۷۸۶

# سات سو چھیاسی

## حق حق حق

آنچہ استادِ ازل گفت ھماں می گویم

یارب تو کریمی و رسولِ تو کریم۔ مومن و کافر سب کی حاجت روائی تو ہی کرتا ہے۔ تو جو چاہے تو اُٹھے سینۂ صحرا سے حباب۔ تو نے ہر شئے میں ازواج و ضداد بنائے ہیں اور وحدہٗ لاشریک ہے۔ نرالا ہے تو اے مولیٰ کریم نرالی ہیں تیری نشانیں۔ ہے زیبا تجھے سروری برتری۔ سُبحان اللہ و بحمدہٖ۔

یا رسُول کریم (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) حضُور پُر نور مہر لایزالی ہیں۔ حضُور صلی اللہ علیہ وسلم قرآن ناطق ہیں۔ حضور حاضر و ناظر ہیں۔ حضور صاحبِ خُلقِ عظیم ہیں۔ حضور نے ہی مکمل طور پہ رَبُّ العزّت کی اَحدیت و صمدیت کو سمجھا ہے اور تمام جن و بشر کو سمجھائی ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا اُسوۂ حسنہ دین و دُنیا کی بہتری کا واحد ذریعہ ہے۔ زیب دیتا ہے تمہیں جس قدر اچھا کہیے۔ حضور پُر نور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے آل و اہلِ بیت و اصحاب کو لاکھوں سلام۔ اللّٰھم صلِّ علیٰ مُحمّد و آلہٖ بقدر حُسن جمالہٖ

صلے اللہُ تعالیٰ علیک یا مُحمّد

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی تعلیم سے طریقت کے تین سلسلے مشہور و معروف ہیں۔ سلسلۂ خواجگان یا نقشبندیہ۔ یہ سلسلہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالے

عنہ پر منتہی ہوتا ہے۔ دوسرا طریقہ حضرت مولیٰ علی کرم اللہ وجہہٗ سے چلتا ہے۔ اس کی کئی شاخیں ہو گئی ہیں تیسرے سلسلہ کو اویسیہ کہتے ہیں حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بغیر خدمت میں حاضر ہوئے براہِ راست رسُول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے فیض پہنچا تھا۔ لیکن بعض لوگوں کا خیال ہے کہ انہیں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بیعت تھی واللہ اعلم۔

ہندوستان میں حضرت مخدوم علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۴۶۵ھ/۱۰۷۲ء)[1] نے سب سے پہلے لاہور سے تعلیم طریقت کی اشاعت فرمائی۔ ان کی یہ کوشش واحد و شاید ہے مگر انفرادی ہے۔ ان کے اکیس بائیس سال بعد حضرت خواجہ معین الدین حسن سجزی چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اجمیر کو مرکز بنا کر ۵۸۷ھ/۱۱۹۱ء میں سلسلہ چشتیہ کی بنیاد رکھی۔ اس کے تیس سال بعد ۶۱۲ھ سے حضرت بہاءالدین زکریا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۵۰۸ھ) نے ملتان سے سہروردی سلسلہ جاری کیا۔ پھر مغربی پنجاب میں حضرت سید محمد غوث گیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۹۷۰ھ/۱۵۶۲ء) نے سلسلہ قادریہ کی اشاعت کی۔ بعدہٗ اکبری عہد میں حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۰۱۱ھ/۱۶۰۳ء) نے نقشبندی سلسلہ کا اجراء کیا۔

سلسلہ چشتیہ معینیہ کی تیسری کڑی حضرت بابا فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ ہیں جن کو حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ اعظم حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اوشی کے خلیفہ ہونے کا فخر حاصل ہے۔ حضرت بابا صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے بے شمار خلیفہ ہیں۔ جن میں تین بزرگوں کو فوقیت و فضیلت حاصل ہے۔ حضرت جمال الدین ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ اول ہیں۔ ان کا وصال حضرت بابا صاحب کے سامنے ۶۵۹ھ میں ہو گیا تھا۔ ان سے سلسلہ نہیں چلا۔ دوسرے خلیفہ اعظم حضرت مخدوم علاءالدین علی احمد صابر رحمتہ اللہ علیہ ہیں۔ انہیں ۶۴۶ھ میں خلافت دے کر براہ راست

---

[1] کشف المحجوب ۴۸۰ھ کے بعد مکمل ہوئی تھی اس لیے حضرت کے وصال کی تاریخ بعد میں ہونی چاہیئے۔


Marfat.com

کلیر کی ولایت سپرد کی تھی۔ دہلی کی خلافت دینے کی افواہ محض الحاقی و فرضی ہے تیسرے خلیفہ اعظم حضرت سلطان المشائخ سید نظام الدین بدایونی محبوب الٰہی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔ ان کی بیعت ۶۵۴ھ میں ہوئی تھی اور تین سال بعد خلافت عطا کر کے ولایت دہلی میں متعین کیا تھا۔ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے جتنے بھی تذکرے ہیں ان کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔ وہ سب عالم و فاضل تذکرہ نویسوں کی خوش عقیدگی اور شاعری کا نتیجہ ہیں جن کو حقیقت سے دُور کا بھی واسطہ نہیں۔ ان سب تذکروں کی خامیاں احقر نے ۱۹۶۴ء میں اپنے رسالہ "جمال صابر" میں ظاہر کی تھیں۔ مگر اکثر عقیدت مندوں نے اس کو میری عقلیت پسندی پر محمول کیا۔ لہٰذا ایسے حضرات سے بصد ادب استدعا ہے کہ ان تذکرہ جات میں جو کرامتیں لکھی گئی ہیں اُن کی تکذیب و تردید پہلے بھی کی جا چکی ہے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے ۹۹۹ھ میں اپنی کتاب "اخبار الاخیار" میں ان تذکروں کے متعلق سب سے پہلے قلم اٹھایا تھا۔ پھر ۱۸۸۵ء میں سلسلہ جمالی کو ایجاد کرنے کی کوشش میں جناب خلیل الرحمٰن سرساوی صاحب نے ان روائتوں کی وجہ سے حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے وجود سے ہی انکار کر دیا تھا۔ جواب میں صابری حضرات نے اعلان کیا تھا کہ "ہم ملفوظات کے مُنکر نہیں ہیں مگر ان مضامین کو مردود کرنے والے ہیں جو پیران ناقص نے مشائخ سے نامزد کر دیئے ہیں"[1] غرض اگلے صابری بزرگوں نے مخالفین کے اعتراض دور کرنے کی کوشش کی تھی اور میں معتقدین کے مغالطے دور کرنا چاہتا ہوں۔ پہلے زمانہ کے صوفیوں نے اغیار کے اثرات و معتقدات قبول کر کے جادو ٹونوں اور سیمیا کو منجملہ کمالات سمجھ لیا تھا اور ان کی دیکھا دیکھی ایسی ہی مصنوعی کرامتیں اپنے بزرگوں سے منسوب کر دیں۔ علم سیمیا حکمائے اشراقین

---

[1] "قول فیصل" مصنفہ صوفی محمد جان صابری مراد آبادی۔


Marfat.com

کی ایجاد ہے۔ وہ اپنی روح کو دوسرے کے قالب میں پہنچا دیتے تھے۔ اپنی آواز دُور دراز مقامات تک پہنچا سکتے تھے اور ہر شکل اختیار کر سکتے تھے۔ اس علم کے حاصل کرنے کے لیے سخت مجاہدے کرنا پڑتے تھے۔ مَیں جانتا ہوں کہ وراثت میں پائی ہُوئی عقیدتمندی مشکل سے دور ہو گی۔ مگر ان شاء اللہ تعالیٰ دُور ہو گی اور ضرور دُور ہو گی۔ وما توفیقی اِلا باللہ۔

اس کتاب کی تدوین و ترتیب میں جن صاحبان نے میری ہمت افزائی کی ہے اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر دے۔

جناب حاجی حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری لاہور ○ جناب حکیم قریش احمد صاحب قدس سرہٗ سجادہ نشین گنگوہ ○ جناب حضرت آفاق احمد صاحب قبلہ سجادہ نشین ردولی شریف ○ جناب غلام حسین صاحب مرحوم سجادہ نشین خانقاہ سلیمانیہ پھلواری شریف ○ جناب حکیم اسلام الحق صاحب سجادہ نشین حضرت عبدالباری رحمۃ اللہ علیہ امروہہ۔ ○ جناب شاہ معین الدین صاحب جعفری سجادہ نشین حضرت عضد الدین امروہہ۔ ○ جناب خواجہ حسن ثانی صاحب ایڈیٹر منادی دہلی ○ جناب پروفیسر محمد ایوب قادری ایم اے کراچی ○ جناب مرزا وحید الدین بیگ صاحب اجمیر ○ جناب ماسٹر طیب بخش ایم اے رئیس بدایوں ○ جناب ڈاکٹر لطیف حسین صاحب ادیب بریلی ○ جناب ماسٹر شہاب الدین صاحب مدرس شیخوپورہ ○ جناب آل احمد نوری صاحب وکیل بدایوں

ممنونِ کرم بندۂ بے درم
غلام غلامانِ آلِ محمد
وحید احمد مسعود قطبی وصابری


Marfat.com

# ابتدائی حالات

آنانکہ وصفِ حُسنِ تو تفسیر می کُنند　　خواب ندیدہ راہمہ تعبیر می کُنند

اس سے انکار ممکن نہیں کہ حضرت مخدوم پاک رحمۃُ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق تذکرہ نویسوں نے جو کچھ لکھا ہے وہ قیاسی وسماعی ہے۔ اسی وجہ سے ان کی عظیم الشان شخصیت کا صحیح تعارف نہیں کیا جا سکا۔ ہوا یہ کہ جو واقف تھے انہوں نے سکوت اختیار کیا اور جو شائق تھے وہ فروعات میں مبتلا ہو گئے۔ ہر زبان پر نئی کہانی ہے۔ ہر کتاب میں انوکھی داستان ہے۔ یہ اختلاف یوں ہوئے کہ حقیقت تک رسائی نہ ہو سکی۔ معدوم وہ ہے جو نہ پایا جائے۔ جو شے تواتر کے ساتھ پائی جائے اُسے موہوم کہا جاتا ہے اور موجُود اس کو کہتے ہیں جو پایا بھی جائے اور تواتر بھی رکھتا ہو۔ ظاہر ہے کہ حضور مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے چرچے ہر زمانہ میں رہے ہیں اور دُوسرے سلسلہ کے بزرگوں نے ادب و تعظیم سے ان کا اعتراف کیا ہے اور یہ کھُلی ہُوئی حقیقت ہے کہ ان کا سلسلہ جاری ہے نہ صرف یہ بلکہ روحانی صورت سے لوگوں کو مستفیض بھی کیا کرتے ہیں۔ سمجھ میں نہیں آتا کہ ان کے متعلق ایسی بے سروپا روایتیں کیوں گھڑی گئیں۔ یہ امر کہ صحیح حالات فراہم نہ ہو سکے تو یہ معتقدین اور تذکرہ نگاروں کا قصُور ہے۔ انہوں نے اپنے مزاج کے مطابق قیاسوں اور تاویلوں سے کام لیا ہے لیکن ظنیات کا حقیقت سے رابطہ و تعلق نہیں ہوا کرتا۔


Marfat.com

دیکھنے کا تو مزہ یہ ہے سراپا دیکھے      دیکھ کر پاؤں ترا منہ نہ کسی کا دیکھے

معرفت مشاہدات سے حاصل ہوا کرتی ہے اور اسی سے یقین پیدا ہوتا ہے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ ولی تھے۔ لیکن سب ولی ایک سے نہیں ہوتے۔ ولیوں کے اقسام و مدارج ہیں۔ اس کے علاوہ اہل وطن کا معاملہ اہل ظاہر سے مختلف ہوتا ہے۔ دنیا والے رسوم کے پابند ہوتے ہیں اور اولیاء کو رسوم سے واسطہ نہیں ہوتا۔ طریقت والے نام، نسب۔ وطن مولد و مدفن سے بے نیاز ہوتے ہیں۔ تصوف رسم نہیں بلکہ اخلاق ہے۔ چشتیہ سلسلے کے بعض جلیل القدر بزرگوں کے پورے حالات آج تک معلوم نہیں ہو سکے۔ حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد کا نام اور پتہ کسی کو نہیں معلوم۔ خواجہ عبدالواحد بن زید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حسب و نسب پر پردہ پڑا ہوا ہے۔ خبر نہیں کہ حضرت فُضیَل بن عیاض کا وطن کس جگہ ہے اور سب سے زیادہ حیرت ہے کہ کسی کو نہیں معلوم کہ حضرت بابا فریدالدین مسعود گنج شکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سید ہیں یا فاروقی ہیں۔ مگر ان لاعلمیوں اور کوتاہیوں کی وجہ سے ان بزرگوں کی خلافت۔ ولایت اور عظمت میں کسی طرح بھی کوئی فرق نہیں آتا۔ اجماع سے ثابت ہے کہ حضرت مخدوم پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت باباصاحب کے بھانجے، داماد اور خلیفہ تھے اور ولایت کلیر ان کو تفویض کی گئی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ ان کی پیدائش سے پہلے حضرت مولیٰ علی کرم اللہ وجہہٗ نے خواب میں بشارت دی تھی کہ مولود کا نام "علی" رکھنا۔ پھر سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا عالمِ رویا میں ارشاد ہوا کہ نام احمد ہونا چاہیئے۔ وقت تسمیہ کسی بزرگ نے نام علاءالدین تجویز کیا بقول "سیرالاقطاب" دربار الٰہی سے مخدوم کا خطاب عطا ہوا۔ اور باباصاحب نے صابر کا لقب مرحمت فرمایا۔ ان اسماء کی کثرت میں وحدت جلوہ نما ہے۔ مدعا یہ کہ نام کتنے ہی ہوں مگر


Marfat.com

ذات اصل شے ہے۔

ہر کجا نام اُوست قربانیم — عاشقاں راچہ کار با تحقیق

مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے نسب کے متعلق بھی اختلاف ہے کوئی حسنی کہتا ہے کوئی حسینی خیال کرتا ہے۔ کسی نے انہیں ہندی بنایا ہے اور کسی نے یہودی النسل سمجھا ہے۔ معتبر یہ ہے کہ سید ہیں۔ حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ہمشیرہ بی بی ہاجرہ کی شادی حضرت غوث پاک کے خاندان میں ہوئی تھی۔ لہٰذا بجا طور پر کہا جا سکتا ہے کہ سید ہیں۔ ظاہری اور کشفی دونوں تذکروں کا متفقہ بیان ہے کہ بی بی ہاجرہ کی شادی غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پوتے شیخ عبدالرحیم سے ہوئی تھی۔ لیکن شیخ عبدالرحیم بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے عمر میں تیس سال بڑے تھے۔ لہٰذا اس سنہ وسال کے فرق کی وجہ سے جلال صابری کے مؤلف الٰہی بخش صابری کی تحقیق ہے کہ بی بی ہاجرہ کی شادی شیخ عبدالرحیم سے نہیں بلکہ ان کے صاحبزادے شیخ عبداللہ سے ہوئی تھی۔ اب شیخ عبداللہ کے متعلق بھی اختلاف ہے۔ ماہر انساب مُلّا وجہ الدین کا خیال ہے کہ شیخ عبداللہ شیخ فتح اللہ کے صاحبزادے تھے جو امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد و امجاد سے تھے۔ اس لیے ان کا تعلق حسینی شاخ سے تھا آگے چل کر مُلّا صاحب نے لکھا ہے کہ "۵۹۳ھ ۱۱۹۷ء میں ان شیخ عبداللہ کی شادی بی بی ہاجرہ سے بمقام کھوتوال عہد خلجی میں ہوئی تھی"۔ عہد خلجی ۶۸۶ھ ۱۲۸۷ء سے شروع ہوتا ہے اور مخدوم پاک کا وصال ۶۷۹ھ ۱۲۸۰ء میں عہد بلبن میں ہو چکا تھا۔ اندریں حالات مُلّا صاحب کی یہ کل روایت قابل تسلیم نہیں ہو سکتی۔ جو لوگ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو ہندی نژاد کہتے ہیں وہ انکی جائے ولادت قصبہ ڈیکری ضلع حصار قرار دیتے ہیں۔ مگر اس کا ثبوت نہیں [illegible] مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ پر منطبق بھی نہیں ہوتے۔ پیر محمد حسین ولد پیر تاج الدین محمود چشتی اجودھنی نے وقائع فریدالدین چشتی میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ولادت کھوتوال میں لکھی ہے اور قطب وقت مولانا اکرم براسوی


Marfat.com

نے اپنی کتاب "اقتباس الانوار" میں بغیر کسی حوالے اور سند کے ولادت کی جگہ گنجہ بتائی ہے۔ جو گنجہ یہودیوں کی بستی تھی۔ اسی وجہ سے وہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو یہودی النسل تصور کرتے ہیں۔ یہ سب بے پر کی کہانیاں ہیں۔ صحیح یہی ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حسنی سید ہیں ہرات میں پیدا ہوئے تھے اور ان کے والد شیخ عبداللہ ولد شیخ عبدالرحیم تھے یعنی شیخ عبداللہ حضور غوث پاک رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے پرپوتے تھے والدہ کی طرف سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ حسینی تھے۔

مخدوم کے ابتدائی حالات ظاہری تذکروں میں مبہم ہیں مگر کشفی تذکروں میں تفصیل کے ساتھ ملتے ہیں۔ ظاہری تذکرے پہلے لکھے گئے ہیں اور کشفی تذکرے بعد کی پیداوار ہیں۔ الہامی ہونے کی وجہ سے ان کو ہی معتبر سمجھا جاتا ہے مگر ان کی روائتیں معمہ ہیں نزاع ہانسی کا ان میں کوئی ذکر نہیں ہے شیخ کبیر کی زوجہ اولےٰ اور زوجہ ثانی کے متعلق صاحب حقیقت گلزار صابری گول ہیں۔ ان کے خلیفہ نے "عترت فریدی" میں ازواج کی بابت جو لکھا ہے وہ قرین قیاس ہے۔ اور اس کی شہادت تاریخ سے بھی مل جاتی ہے لیکن صاحب حقیقت گلزار صابری شیخ کبیر کی اہلیہ کو بلبن کی صاحبزادی بناتے ہیں اور یہ قطعی غلط ہے۔ بہرحال امتثال امر کیلئے "گلزار حقیقت صابری" سے کچھ اقتباس اگر یہاں پیش کر دیا جائے تو اہلِ نظر اس سے خود رائے قائم فرما سکتے ہیں۔ ملاحظہ ہو :۔

حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان ذوالنورین، حضرت علی المرتضٰے، حضرت انس بن مالک، حضرت عبدالعزیز بن حارث رضوان اللہ تعالےٰ عنہم اجمعین نے اپنے اپنے جداگانہ مکاتیب میں یہ روایت تحریر فرمائی ہے کہ حضور سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والطیبات ۱۲ ربیع الاوّل سنہ ھ کو جمعہ کی رات میں بعد فراغ نماز عشاء ہمیں

Marfat.com

ہمراہ لے کر مسقط کی جانب روانہ ہوئے۔ کچھ دُور چل کر ایک درخت کے نیچے قیام فرمایا پھر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کچھ چہل قدمی فرمائی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسُول اللہ! حضور کے بعد سلسلہ کی تعلیم کس طرح چلے گی۔ ارشاد فرمایا کہ "اللہ تعالےٰ نے وعدہ فرمایا ہے کہ تیری اُمت سے اولیاء پیدا کروں گا۔ امت کے لوگ تعلیم طریقت کے سلسلے میں پریشان نہیں ہوں گے۔ اس کے بعد فرمایا کہ تحقیق کے ساتھ کہتا ہوں کہ خداوند جل علیٰ خالقِ ارواح نے عالم ازل میں تمامی ارواح کو چار حلقوں میں کھڑا کیا اور جملہ ارواح کو مدارج عطا فرمائے۔ اس وقت مخدوم علی احمد صابر کو مُہر ولایت پسِ پشت سیدھے شانے کے پیچھے۔ جگر کے اوپر کہ یہ مقام فنا فی اللہ کا ہے۔ لگائی"۔ حضرت عمر فاروق نے التماس کیا کہ یا رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ روح کس زمانہ میں ظہور پذیر ہو گی اور اس کی کیا کیفیت ہو گی۔ ارشاد فرمایا "کہ یہ اولاد علی المرتضےٰ میں حسنی وحسینی ہو گا۔ اپنے وقت کا لاثانی مجدّد ہو گا اس کا ظہُور چھٹی صدی ہجری میں ہو گا۔ شان جمال سے شان جلال زیادہ ہو گی"۔ اسی طرح حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے ۱۱ رجب المرجب ۱۴۸ھ کو اپنے مکتوب خطاب "کشف الغیوب" میں پوری تفصیل کے ساتھ تحریر فرمایا ہے کہ عالمِ رویا میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے بتایا کہ "...... یہ دوسری روح جو میرے بائیں زانو پر ہے اس کا ظہُور دائیں زانو والی روح (یعنی غوث پاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد ہو گا۔ اس کا نام مخدوم علی احمد صابر ہو گا۔ اس کو ولایت اتم کا درجہ حاصل ہو گا۔ اس کی ولایت قہر کی شان ہو گی ......"۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے مکتوب خطاب "قُربۃ الوحدت" میں کہا ہے کہ حضرت بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے خواب میں فرمایا کہ اے فرزند! خدائے عزّوجل نے مجھ کو حسن وحسین کے عوض میں ایک تم کو اور دوسرے


Marfat.com

علی احمد صابر کو عطا فرمایا ہے۔ اور قریب ہے کہ عبدالوہاب اور عبدالرحیم کے (جو تیری اولاد ہیں) گھر میں ظہور پذیر ہوگا۔ ان حضرات کی مسلسل پیشین گوئیوں کے علاوہ حضرت باباصاحب کے والد مولوی محمود سلیمان رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوب نطاب میں رقم طراز ہیں کہ انہوں نے اپنے دوست حضرت محمد اسحاق ہراتی کو تحریر فرمایا تھا کہ میں نے ایک شب خواب میں دیکھا کہ حضرت احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ شہنشاہ ہر دوسرا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم مجھے ارشاد فرما رہے ہیں کہ عبدالرحیم اولادِ غوث پاک محی الدین جیلانی رحمۃ اللہ علیہ شہر ہرات میں آتا ہے تم اپنی دختر نیک اختر موسومہ ہاجرہ کا نکاح اس کے ساتھ کر دینا"

حضرت عبدالوہاب رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوب نطاب "مصور الودود" میں لکھتے ہیں کہ گیارہویں ذیقعد ۵۴۱ھ کو دوشنبہ کے دن سہ پہر کو عبدالرحیم عبدالسلام پیدا ہوئے۔ وہ پیدائشی مجذوب تھے۔ اسی وجہ سے ظاہری تعلیم کی تکمیل نہ کر سکے۔ حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ پیار میں انہیں "میرے مست مجنون جلالی" کہا کرتے تھے۔ جب اُنکی عمر اٹھارہ سال کی ہوئی تو میں نے بیعت توبہ کرائی اور امامت ارشاد سے ایک ہی وقت میں مشرف کر دیا۔ اب جذبہ اتنا بڑھا کہ حواس وعقل نے جواب دے دیا۔ تیرہ دن کے بعد ۵۵۸ھ کی شب پنجشنبہ میں تہجد کے وقت بغیر کہے سُنے ایک سمت کو چل دیئے۔ اور آنکھوں سے اوجھل ہوگئے۔ پریشان ہو کر میں نے علیم اللہ ابدال کو ان کی تفتیش وحفاظت کے لیے مقرر کیا۔ گیارہ ماہ بعد ۵۵۹ھ میں عیدالاضحیٰ کے دن بروز شنبہ عشا کی نماز کے قبل علیم اللہ ابدال خبر لایا کہ پتہ چل گیا۔ ہرات میں محمد اسحاق کے مکان میں مقیم ہیں اور طبیعت اصلاح پر ہے۔ شاہ عبدالرحیم نے خود اپنی کتاب "انوار الشہود" میں لکھا ہے کہ بتاریخ پنجم ماہ ذوالحجہ ۵۵۹ھ کو چہارشنبہ کو ظہر کے وقت ہرات میں داخل ہوا۔ محمد اسحاق نے بڑی تعظیم کے ساتھ اپنے یہاں ٹھہرایا۔ پھر


Marfat.com

انہوں نے میری آمد کی خبر حسب وعدہ مولوی محمود عرف سلیمان کو بمقام کھوٹوال لکھ بھیجی۔ کچھ عرصہ بعد وہاں سے شیخ فرید شکر گنج کا خط آیا کہ مولوی محمود عرف سلیمان نے خوشخبری سن کر سجدۂ شکر ادا کیا اور جان جانِ آفرین کے سپرد کر دی۔ خوشی اس بات کی تھی یہ حسب مرضئ نبوی (صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم) بی بی ہاجرہ کی شادی شیخ عبدالرحیم سے ہو سکے گی؛ اس وقت بی بی ہاجرہ تین سال کی تھیں۔ محمد اسحاق نے دس برس شاہ عبدالرحیم کو اپنے پاس رکھا اور اس عرصہ میں وہ علوم ظاہری کی تکمیل فرماتے رہے۔ انوار الشہود۔ ارکان الشہود اور طہرت نامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہ عبدالرحیم کا نکاح بمقام کھوٹوال ۱۷ جمادی الاول ۵۷۱ھ کو پنج شنبہ کے دن بعد نماز عشاء حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تحریک پہ ہوا تھا[1] اور بعد نکاح کھوٹوال میں ان کا قیام اٹھارہ ماہ رہا۔ پھر مع اہلیہ محترمہ۔ مولانا ابو القاسم گرگامی اور علیم اللہ ابدال کے ہمراہ واپس جا کر محمد اسحاق کے مکان میں فروکش ہوئے۔

مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت کے احوال ظاہری تذکروں میں اس طرح مندرج ہیں کہ شکمِ مادر میں ذکر بالجہر کرتے تھے ۱۲ ماہ کے بعد ۱۹ ربیع الاول کو شب پنجشنبہ میں تہجد کے وقت تولد ہوئے۔ غسل کے وقت دائی نے ہاتھ لگایا تو اس کے جسم میں آگ کا شعلہ دوڑ گیا۔ پھر توبہ و وضو کر کے اس نے غسل کروایا..... اس عرصہ میں مکان کی چھت شق ہو گئی۔ مقدس روحیں۔ رجال الغیب غوث قطب وابدال مبارک بادینے کو آئے اور پیشانی پر بوسہ دے کر واپس چلے گئے..... اب کسی دن اتفاقیہ چھت سے ایک سانپ گرا مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے دو ٹکڑے کر دیئے..... صبا وقناعت

---

[1] تاریخ کہتی ہے کہ حضرت بابا صاحب ۵۶۹ھ ۱۱۷۱ء میں پیدا ہوتے تھے اور کشفی تذکرہ کا ارشاد ہے کہ شاہ عبدالرحیم کا نکاح بابا صاحب کی تحریک سے ۵۷۱ھ میں ہوا تھا جب کہ ان کی عمر دو سال کی تھی۔ واللہ اعلم۔


Marfat.com

کے آثار نمایاں تھے۔ شیر مادر کئی کئی دن کے بعد پیتے تھے۔ رضاعت ڈھائی سال کی ہوتی ہے مگر انہوں نے صرف چھ مہینے دودھ پیا۔ بعد کو سوکھی روٹی اور پانی سے افطار کرتے تھے۔ پانچ سال کے ہوئے تو والد رحلت فرما گئے۔ کم سوتے تھے۔ زمین پر لیٹتے تھے۔ صائم الدہر قائم اللیل تھے۔ ساتواں سال بڑی حسرت میں کٹا۔ والدہ سے کھانے کو مانگا تو کچھ نہ تھا۔ انہوں نے خالی دیگچی چولہے پر چڑھا کر تسلی دی کہ چاول پک جائیں تو کھانا۔ بھوک کی شدت سے بیتاب ہو کر مخدوم نے دیگچی کھول کر دیکھی تو چاول پک چکے تھے اور ان میں سے نہایت تیز خوشبو نکل رہی تھی۔ والدہ کو سخت حیرت ہوئی کہ چاول کہاں سے آ گئے۔ پھر یہ چاول سب میں تقسیم بھی کر دیئے اس طرح کی روزانہ کی کرامتیں دیکھ کر والدہ ماجدہ نے طے کیا کہ روحانی تعلیم کے لیے انہیں بھائی کی خدمت میں لے جایا جائے۔ کشفی تذکرہ کا بیان ہے کہ بی بی ہاجرہ ابوالقاسم گرگامی کی معیت میں اجودھن کو چلیں۔ راہ میں علیم اللہ ابدال ملے۔ انہوں نے کہا کہ ابھی تک پوشیدہ رہ کر خدمت کرنے کا حکم تھا۔ اب علانیہ عمر بھر ساتھ رہے گا۔ غرض یہ قافلہ ۱۵ شعبان ۵۶۰ھ ۱۱۶۴ء کو بہ برکت اسم اعظم جنیدیہ گیارہ روز میں اجودھن پہنچا[1]۔ اس وقت مخدوم کی عمر آٹھ سال کی تھی۔ اور لکھا ہے کہ اس سال بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت ملے ہوئے دو سال ہوتے تھے[2]۔ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے خوش آمدید کہتے ہوئے فرمایا کہ عالم رویا میں مجھے خبر دی گئی تھی کہ یہ طفل نوخیز اولیاء اللہ میں یکتا و بے مثال ہو گا۔ چنانچہ میں منتظر تھا۔ اب تم سب یہاں تین برس ٹھہرو۔ اس عرصہ میں بلند اقبال کو علوم ظاہری کی تحصیل اور علوم باطن کی تکمیل کرا دی جائے گی۔ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مکتوب نطاب میں لکھا ہے کہ برخوردار علاء الدین نے تین سال

---

[1] سال ولادت ۵۹۲ھ بتایا ہے اور اجودھن ۵۶۰ھ میں پہنچے ہیں۔ اس کو کوئی ولی ہی سمجھ سکتا ہے۔

[2] مگر حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت ۶۱۲ھ ۱۲۱۵ء میں ملی تھی۔


Marfat.com

عربی فارسی کتب متداولہ۔ فقہ حدیث۔ تفسیر منطق و معانی وغیرہ پڑھیں اور یہ سب علوم اس تیزی سے حاصل کیے کہ کوئی دوسرا لڑکا پندرہ سال میں بھی حاصل نہیں کر سکتا تھا تین سال میں جب ظاہری علوم کی تکمیل ہو چکی تو بتاریخ ۱۴ شوال ۶۰۳ھ میں بہ عمر گیارہ سال بیعت طریقت سے مشرف فرمایا۔ اور فاتحہ تبرک تقسیم کیا۔ پھر مخدوم کو حجرے میں بٹھا دیا۔ اب بی بی ہاجرہ نے واپسی ہرات کی اجازت مانگی۔ جاتے جاتے ۶۰۳ھ میں انہوں استدعا کی تھی کہ بچے کو کھانے کی تکلیف نہ ہو۔ بہن کو مطمئن کرنے کے لیے اسی وقت صاحبزادے کو لنگرخانہ کا منتظم مقرر کر دیا۔ بی بی ہاجرہ نے بوقت وداع یہ بھی کہا تھا کہ اس کی شادی کر کے بارہ برس کے بعد میں پھر یہاں آؤں گی۔ اپنے مکتوب نطاب سر العبودیت میں بابا صاحب نے لکھا ہے کہ گیارھویں ذیقعد ۶۰۳ھ کو بروز جمعہ فجر سے پہلے علی احمد کے رونے کی آواز میں نے سنی۔ سمجھا کہ والدہ کی جدائی کی وجہ سے رو رہا ہے۔ لیکن دریافت کرنے پر وجہ یہ بتائی کہ دنیا مجھ سے چھوڑائی جا رہی ہے۔ حکم ہوا ہے کہ آئندہ بجز اولیاء اللہ اور رجال الغیب کے کوئی تیرے پاس نہیں آئے گا۔ غرض اس کیفیت میں مستقل طور پر محویت طاری ہو گئی اور ذات مطلق کے سوائے کسی دوسری طرف توجہ نہیں رہی۔ سر العبودیت میں یہ بھی تحریر ہے کہ ۷ محرم ۶۱۰ھ کو بروز شنبہ وقت زوال میرے ۳ سالہ فرزند نعیم الدین نے مخدوم کے حجرے کے اندر جھانکا۔ اسی وقت خون کی قے ہوئی اور جان بحق ہو گیا یکم صفر ۶۱۰ھ بروز جمعۃ المبارک دوسرے یک سالہ فرزند فرید بخش نے حجرے کے رخ پیشاب کر دیا تو بچھو نے اسے کاٹا اور ایک پہر کے بعد دم توڑ گیا۔ بارھویں صفر ۶۱۰ھ کو میرے تیسرے بائیس سالہ لڑکے عزیز الدین نے بھنڈاری کی ممانعت کے باوجود وقت سے پہلے لنگر تقسیم کر دیا۔ جب مخدوم برآمد ہوئے اور یہ قصہ سنا تو فرمایا لنگر باقی نہیں رہا مگر عزیز الدین باقی ہے۔ اسی وقت عزیز الدین کی روح پرواز کر گئی اور گھر


Marfat.com

میں کہرام پڑ گیا۔ علیم اللہ ابدال نے فی الفور ہرات پہنچ کر ان حادثات کی بی بی ہاجرہ کو خبر کی۔ بی بی ہاجرہ ۱۹ جمادی الاول ۶۱۲ھ کو اجودھن آئیں۔ مرحوم بچوں کی تعزیت سے فارغ ہو کر مناسب موقع پر صاحبزادے کی لاغری کا ذکر کیا۔ جواب دیا تمہارے سامنے لنگر خانہ کا منتظم مقرر کر دیا تھا۔ انہیں کھانے کی کیا کمی تھی۔ مخدوم پاک نے فی البدیہہ عرض کیا مگر کھانے کی اجازت کب دی تھی۔ باباصاحب یہ جواب سن کر خوشی سے اچھل پڑے۔ علی احمد کو پیار کیا اور صابر کا خطاب دیا۔ بہن صاحبہ کی تسکین یوں کی کہ یہ کھانے کے لیے پیدا نہیں کیے گئے ہیں۔

جب بی بی ہاجرہ نے صاحبزادی کے لیے پیغام دیا تو حضرت نے فرمایا انہیں شادی کی ضرورت نہیں ہے لیکن ہمشیرہ کے اصرار سے کرنا ہی پڑی۔ لہٰذا ۱۲ شوال ۶۱۲ھ کو مابین عصر و مغرب نکاح پڑھوا دیا گیا[۱] شب کو والدہ ماجدہ نے دولہن کو حجرے کے اندر پہنچایا۔ نوشہ صاحب مراقبۂ فنا سے ہوشیار ہوئے تو پوچھا تم کون ہو۔ عرض کیا کہ آپ کی زوج ہوں۔ فرمایا خداوند ذوالجلال والاکرام فرد ہے اور ان جھگڑوں سے پاک ہے۔ یہ الفاظ منہ سے نکلنا تھے کہ زمین سے ایک شعلہ اٹھا اور دولہن کو خاکستر بنا گیا۔ (ایک روایت یہ بھی ہے کہ دولہن انوار کی تاب نہ لا سکیں اور مر گئیں) اس روح فرسا واقعہ پہ والدہ نے مخدوم کی پشت پہ دوہتڑ مارا کہ اے سوختہ سامان تیرے ماموں کو میں کیا جواب دونگی۔ ندامت کے ساتھ مخدوم نے عرض کیا کہ مجھے بالکل خبر نہیں کیا ہوا۔ اور کیسے ہوا۔ آخر کار باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ نے ہمشیرہ کو تسلی دی کہ مرضی الٰہی یہی تھی۔ صبر کرنا چاہیئے اس حادثہ اور دوہتڑ مارنے کا اثر یہ ہوا کہ بی بی ہاجرہ بیمار ہوگئیں اور ۲ محرم ۶۱۲ھ کو جمعہ کے دن بعد مغرب رحلت فرما گئیں[۲] مخدوم حجرے سے تقسیم لنگر کے لیے برآمد ہوئے

---

[۱] بی بی ہاجرہ کی آمد اور مخدوم کے نکاح کی تاریخوں میں فرق ہے۔
[۲] اس سال کشفی دنیا میں محرم جمادی الاول سے پہلے آیا تھا۔


Marfat.com

تو بھنڈاری نے والدہ کے انتقال کی خبر سنائی۔ سنتے ہی حجرے میں واپس گئے اور ۹ سال تک باہر نہیں آئے۔

اس کشفی بیان میں مندرجہ ذیل اذکار قابلِ توجہ ہیں۔

(۱) شیخ عبدالرحیم پیدائشی مجذوب تھے۔ انہیں بیعت توبہ اور امامت ارشاد سے نوازنا تعجبات سے ہے۔

(۲) بعد نکاح شیخ عبدالرحیم کھوتوال میں اٹھارہ مہینے رہے اور مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بجائے نو ماہ کے بارہ مہینے بعد پیدا ہوئے اس طرح گویا جائے ولادت کھوتوال ہے۔

(۳) مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اجودھن پہنچنے سے دو برس پیشتر باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو خلافت کا ملنا مذکور ہے لیکن خلافت ملنے کا صحیح سال ۶۱۳ھ ۱۲۱۵ء ہے۔

(۴) صاحبزادے کو جملہ عُلُوم سے تین برس میں فارغ کر دینے کا وعدہ فرمایا تھا مگر اس مدت میں محض ظاہری تعلیم دی۔

(۵) بی بی ہاجرہ ۶۱۴ھ میں ہرات سے اجودھن بارہ برس سے کچھ قبل آگئیں شاید حادثات کی خبر سُن کر۔

(۶) باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے باوجود انکار کر دینے کے ہمشیرہ کے اصرار سے مجبُور ہو کر اپنی صاحبزادی کی شادی مخدوم رحمۃ اللہ علیہ سے کر دی۔

(۷) بی بی ہاجرہ کا انتقال صاحبزادے کا نکاح پڑھوا دینے کے بعد محرم ۶۱۴ھ میں ہوا۔ وہ ہرات سے جمادی الاوّل ۶۱۴ھ کو آئیں گویا ان کی رحلت کے چار پانچ ماہ بعد نکاح ہُوا۔


Marfat.com

(۸) والدہ کے انتقال کی خبر سُن مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نو برس حجرے سے باہر نہیں نکلے۔ نتیجہ یہ کہ وہ منتظم لنگر بارہ برس سے زائد رہے۔

کشفی تذکروں کی اس بے سروپائی پر جو اعتماد رکھتے ہیں اللہ تعالیٰ ان پر رحم کرے۔ ظاہری اور کشفی تذکرے متفق ہیں کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آٹھ سال کی عمر میں اجودھن لائے گئے تھے لیکن کشفی تذکرے طے نہ کر سکے کہ ۵۶۰ھ میں لائے گئے تھے یا ۶۰۰ھ میں اسی طرح ان کا الہام جائے ولادت کا بھی تعین نہ کر سکا۔ تاریخ سے ثابت ہے کہ حضرت خواجہ غریب نواز اجمیر شریف ۵۸۷ھ ۱۱۹۱ء میں آئے تھے ۵۸۹ھ ۱۱۹۹ء میں خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے ملتان کا دورہ کیا تھا اس وقت مولانا منہاج الدین کی مسجد میں باباصاحب رحمۃ اللہ علیہ کو "نافع" پڑھتے دیکھا تھا۔ اس وقت باباصاحب رحمۃ اللہ علیہ کی عمر بیس سال کی تھی۔ اس حساب سے باباصاحب رحمۃ اللہ علیہ کا سال ولادت ۵۶۹ھ ہو جاتا ہے۔ پھر قندھار میں تعلیم سے فارغ ہو کر ۵۹۳ھ میں مغرب کی جانب طویل سفر پر گئے تھے سیاحت کے بعد ۶۱۱ھ میں حضرت بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ علیہ سے ملتے ہوئے کھوتوال آئے اور کچھ دن قیام کر کے حضرت بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں دہلی گئے۔ وہاں حضرت بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں ۶۱۲ھ میں خلافت مرحمت فرمائی۔ ۶۲۱ھ ۱۲۲۴ء تک وہیں دہلی میں رہے۔ اس کے بعد ۶۳۴ھ ۱۲۳۴ء تک ہانسی میں قیام فرمایا۔ یہاں سے اسی سال یا کچھ دن بعد اجودھن پہنچے اور وصال تک وہیں رونق افروز رہے۔ وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ مجاہدات و سیاحت کی وجہ سے حضرت باباصاحب رحمۃ اللہ علیہ کسی قسم کی ذمہ داری نہ کھوتوال میں لے سکتے تھے اور نہ دہلی میں۔ اگر یہ تسلیم کر لیا جائے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ آٹھ سال کی عمر میں اجودھن لائے گئے اور وہاں تشریف آوری کا سال ظاہری تذکروں کے مطابق ۵۳۵ھ کے بعد قرار دیا گیا تو بھونچال آجائے گا۔ البتہ ہانسی میں حضرت باباصاحب رحمۃ اللہ


Marfat.com

علیہ کو فراغت حاصل تھی۔ وہ حضرت بدرالدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ساتھ دعوتوں میں شریک ہوتے تھے۔ حضرت نور ترک رحمۃ اللہ علیہ کے وعظ سنا کرتے تھے بیوی بچوں کی نگہداشت کرتے تھے اور شاگردوں اور مریدوں کی تربیت فرماتے تھے۔ اسی جگہ اسی زمانہ میں حضرت جمال الدین ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت منتخب الدین رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت سے مشرف فرمایا تھا لہذا بجا طور پہ کہا جا سکتا ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ یہیں ہانسی میں لائے گئے تھے۔ اگر ہانسی میں ان کا سال ورود ۶۲۱ھ/۱۲۲۴ء مان لیا جائے تو ظاہر ہے کہ وہ ۶۱۳ھ/۱۲۲۶ء میں پیدا ہوئے۔

بی بی ہاجرہ کی دوبارہ حاضری سے پہلے بتایا گیا ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے تین صاحبزادوں کو اجل کی نذر کر دیا تھا اس سے انکی قنائیت کا پتہ چلتا ہے۔ جب ایسی محرومیت تھی تو خدا جانے لنگر کا انتظام کس طرح کرتے تھے۔ بی بی ہاجرہ کے دوبارہ آنے کی وجہ نہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی شادی کا تصور ہے۔ نہ تین صاحبزادگان کے حادثات کی تعزیت ہے بلکہ درحقیقت والدہ ماجدہ کے وصال کا سانحہ ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ ۶۳۲ھ کے بعد بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا قیام اجودھن میں مستقل طور پہ ہو گیا تو حضرت متوکل رحمۃ اللہ علیہ کو والدہ کو لانے کے لیے کھوتوال بھیجا تھا۔ جب وہ لاہور تھے تو اثنا۔ راہ میں ایک درندہ ضعیفہ کو اٹھا لے گیا۔ یہ سانحہ ۶۳۶ھ/۱۲۳۹ء کے قرب وجوار کا قیاس کیا جا سکتا ہے۔ مگر کشفی تذکروں میں ان کا سال وصال ۶۴۴ھ درج ہے اور یہ سراسر غلط ہے۔ بھائی سے صاحبزادے کی لاغری کا شکوہ بھی صحیح نہیں ہو سکتا اس لیے کہ بی بی ہاجرہ کی ساری عمر درویشی کے ماحول میں گزری تھی۔ میکہ میں بھی اور سسرال میں بھی۔ پھر وہ یہ بھی جانتی تھیں کہ صاحبزادے کو ابتدا ہی سے کم خوری کی عادت ہے۔ اب رہا شادی کا معاملہ تو بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرما دیا تھا کہ صاحبزادے کی کیفیت شادی سے مناسبت نہیں رکھتی۔ یہ جواب بی بی


Marfat.com

ہاجرہ کو مایوس کرنے کیلئے کافی تھا۔ مگر حقائق اور شئے ہیں اور ارمان اور شئے ہیں۔ مایوسی میں عورت عجیب اشکال پیدا کر لیا کرتی ہے۔ نہایت عاجزی اور ادب سے عرض کیا کہ کیفیات بدل سکتی ہیں مگر ہماری مفلسی و غریبی نہیں بدلی جا سکتی۔ والدہ اگر حیات ہوتیں تو آپ ایسا عذر کبھی نہ کرتے۔ تیر نشانے پر بیٹھا۔ اپنی صاحبزادی بی بی خدیجہ عرف شرف النساء کی شادی مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ سے کرنا ہی پڑی۔ یہ صاحبزادی زوجہ اول بی بی نجیب النساء کے بطن سے تھیں۔ بی بی نجیب النساء کا زوجہ اول ہونا "گلزار حقیقت صابری" کے مصنف کا الہام نہیں بلکہ ان کے خلیفہ۔ صاحب "اسرار عترت فریدی" کا انکشاف ہے۔ ظاہری تذکرے مخدوم رحمۃ اللہ علیہ کی شادی بی بی شریفہ سے ظاہر کرتے ہیں جو بی بی ہزبرہ خاتون کے بطن سے تھیں۔ ان ظاہری تذکروں میں یہ بھی روایت ہے کہ بی بی شریفہ کے شوہر حضرت عمر صوفی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھے۔ بہر حال پہلے ہی دن دلہن کے انتقال ہو جانے کا صدمہ بی بی ہاجرہ کی جان لے کر رہا۔ اور اسی سال ان کا بھی انتقال ہو گیا۔ ان کا سال وصال اصل میں ۶۳۶ھ اور ۶۳۷ھ کے وسط میں ہونا چاہیئے مگر کشفی تذکرہ میں ان کا سال وصال ۶۴۲ھ لکھا ہے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے منتظم لنگر ہونے کی روایت بھی شبہ سے خالی نہیں۔

ان کا تشریف لانا بہ عمر آٹھ سال ہانسی میں ثابت ہوتا ہے اور ہانسی میں بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا لنگر کبھی ہرگز جاری نہیں ہوا تھا۔ اجودھن کے ابتدائی قیام میں بھی لنگر خانہ کا ثبوت نہیں ملتا۔ عرصہ کے بعد جب اجودھن میں فتوحات کا دروازہ کھلا تو لنگر خانہ بھی وجود میں آیا۔ اجودھن کے لنگر خانہ کے منتظمین میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کا اسم گرامی کسی تذکرہ نویس نے نہیں لکھا ہے۔ "گلزار حقیقت صابری" کا کشفی بیان ہے کہ مخدوم علیہ الرحمۃ نے بارہ سال لنگر تقسیم کیا۔ اس مدت میں مرشد کے تین صاحبزادوں کو نذر اجل کیا۔ پھر اپنی اہلیہ کو جلا کر خاکستر


Marfat.com

بنا دیا۔ ان بزرگ کے خلیفہ نے اپنے تذکرہ "اسرارِ عترت فریدی" میں صاف لکھا ہے کہ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دو صاحبزادے نعیم الدین اور فرید بخش کا انتقال فطری موت سے ہانسی میں ہوا تھا۔ اور عزیز الدین کی موت اجودھن میں ہوئی تھی۔ اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے کہ صاحبزادوں کی موت کے متعلق مرشد کا کشف صحیح ہے یا ان کے خلیفہ کا۔ صابری تذکروں کو علم نہیں کہ یہ تین صاحبزادے تھے بھی یا نہیں اور کس اہلیہ سے تھے۔ گلزارِ حقیقت صابری میں ان صاحبزادوں کی والدہ کا نام درج نہیں ہے مگر اسرارِ عترت فریدی میں مرقوم ہے کہ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی پہلی شادی بی بی نجیب النساء سے ہوئی تھی۔ یہ جملہ اولاد ان کے ہی بطن سے تھی۔ پھر یہ بھی لکھا ہے کہ بی بی نجیب النساء ہی کی وجہ سے بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ہانسی کی سکونت اختیار کی تھی۔ لہٰذا یہ خیال کہ ہانسی میں حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے قیام رکھا تھا بالکل فضول و غلط ہے۔ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے مرشد نے شادی کرنے کی تاکید کی تھی۔ اس کی تعمیل مرشد کے سامنے ہی ہونا چاہیئے تھی۔ لہٰذا جن بی بی صاحبہ سے مرشد کی حیات میں شادی ہوئی ان کا نام نجیب النساء تھا۔ بی بی ہزبرہ خاتون سے عقد مرشد کے وصال کے بہت بعد میں ہوا تھا۔ قیام ہانسی اور ہزبرہ خاتون کے عقد کے درمیان میں جو خلاء و وقفہ تھا وہ صاحب اسرارِ عترت فریدی کے کشف نے بجا طور پر پورا کر دیا۔ لیکن کسی نے نہیں لکھا ہے کہ دراصل ہزبرہ خاتون کس خاندان سے تھیں اور کس کی بیٹی تھیں۔ یہ کہنا کہ وہ بلبن کی صاحبزادی تھیں۔ اس کی شہادت کسی طرح تاریخ سے نہیں ملتی [1]

کشفی روایات سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے قیام اجودھن کی مدت ۲۴ سال

[1] اسکے متعلق مفصل بحث سوانح بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ میں ملاحظہ ہو۔


Marfat.com

ہے اور واقعاتی طور پر ۶۱۴ھ سے ۶۲۶ھ تک بارہ سال کی ہے۔ مخدوم علیہ الرحمۃ کے حالات جن کو شریعت وطریقت کے معیار پر صحیح کہا جا سکتا ہے کشفی تذکروں کے بیانات سے قطعی مختلف ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ برگزیدہ ہستیوں کی پیدائش وتربیت عام بچوں سے مختلف وبرتر ہوتی ہے لیکن ظاہری وکشفی تذکروں میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی عظمت کو قیاس ومبالغہ کی بنا پر اس طرح ظاہر کیا ہے کہ حقیقت فسانہ بن جاتی ہے اور ان کی خام خیالیاں خود ان کے خلاف شہادت دیتی ہیں۔

# خلاصہ

(۱) بی بی ہاجرہ کی شادی شیخ عبدالرحیم سے نہیں بلکہ ان کے صاحبزادے شیخ عبداللہ سے بمقام کھوٹوال ۶۱۲ھ/۱۲۱۶ء میں ہوئی اور اسی سال کچھ قبل دہلی میں حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو حضرت بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے خلافت مرحمت کی تھی اور ۶۱۳ھ میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش کھوٹوال میں نہیں بلکہ ہرات میں ہوئی تھی

(۲) مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ بعمر آٹھ سال ۶۲۱ھ/۱۲۱۵ء میں بابا صاحب کی خدمت میں اجودھن میں نہیں بلکہ ہانسی میں لائے گئے تھے۔

(۳) تین برس کی ظاہری تعلیم کے بعد انہیں ۶۲۴ھ/۱۲۱۸ء سے روحانی تعلیم دی گئی۔ مجاہدات کروائے گئے۔ اس زمانہ میں بمقام ہانسی لنگر خانہ جاری نہیں ہوا تھا۔

(۴) ۶۳۴ھ/۱۲۲۸ء کے بعد بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ مع متعلقین ہانسی سے اجودھن تشریف لے گئے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ وہاں بارہ سال رہے۔

(۵) ہانسی یا اجودھن میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ سے شانِ جلالی کا اظہار نہیں


Marfat.com

ہوا۔ یہاں کی جلالی داستانیں قیاسی و فرضی ہیں۔

(۶) والدہ کی وفات کی خبر سن کر بی بی ہاجرہ دوبارہ ہرات سے ۶۳۶ھ کے قرب و جوار میں اجودھن آئی تھیں۔

(۷) بھائی سے ان کی لاغری کے متعلق کچھ کہنا غلط ہے۔

(۸) مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی شادی بی بی خدیجہ سے ہوئی جو بی بی نجیب النساء کے بطن سے تھیں۔ اہلیہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کا انتقال ناگہانی طور پر شادی کی شام کو ہو گیا۔ ان کی موت کی وجہ جلالِ صابری نہیں ہے۔

(۹) لنگر خانہ کا اجراء ہانسی میں نہیں بلکہ اجودھن میں ہُوا اور وہاں کے منتظمین میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا نام نہیں ہے۔

(۱۰) بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے تین صاحبزادوں کا انتقال فطری موت سے ہُوا نہ کہ جلالِ صابری سے۔

(۱۱) حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا قیام بمقام ہانسی اہلیہ اولیٰ بی بی نجیب النساء کی وجہ سے رہا۔ نہ کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے۔

(۱۲) حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ کا وصال ۶۳۶ھ کے آخر میں ہوا یا ابتداء ۶۳۷ھ میں۔

(۱۳) بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اہلیہ ثانی بی بی ہزبرہ خاتون سلطان بلبن کی صاحبزادی نہیں تھیں۔ اس کے متعلق تاریخی شہادت نہیں ملتی۔



# خلافت

عمرہا در کعبہ و بُتخانہ می نالد حیات
تا ز بزمِ عشق یک دانائے راز آید بروں

شہرت تو یہی ہے کہ حضرت مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پیدائشی مجذوب تھے اور ان کا شمار بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلفائے اعظم میں ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ مجاذیب مستحق خلافت نہیں ہوا کرتے۔ حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ "شیخی کے لائق سالک کامل۔ سالک مجذوب اور مجذوب سالک ہوتے ہیں۔ مجذوب نہیں ہوا کرتے۔" خلافت کا منشاء و مقصد سلسلہ کی تبلیغ و اشاعت ہے اور یہ کام ظاہری طور پر مجاذیب سے ممکن نہیں۔ راہ سلوک میں مبتدی کو پہلی منزل میں محض سالک کا خطاب دیا جاتا ہے۔ دوسری منزل میں وہ سالک مجذوب کہلاتا ہے اور تیسرے درجہ میں وہ قطعی مجذوب بن جاتا ہے اور بدحواس ہونے کی وجہ سے حد شرع سے بھی مستثنےٰ خیال کیا جاتا ہے۔ اس درجہ سے ترقی کر کے وہ سلوک کی طرف مائل ہوتا ہے اس لیے مجذوب سالک سے نامزد ہوتا ہے۔ اس درجہ میں اس کی کیفیت کچھ ایسی ہوتی ہے کہ رُخ میری طرف نظر کہیں اور۔ اس کے بعد پانچویں منزل میں سالک کامل ہو جاتا ہے۔ حضرت مخدوم علیہ الرحمۃ کے حالات سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ مجذوب سالک تھے اور اسی چوتھے درجہ میں انہیں خلافت مرحمت کی گئی تھی۔


Marfat.com

دیکھنا یہ ہے کہ بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنے خلفاء کو کس طرح کامل و اکمل بناتے تھے۔ ان کے خلیفۂ اول حضرت جمال ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ علم و فضیلت کی سندیں رکھتے تھے اور خطیب کے عہدہ پر فائز تھے[1]۔ سب سے پہلے فضیلت کی نفی کرواکر ان سے عہدۂ خطابت سے استعفیٰ دلوایا۔ پھر سالک مجذوب کے درجہ میں لائے گئے۔ اس درجہ کو طے کر کے وہ قطعی مجذوب بن گئے۔ چنانچہ مجذوبیت ہی کی وجہ سے مرشد کی شادی میں شریک نہ ہو سکے جو ہزبرہ خاتون سے ہوئی تھی[2]۔ اس کے بعد ان کا داخلہ مجذوب سالک کی منزل میں ہوا۔ بعدہٗ سالکِ کامل بن گئے۔ گویا ترتیب وار جملہ مراتب طے کرواکر خلافت ان کو عطا کی گئی اور بجائے خطیب کے قطب مشہور ہوئے۔ ان کے بھانجے منتخب الدین کو بھی یہی تمام منازل طے کرواکر خلافت عطا فرمائی تھی۔ ان دونوں بزرگوں کو خلفائے بابا صاحب رحمۃ اللہ

---

[1] شہاب الدین غوری نے ہانسی فتح کر کے حضرت جمال کے والد حمید الدین کو وہاں کا قاضی مقرر کیا۔ حضرت جمال ۵۹۳ھ یا ۵۸۶ھ میں پیدا ہوئے۔ ان کی زوجہ اول کے بطن سے شاہ حامد تولد ہوئے جو بقول سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ مجذوب مطلق تھے۔ زوجہ ثانی سے صوفی برہان الدین تھے۔ جن کا سال پیدائش ۵۵۹ھ ہے۔ اسی سال حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہوا تھا۔ حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ نے اجودھن میں سات مرتبہ حاضری دی تھی۔ عطیہ خلافت کے ساتھ ان کو خرقہ۔ عصا۔ چوبی نعلین اور نسخہ عوارف المعارف بھی دیا گیا تھا۔ ان کے صرف دو مرید تھے مولانا حسام الدین اندرپتی اور میران صاحب تعلقہ دار آگرہ وہا ضلع حصار ان کی ساتویں حاضری پر سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ دوسری مرتبہ تشریف لے گئے تھے۔ اور وہیں اجودھن میں ان سے ملاقات ہوئی تھی۔ حضرت جمال خلافت کسی کو نہ دے پائے یعنی ان سے سلسلہ نہیں چلا حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ کی عمر ۳۰ سال کی ہونا چاہئے۔

[2] منقول از حقیقت گلزار صابری۔


Marfat.com

علیہ میں تقدم واولیت حاصل ہے۔ ۶۴۶ھ میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ خلافت سے نوازے گئے تھے مگر ان کے حالات سے کسی طرح پتہ نہیں چلتا کہ ان سے سلوک کا درجہ طے کروایا تھا۔ سلطان المشائخ حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت سے سرفراز فرمایا مگر ان کے واردات سے ظاہر نہیں ہوتا کہ اُن سے مجذوبیت کا درجہ طے کروایا تھا۔

اجودھن میں مستقل قیام ہو جانے پر مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے لیے ایک حجرہ مخصوص کر دیا گیا تھا اور وہ حجرہ آج تک ان کے مشاغل اور وجود کی گواہی دے رہا ہے اور صابری حجرے کے نام سے موسوم و مشہور ہے۔ حضرت امام علی سیالکوٹی جب بیعت کیلئے آئے تو ارشاد ہوا کہ "این علی بہ آن دو علی لاحق باشد و شغل یک جا کنند"۔ جن دو علی کے متعلق ارشاد فرمایا گیا وہ علی احمد صابر اور علی بہاری تھے۔ اس حجرے کے مشاغل کے بعد مجذوب سالک کے درجہ میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو خلافت دی گئی تھی۔ منکرین بر طرف مخالفین کو بھی مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی خلافت تسلیم ہے۔ لیکن مخالفین کا کہنا یہ ہے کہ مخدوم رحمۃ اللہ علیہ سے سلسلہ نہیں چلا اور جو سلسلہ ان سے منسوب کیا جاتا ہے وہ دراصل شمسی سلسلہ ہے۔ حضرت شمس الدین پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے تنہا واحد خلیفہ تھے۔ انہوں نے نہ کبھی اس سلسلہ کے شمسی ہونے کا دعوٰی کیا اور نہ ان کے متبعین نے کسی طرح ایسا اعلان کیا لہٰذا معاندین کا مغالطہ بے معنی ہے۔

حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا دستور تھا کہ اپنے خلفاء کو دوسرے سلسلوں کے بزرگوں کی خدمت میں بھیجا کرتے تھے تاکہ تعارف ہو جائے اور ایک دوسرے کے اصولوں کو سمجھ سکیں۔ لیکن تفصیل نہیں بتائی ہے کہ کس خلیفہ کو کس بزرگ کے پاس بھیجا وثوق کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ حضرت جمال۔ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ


Marfat.com

ضرت سلطان المشائخ کو کسی بزرگ کے پاس نہیں بھیجا تھا۔ ان حضرات کی شہرت و مقبولیت
وجہ سے دوسرے سلسلہ والے خود واقف و معترف ہوتے۔ حضرت جمال کے تعلق یہ روایت
جود ہے کہ ان پر حضرت بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فریفتہ تھے اور انہوں نے بابا
احب رحمۃ اللہ علیہ سے فرمائش کی تھی کہ میرے سب مرید لے لیجئے اور جمال کو مجھے دے دیجئے۔
ہوں نے جواب دیا کہ تبادلہ جمال میں نہیں ہوسکتا۔ اس روایت کو لطیفہ ہی سمجھا جائے
رنہ یہ روایت بے اصل معلوم ہوتی ہے۔

مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خلافت کے متعلق کشفی تذکرہ گلزارِ حقیقت
صابری میں بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی روحانی کتاب سر العبودیت سے جو لکھا گیا ہے
ہ لطف سے خالی نہیں۔ لکھا ہے کہ بہ حکم باطن ۶۲۲ھ میں مخدوم صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو میں
نے حجرے سے نکالا اور کاملین کی مجلس میں بیعت توبہ اور حوالت خاندان چشتیہ میں مشرف کرکے
انہیں کیفیت باطن، مرتبہ سلوک کی تعلیم سے مستفیض کیا۔ اب وہ رات کو اپنے حجرے میں
مستغرق رہتے تھے۔ اور دن کو میرے پاس رہ کر اسرار کی تعلیم حاصل کرتے تھے۔ ستائیس برس
تعلیم لسانی میری سے مراتبات شہنشاہی ولایت کیفیت باطن کی تحصیل کرتے رہے۔
۶۵۰ھ میں بہ حکم حضرت بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ رویا میں مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ
علیہ کو میں نے اپنے ہمراہ لیا۔ ہم دونوں حضرت شیخ کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے پیچھے پیچھے چلنے
لگے۔ عالم ملکوت سے عالم جبروت کی طرف عروج ہوا۔ وہاں تمام حضرات چشتیہ اور جمیع
سلاسل کے اولین و آخرین بزرگ محفل نبوی میں موجود تھے میرے پیر و مرشد قبلہ نے ہم دونوں
کو تخت مبارک کے روبرو کھڑا کیا۔ پھر بموجب ارشاد شیخ میں مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ
علیہ کو حضور نبوی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے قریب لے گیا۔ حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ


Marfat.com

وسلم نے مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ علیہ کی پشت پر سیدھے شانہ کی طرف بوسہ دیا۔ اور زبان مبارک سے ارشاد فرمایا "ہٰذا ولی اللہ" پھر تمام حاضرین نے اسی طرح اسی جگہ بوسہ دیا اور وہی الفاظ "ہٰذا ولی اللہ" کہے۔ اتنے میں آنکھ کھلی تو لیلۃ القدر کی کیفیت کے آثار کا عروج ہو رہا تھا۔ بیدار ہو کر میں "علی احمد صابر" رحمۃ اللہ علیہ کے حجرے کی طرف گیا۔ دیکھا کہ خلاف معمول دروازہ کھلا ہوا ہے وہ مرتبہ فنا میں مستغرق ہیں اور تمام رجال الغیب۔ نقیب وتد اور قطب ان کی پشت پر بوسہ دیتے ہیں اور "ہٰذا ولی اللہ" کہتے ہیں۔ صبح کو جملہ بزرگ مجھے مبارکباد دینے آئے پھر ان میں سے کچھ چلے گئے اور کچھ ٹھہر گئے (ان سب کی لمبی چوڑی فہرست نام بنام مع ہر ایک کی روحانی کتاب کے درج ہے) جب تمام حاضرین فیضیاب ہو چکے تو میں نے علی احمد صابر کو اپنے پاس بٹھا کر بیعت امامت اور ارشادِ خاندانِ چشتیہ عالیہ سے اپنے ہاتھ پر مشرف فرمایا۔ پھر اپنے ہاتھ سے کلاہ اوڑھائی اور عمامہ استر باندھ کر مثلِ خلافت بہ مضمون ولایت کلیر اقلیم ہند سے اور سب حاضرین کو سنا کر خطاب۔ خطاب باطنی "قطبِ عالم غیاث الہند الاجلال" شاہ مخدوم علی احمد صابر سے اولیاء ہمعصر کو مطلع کیا۔ اور اسم ظاہری مثال خلافت میں یہ القاب "بادشاہ دوجہاں مخدوم علاء الدین علی احمد صابر ختم الارواح سلطان اولیا" کے تحریر کیا۔ اس وقت بے اختیار میری زبان سے نکلا "علم ظاہری و باطنی میرا علی احمد صابر رحمۃ اللہ علیہ لے چلا اور علم باطن بھی بالکل اسے دیدیا" پھر سات سیر شہد خالص کا شربت فاتحہ ہو کر تقسیم ہوا۔ بعد فاتحہ خوانوں نے راگ شروع کیا تھا کہ طبیعت بادشاہ دوجہان مخدوم علاء الدین علی احمد صابر ختم الارواح سلطان اولیاء پر غلبۂ حال کا جلوہ ہونے لگا۔ مصلحتاً اس راگ کو موقوف کیا۔ پھر شب کی مجلس میں سنایا گیا" (اس بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ خلافت سنہ ۶۵۰ھ میں دی تھی۔ سر العبودیت میں بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ سنہ ۶۵۲ھ میں

روز پنجشنبہ بعد نمازِ چاشت کے سید نظام الدین بدایونی دہلی سے تقریباً چودہ برس کی عمر میں میرے پاس اجودھن آئے اور پانچ روز کے بعد بتاریخ ستائیس ماہ مذکور سنہ صدر روز دوشنبہ بعد نماز مغرب کے میں نے اپنے ہاتھ پر بیعت توبہ سے خاندانِ چشتیہ عالیہ میں مشرف کر کے علیم طریقت سے مستفید کیا۔ سید نظام الدین دس روز بعد حصول بیعت کے میرے پاس قیام کر کے دہلی کو روانہ ہو گئے۔ ایک سال بعد پھر حاضر ہو کر تعلیمِ کیفیت باطن میں بہ دل و جان متوجہ ہُوئے۔ پھر یہ بھی لکھا ہے کہ ۶۳۶ھ ۱۵ ماہ ذوالحجہ کو روز دوشنبہ بعد نماز فجر کے عطیہ خلافت کے بعد حضرت مخدوم پاک کو کلیر روانہ کیا گیا تھا حضرت سلطان المشائخ کی روحانی کتاب مقناطیس الوحدت میں بھی مخدوم پاک کے کلیر جانے کی یہی تاریخ درج ہے ''

سیر الاولیاء میں ایک نئی اور عجیب روایت ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت ناموں پر مہر لگانے یا خلفاء کا رجسٹر رکھنے کے ساتھ خلافت ناموں کے رد وقبول کا بھی اختیار دیا تھا۔ یہ آئین طریقت کے قطعی خلاف ہے۔ اگر اس حق دہی کو بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا اجتہاد سمجھا جائے تو اس کے جواز کی کہیں سے سند نہیں ملتی۔ اسی اختیار کی بنا پر سیر الاولیاء میں ایک بے سر و پا روایت اور بھی ہے۔ اس مجہول روایت میں اس خاص مرید کا نام نہیں ہے۔ اس بے نام و نشان مرید نے بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت کی درخواست کی تھی۔ قبول نہ کئے جانے پر اس مرید نے کہا میں ایسی سند خود بنا لوں گا۔ اور اپنا کام چلاؤں گا۔ اس کو سن کر۔ دروغ بر گردن راوی۔ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کو ہدایت فرمائی کہ آئندہ سے اپنی کتابت کے دستخط خلافت ناموں پر کیا کریں تا کہ ہیچ عریضے را دریں کار مداخلت نہ باشد آنکھوں میں خاک ڈال کر لکھا ہے کہ یہ شخص اپنی مصنوعی سند لے کر حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ سے تصدیق کرانے پہنچا۔ انہوں نے دیکھتے ہی فرمایا کہ تو خلافت


Marfat.com

کے لائق نہیں ہے اور اس کی جعلی سند چاک کر دی۔ اب لطف یہ ہے کہ یہ مکار حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ کی شکایت کرنے کے لیے حضور بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ میں آیا کہ میری سند چاک کر دی۔ حضرت نے جواب دیا کہ جمال کے پھاڑے ہوئے کو ہم جوڑ نہیں سکتے۔ ایسے شخص کو ایسا ہی جواب ملنا چاہیئے تھا۔ اس تجاہل عارفانہ کو سن کر نام نہاد جمالی فخر و مباحات کرنے لگے اور آنکھوں سے معذور عقیدت مندوں نے بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی مجبوری کو تسلیم کر لیا۔ اب طُرفہ تماشہ یہ ہے کہ یہی ناقابل قیاس روایت حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب کر دی گئی ہے۔ اس روایت میں حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے یہی نہیں فرمایا کہ آپ خلافت کے لائق نہیں ہیں بلکہ یہ بھی کہا کہ آپ کی تعیناتی بھی دہلی میں غلط ہوئی ہے۔ دہلی آپ کے جلال کو برداشت نہیں کر سکے گی۔ یہ سنتے ہی مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو جلال آ گیا اور کہا کہ میں نے آپکا سلسلہ منقطع کر دیا۔ حضرت جمال سہم گئے اور دریافت کیا کہ میرا کس طرف سے منقطع کیا۔ جواب دیا کہ آپ کا سلسلہ چلا ہی کب تھا۔ لہٰذا اوپر سے منقطع کیا ہے یعنی بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نسبت ختم کر دی۔ ابھی تک سندِ خلافت کا ذکر تھا۔ یہ دہلی کی تعیناتی کا پروانہ کدھر سے نکل آیا۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سندِ خلافت چاک کی یا پروانہ چاک کیا یا دونوں کو پھاڑ ڈالا۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ نے یہاں سے جا کر بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے ماجرا بیان کیا تو انہوں نے ارشاد فرمایا۔ تیر مردان خطا نمی شود یعنی حضرت جمال کی نسبت ختم ہو گئی۔ اس کے بعد فرمایا تم غم نہ کرو۔ اب ہم اپنے ہاتھ سے لکھ کر تمہیں کلیر کا پروانہ دیں گے۔ اس سے ظاہر یہ ہوتا ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے پروانہ دہلی چاک کیا تھا اور سند خلافت چاک ہونے سے بچ گئی تھی۔ عقل سلیم اس نزاع ہانسی کے کسی جز کو کسی بہاؤ تسلیم نہیں کر سکتی۔ میر خورد کو یہ علم یقینی تھا کہ مخدوم

رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ بمقام ہانسی بچپن میں لائے گئے تھے اس وقت حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ جوان تھے۔ لہٰذا یہ ممکن نہیں کہ انہوں نے مرشد کے بھانجے کی دیکھ بھال نہ کی ہو۔ اس لیے بزرگی و خوردی کے آداب کے مدِنظر اس قسم کا نزاع ممکن الوقوع نہیں مانا جا سکتا اس نزاع اور جمال کے ردو قبول کے اختیار کے متعلق خود سیرالاولیاء کی دوسری روائتوں سے تردید ہو جاتی ہے جو اہل نظر سے مخفی نہیں۔

سیرالاولیاء میں ایک روایت اپنے والد سے سُن کر نقل کی گئی ہے کہ علی صابر رحمۃ اللہ علیہ درویشے بود۔ قدم ثابت و نفس گیرا داشت۔ ساکن ڈیکری بودے پیوند بخدمت شیخ الشیوخ عالم داشت و ورا از شیخ الشیوخ عالم اجازت بیعت بود پھر بھی لکھا ہے کہ سند دیتے وقت یہ بھی فرمایا تھا بھوگا خواہی شد۔ یعنی بے عیش خواہد گشت۔ اس کے علاوہ یہ ہدایت نہیں کی تھی کہ سند کی تصدیق حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے کرا لینا۔ اسی طرح یُوسُف ہانسوی کے متعلق بھی ہے کہ ان سے بھی حضرت جمال سے تصدیق سند کے لیے نہیں کہا تھا البتہ حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو رخصت کرتے وقت فرمایا تھا کہ ہانسی میں جمال رحمۃُ اللہ علیہ کو اور دہلی میں حضرت منتخب الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اپنی سند دکھا لینا، اس دکھانے میں حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کوئی خصوصیت نہیں ہے۔ عقل حیران ہے کہ بھوگا والی دُعا مخدوم پاک رحمۃُ اللہ تعالیٰ علیہ پر کیسے اور کیوں منطبق کر دی گئی ہے۔ بھوگا ویدانت کی اصطلاح ہے اس کے معنی خوش باشی کے ہیں۔ صاحب گلزار ابرار نے اس بناء پر مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی خوش باشی کی توجیہ یُوں کی ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ پر حیرت طاری رہتی تھی اور حیرت خوش باشی کی علامت ہے اب اگر بھوگا کی صحیح حقیقت سمجھی جائے تو اسکا تعلق تناسخ سے ہے۔ تناسخ میں دو لفظ بھوگ اور بھاگ خاص معنی رکھتے ہیں۔ ویدانتی کرم اور جنم کے قائل ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ ہر شخص اپنے کرم و عمل کے مطابق جنم لیا کرتا ہے اور یہ سلسلہ لا متناہی ہے کرموں کے متعلق جنم لینے کو بھاگ


Marfat.com

کہتے ہیں اور بھوگ کو بلا شرط کے عطیۂ غیبی خیال کیا جاتا ہے۔ لیکن موجودہ ترقی یافتہ ویدانتی بھوگ
کو بھی بھاگ کا نتیجہ سمجھتے ہیں۔ مثلاً سری کرشن مہاراج متھرا میں دیوکی اور نندلال کے گھر تولد ہوئے
مگر غیب سے ہدایت ہوئی کہ ان کو بندرابن جوداکے یہاں پہنچا دیا جائے اور اس کی نوزائیدہ
بچی کو متھرا لے آیا جائے۔ گویا یہ تبادلہ بھاگ نہ تھا بلکہ بھوگ تھا۔ راجہ کنس نے پیدائش کی خبر
سن کر اس بچی کو مار ڈالنا چاہا مگر وہ ان کے ہاتھ سے چھوٹ کر یہ کہتی ہوئی آسمان پر چلی گئی کہ
تیرا مارنے والا پیدا ہو چکا ہے۔ چنانچہ سری کرشن مہاراج نے کوروں اور پانڈوں میں جنگ کروا کر
راجہ کنس کا نام و نشان میٹ دیا۔ اور اس کے جبر و ظلم سے مخلوق کو بچا لیا، یہ ویدانتی مسئلہ وحدت
الوجود کو تناسخ سے ہی تعبیر کرنے لگے ہیں مگر دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے۔ غور فرمایا جائے
کہ بابا صاحب علیہ الرحمۃ نے علی صابر رحمۃ اللہ علیہ ساکن ڈبکری کو بھوگا کی دعا دی بھی تھی یا نہیں؟
پھر تذکرہ نویسوں کی یہ بڑی غلطی ہے کہ اس دعا کو علی صابر ساکن ڈبکری کے بجائے حضرت علی احمد
صابر رحمۃ اللہ علیہ سے مجیر العقول طریقہ سے منسوب کر دیا۔

حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا دستور تھا کہ اپنے خلفاء کو کسی نہ کسی خدمت
پر متعین کر دیا کرتے تھے۔ مثلاً بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اسناد۔ تعویذ اور خطوط لکھنے
پر مامور کیا تھا۔ بعض کو لنگر کا منتظم بنایا تھا۔ اخی مبارک حاضر دربار ہوتے تھے شیخ عیسیٰ کو
نجی خدمات دی تھیں۔ خواجہ شیبانی وضو اور غسل کرواتے تھے اور کپڑے دھوتے تھے
حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق مذکور ہے کہ جب اجودھن آتے تو لنگر کے لیے
جنگل سے لکڑیاں لاتے تھے۔ ان کے متعلق رجسٹر رکھتے اور مہر لگانے کی خدمت کا حال
سوائے سیرالاولیاء کے اور کہیں مسطور نہیں ہے۔ ہانسی کا نزاع محض سیرالاولیاء کی ایجاد
ہے اور الحاقی ہے۔ کشفی تذکرہ اسرار عترت فریدی کے صفحہ ۱۸۶ پر ندامت و افسوس کے

ساتھ تحریر ہے کہ اس نزاع کا حال مصنف نے بھی اپنی کتاب گلزار فریدی میں لکھا تھا۔ یہ کتاب سنہ ۱۳۰۲ھ میں لکھی تھی۔ اس پر درگاہ فریدیہ سے مثال میں مجھ پر عتاب ہوا . . . . پھر بعد میں جناب بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور مخدوم صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نوازش سے پورے حالات معلوم ہوئے اور خاص خلافت نامہ مخدوم پاک کی بھی زیارت نصیب ہوئی۔ برادرانِ وطن کی خدمت میں عرض پرداز ہوں کہ ان تہمت ناک باتوں سے پرہیز کرنی لازم ہے . . . . عالم مثال میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا خلافت نامہ مجھے دکھایا گیا تھا۔ اس پر پیشین و حال کے جملہ اولیاء کرام کی گواہی کے دستخطوں کے ساتھ حضرت جمال کی بھی گواہی کے دستخط موجود ہیں۔

مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو خلافت سنہ ۶۴۶ھ میں مرحمت فرمائی گئی تھی اور اسی سال دربار الٰہی سے کلیر کی ولایت عطاء کی گئی تھی۔ اور وہ فوراً کلیر کو روانہ ہو گئے تھے۔ مجذوب سالک ظاہر سے بے نیاز ہوتے ہیں۔ ان کا قیام اگر بستی میں ہوتا ہے تو اجنبی کی طرح رہتے ہیں۔ سارا وقت جنگل میں گزارتے ہیں۔ مخدوم پاک کو دہلی کی ولایت کا دیا جانا اور اس کا منسوخ ہوجانا محض فریب ہے۔ کلیر کی تعیناتی کا ایک سبب یہ بھی قیاس کیا جاتا ہے کہ حضور غریب نواز قدس سرہٗ کے زمانہ میں کلیر کے والی امام الدین دمشقی رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ یہ حضرت حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اولاد سے تھے۔ ان کا تقرر سنہ ۵۸۹ھ میں ہوا تھا اور اسی سال جنگِ کلیر میں شہید ہو گئے۔ معلوم نہیں ان کے بعد ستاون برس وہاں کا صاحب ولایت کون رہا۔ اب سنہ ۶۴۶ھ میں یہاں کی ولایت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو دی گئی چونکہ یہ غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد سے تھے لہٰذا۔

حق بہ حقدار رسید


Marfat.com

# خُلاصَہ

(۱) مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سالک مجذوب تھے۔

(۲) ان کو خلافت و ولایت ۶۴۶ھ میں ملی تھی نہ کہ ۶۵۰ھ میں۔

(۳) ان کا تقرر دہلی میں کہیں نہیں ہوا۔

(۴) خلافت و ولایت کے فرائض علیحدہ ہوتے ہیں۔

(۵) نزاع ہانسی کے متعلق سیرالاولیاء کی روائیتیں الحاقی ہیں۔ میر خورد ایسی فضول روایت نہیں لکھ سکتے تھے۔

(۶) حضرت سلطان المشائخ بیعت کے لیے اجودھن ۶۵۲ھ میں گئے تھے مخدوم اس سے پہلے کلیر جا چکے تھے۔ دونوں کی ظاہری ملاقات نہیں ہوئی۔

(۷) حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا سلسلہ نہیں چلا۔ ان کی اولاد سلسلہ نظامیہ میں مدغم ہوگئی۔ اب جو ان کا سلسلہ چلانا چاہتے ہیں یہ محض دھاندلی ہے۔ ان حضرات نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر جو اعتراض کیئے ہیں ان میں نام کو بھی روحانیت نہیں ہے۔

(۸) بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے کسی خلیفہ کی سند پر حضرت جمال کی مہر نہیں ہے۔ اور یہ سب سندیں حضرت بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کی لکھی ہوئی ہیں۔




Marfat.com

# ولایت

این شربت عاشقیست خسرو
بے خونِ جگر چشید نتواں

حضرت مخدوم علاء الدین علی احمد صابر قدس سرہُ العزیز کو بیعت کے بائیس برس بعد بہ عمر ۳۲ سال ۶۴۶ھ میں خلافت ملی اور اُسی سال براہِ راست کلیر کی ولایت پر مامور کر دیئے گئے۔ انہوں نے اپنے وصال تک ولایتِ کلیر کا انتظام کیا اور سلسلہ کی تبلیغ فرمائی۔ اقتباس الانوار میں ہے کہ "کلیر پہنچتے ہی عبادت اور فیض رسانی میں مصروف ہو گئے اور بعد وصال بھی فیض اُسی طرح جاری رہا جس طرح حیات میں تھا۔" اہلِ ہنود کی روایت کے مطابق کشفی تذکرے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہجرت نبوی (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) سے قبل ۲۸۲ء میں دہلی کے راجہ کرم پال نے اس نواح میں ایک شہر بسایا تھا جس کا نام "ہردوار گڑھی پک" رکھا تھا۔ یعنی خدا کی گڑھی کا راستہ۔ اس راجہ کے لڑکے بکرم پال نے وہاں عالیشان مندر بنا کر سونے چاندی کی مورتیں نصب کیں اور نگرانی کیلئے مہنتوں کی گدی قائم کی۔ (یہ کمیٹی ہردوار میں ابھی تک باقی و جاری ہے) عرصہ کے بعد اس شہر کی حفاظت کے لیے جنوب میں کچھ فاصلہ پر بکرم پال کے صاحبزادے راجہ کرم پال نے یہاں قلعہ تعمیر کیا تھا اور کلیر کے نام سے موسوم کیا۔ صحیح طور پر نہیں معلوم کہ مسلمانوں نے اس قلعہ کو کب فتح کیا تھا بستان


Marfat.com

صابری، کے مصنف ماسٹر امداد حسن قادری صابری کی رائے ہے کہ بنگال جاتے ہوئے بختیار خلجی نے ۵۹۷ھ/۱۲۰۱ء میں فتح کیا تھا۔ مگر اس کی تردید تاریخ کے علاوہ اس روایت سے بھی ہو جاتی ہے کہ حضور غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے امام علی دمشقی کو کلیر کا والی بنا کر ۵۷۹ھ میں بھیجا تھا۔ اسی سال مسلمانوں نے کلیر پر حملہ کیا تھا اور امام علی دمشقی کی اسی جنگ میں شہادت ہوئی تھی مگر مذکور نہیں ہے کہ فتح بھی ہوئی تھی یا نہیں۔ تاریخ کے حوالے سے معلوم ہوتا ہے کہ ۵۸۸ھ/۱۱۹۲ء میں میرٹھ اور کول کی تسخیر کرنے کے بعد ۵۸۹ھ/۱۱۹۳ء میں قطب الدین ایبک نے دہلی کو دارالسلطنت بنایا تھا۔ اس سال وہ اس کے انتظام و انصرام میں مشغول رہا اور کسی طرف فوج کشی نہیں کی۔ محمد غوری نے ۵۹۰ھ/۱۱۹۴ء میں راجہ جے چند کو شکست دے کر قنوج و بنارس کو فتح کیا تھا۔ اس لیے قیاس ہے کہ فتح قنوج سے پہلے محمد غوری نے ۵۸۹ھ کے آخر میں کلیر کی تسخیر کی تھی۔ بختیار خلجی والی روایت یوں بھی غلط ہے کہ وہ ۵۹۳ھ میں بہار و بنگال کی طرف حملہ آور ہوا تھا۔

ظاہر ہے کہ کلیر شریف قلعہ تھا۔ ہر دوار کے خلوت نشین جاتری ممکن ہے کہ قلعہ کے اردگرد قیام کرنے لگے ہوں اور رشیوں اور منیوں نے بھی استھان بنا لیے ہوں۔ یہاں مسلمانوں کی آبادی ھنود سے زیادہ نہیں ہو سکتی۔ کشفی روایت ہے کہ یہاں مسلمان کثرت سے آباد تھے اور یہاں بہت بڑی مسجد بھی تھی جس میں سونے چاندی کے ظروف غسل و وضو کے لیے تھے۔ تذکرہ جات صابری میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی عبادت کے لیے لکھا ہے۔ ہمہ وقت مستغرق رہتے تھے اور مسجد میں نماز پڑھنے جایا کرتے تھے۔ کلیر میں اُن کرامات اور فیض رسانیوں کی تفصیل بتائی گئی ہے کہ حاکم شہر مسمی دموان کی بکری گم ہو گئی تھی تو استفسار کرنے پر حضرت کی توجہ سے بکری کے گوشت کی ہر ہر بوٹی نے باآواز بلند بتایا کہ میں فلاں فلاں شخص کے پیٹ میں ہوں۔ دموان معتقد ہو جاتا مگر قاضی


Marfat.com

شہر مسمی تبرک نے سمجھا دیا کہ یہ عجب طلسم ہے۔ یہ بھی لکھا گیا ہے کہ جُمعہ کی نماز کے لیے عوام کے علاوہ پانچسو پالکی سوار علما، و امرا مسجد میں جمع ہوتے تھے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سب سے پہلے صفِ اول میں بیٹھ جاتے تھے اور اپنی ولایت و امامت کا وعظ فرمایا کرتے تھے۔ یہ بات امراء و علماء کو ناگوار تھی لہٰذا ایک جُمعہ کو انہیں صفِ اوّل سے اٹھا کر باہر کی آخری صف میں دھکیل دیا۔ اس پہ حضرت نے مسجد کو حکم دیا کہ تو بھی سجدہ کر۔ مسجد کے سجدہ کرتے ہی جملہ نمازی دَب کر مر گئے۔ اس کے بعد مزید فیض یہ پہنچایا کہ طاعون کی وبا مسلط کر دی۔ اور چھ سال کے استغراق کے بعد کلیر کے گرد بارہ بارہ کوس تک آگ لگا دی۔ یہ جملہ فیوض و کرامات گویا باطل پرستوں کو راہِ راست پر لانے کے لیے کیے گئے تھے۔ مگر تہی دستانِ قسمت را چہ سود از مرشدِ کامل۔ جب سب کچھ بھسم ہو گیا تو سوختہ زمین میں خود ہی تن تنہا بقیہ عمر گزاری۔ البتہ کچھ ہمسایہ رہ گئے تھے اور عرصہ کے بعد حضرت شمس الدین ترک پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ آ گئے تھے۔ اب وہ فیض بھی منجملہ نوادر ہے جو بعد وصال جاری ہوا کہتے ہیں کہ مزار پہ برقِ جلال تڑپنے لگی جس کی وجہ سے کوئی قریب نہیں آ سکتا تھا۔ مجاور بھی جان بچا کر دُور جا بسے تھے۔ گویا یہ برق دورباش کا مظاہرہ یوں کرتی تھی کہ کسی کو جلال سے نقصان نہ پہنچے۔ لیکن شیر اور درندوں کو اجازت تھی کہ اپنی دُموں سے مزار پہ جھاڑو دیا کریں۔ اتفاقیہ اس برقِ جلال نے ایک سنیاسی کو مزار پہ حاضری کی اجازت دے دی تھی۔ اس نے قبر کے اندر کا حال معلوم کرنے کے لیے مزار میں ایک سوراخ کیا اور اس کے اندر سر ڈال کر دیکھنا چاہا۔ مگر اس کا سر پھنس کر رہ گیا اور اس کا دم نکل گیا۔ رات کو خواب میں مجاوروں کو حکم دیا کہ اس کُتے کو نکال کر باہر پھینک دیں۔ چنانچہ تعمیل کی گئی اور مزار کی مرمت بھی کر دی اب برقِ جلال اور شیروں کی نگرانی کو ناکافی سمجھ کر مجاوروں کو یہاں رہنے کے لیے بلا لیا گیا۔


Marfat.com

مشہور ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ بے طرح جلالی تھے۔ ان کے جلال کے نقشے مختلف آتشین رنگوں میں کھینچے گئے ہیں۔ ایسے کہ ان کے تصوّر سے کلیجہ مُنہ کو آجاتا ہے اور دل دہل جاتے ہیں۔ ان کی جلالی داستانوں کے بیان کرنیوالے معاندین نہیں بلکہ صاحب علم فضل تذکرہ نگار ہیں۔ اقتباس الانوار کے مصنف قطب وقت مولانا اکرام اللہ شاہ براسوی نے تحریر فرمایا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام صاحبِ جلال تھے۔ ان ہی کے نقشِ قدم پر حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھے۔ اسی وجہ سے ان میں جلالی شان پیدا ہوگئی تھی۔ لیکن اصل یہ ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کی شریعت قہر وجلال کی تھی۔ ان کی شبیہہ مُبارک سے رعب ٹپکتا تھا مگر ان کی پوری زندگی عجز وصبر سے بھری ہوئی ہے۔ فرعون کی دشمنی اور قوم کی نافرمانیوں و گستاخیوں پر انہوں نے جلال کا اظہار کبھی نہیں کیا۔ قبطی واسرائیلی میں بیچ بچاؤ کرتے ہوئے قبطی کے تھپڑ مار دیا تھا اور اتفاق سے وہ مرگیا۔ اس پر انہیں بیحد ندامت ہوئی اور سزا سے بچنے کے لیے مدائن چلے گئے۔ دوسرا واقعہ یہ ہوا کہ چلہ پُورا کر کے جب توریت کے الواح کوہ طور سے لے کر آئے تو پوری قوم سامری کے بچھڑے کی پرستش کرنے لگی تھی۔ یہ صدمہ کی بات ہی تھی اپنے بڑے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام پر برس پڑے کہ تم نے قوم کو گمراہ کیسے ہونے دیا اور کیوں نہیں ہدایت کی۔ لیکن ان سے حقیقت معلوم کرنے کے بعد غصہ جاتا رہا اور سامری سے نہایت نرمی کے ساتھ اس کی شیطنت کی وجہ دریافت کی۔ یہ دونوں واقعات موسیٰ علیہ السلام کے جلالی ہونے کا ثبوت نہیں ہو سکتے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو عرصہ تک کھانا نہ کھانے کی وجہ سے صابر کا خطاب عطا ہوا تھا۔ مگر جب کلیر آئے تو وہاں کی نافرمانیوں کی وجہ سے ان کے جلال کا ذکر کیا گیا ہے۔ اہل عقیدت براہ کرم غور فرمائیں کہ صبر وجلال یکجا جمع ہو سکتے ہیں یا نہیں۔ اگر نہیں جمع ہو سکتے تو یہ کرامتیں جو جلالی لکھی گئی ہیں مخدوم پاک رحمۃ اللہ


Marfat.com

علیہ کی توہین ہیں. کلیر میں اگر غضب نازل ہوا تو وہ منجانب اللہ تھا۔ مخدوم پاک رحمتہ اللہ علیہ کا اس جلال سے کوئی تعلق نہیں۔ اندریں حالات حضرت موسیٰ علیہ السلام اور مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو جلال متصف و متہم کرنے والے جلال کے معنی ہی نہیں سمجھے۔ جلال کے اقسام ہوتے ہیں۔ ایک جاہلانہ جلال ہوتا ہے اور ایک مہذب و باشعور ہوتا ہے۔ باشعور اور مہذب جلال میں محض رعب ہوتا ہے۔ غضب نہیں ہوا کرتا۔ جاہلانہ اور مہذب جلالوں کو سیدنا حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات سے اچھی طرح سمجھا جا سکتا ہے۔ اسلام لانے سے پہلے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے اپنی بہن اور بہنوئی کی تلاوتِ قرآن پاک سن کر بری طرح خبر لی اور اسی غصہ میں صاحب قرآن صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف کا رخ کیا۔ روئے انور کا جمال ملاحظہ کرتے ہی انکا جاہلانہ جلال مہذب جلال بن گیا۔ کلمہ پڑھتے ہی بنی اور اُن کے مہذب جلال نے خانہ کعبہ میں اذان دلوائی اور علانیہ باجماعت نماز پڑھوائی۔ کفار دیکھتے کے دیکھتے ہی رہ گئے۔ حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سرگزشت بھی کچھ ایسی ہی ہے۔ جنگ اُحد میں پیٹھ پھیر کر بھاگے ہوئے جا رہے تھے۔ گھاٹی کے پچھلے حصہ کو مسلمانوں سے خالی دیکھ کر پیچھے سے حملہ کر دیا۔ اس اچانک حملہ سے مسلمانوں کے ہوش جاتے رہے اور آقائے دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا دندان مبارک تک شہید ہو گیا مگر مدد الٰہی شامل حال تھی مسلمانوں کو کامیابی حاصل ہوئی اور حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سوائے ایمان لانیکے کوئی چارہ نہیں تھا. حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے اسلامی جلال اور عدل کا ڈنکا بجوا دیا۔ اور حضرت خالد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی جلالی شمشیر کی دھاک بٹھا دی۔ ظاہر ہے کہ جلالی فطرت اپنی جگہ رہی مگر جلال شائستہ بنا لیا گیا تھا۔ اسی باشعور جلال کا نام شجاعت ہے۔ اسی شجاعت کی وجہ سے ایک


Marfat.com

امیر المومنین ہوئے اور دوسرے سیف اللہ کہلائے۔ ان دونوں کے کارناموں کو دنیا بھلا نہیں سکتی۔ موسیٰ علیہ السلام اور مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے جلال کو قہر و غضب سمجھنے والے نہ جلال کو سمجھے اور نہ ان بزرگوں کے مراتبِ عُلیہ کو پہچان سکے۔ اصل یہ ہے کہ کیفیات جلال و جمال خداوندی عطیات ہیں۔ تنہا جلال جہالت و شیطنت ہے اور تنہا جمال تمسخر و نازہے۔ امتزاج سے دونوں رحمت بن جاتے ہیں۔ جلال بغیر جمال کے ہیچ ہے اور جمال جس میں جلال نہ ہو ایک کھیل ہے اسے سمجھنے کے لیے جمال و جلال الٰہی پر بھی غور کرنے کی ضرورت ہے جمال الٰہی سے حیرت و سراسیمگی پیدا ہوتی ہے اس کیفیت کو خوف و دہشت کا اثر نہیں سمجھا جاسکتا۔ حسن میں دلکشی کے ساتھ رعب ہوتا ہے اور عشق میں خوف کے ساتھ شوق شامل ہوتا ہے۔ نشترِ فصاد اگر خون نکالتا ہے تو زخم بھی اچھا کرتا ہے۔ قصاص میں جلال و جمال کا لزوم ہے جس آیت پاک میں شان قہاری کا اظہار ہے اس کے بعد ہی فوراً دوسری آیت شریف میں شان غفاری و کریمی کا بھی ذکر ہے۔ چنانچہ جلال و جمال کا حسین ترین امتزاج قرآنِ عزیز میں ملتا ہے جس طرح موسوی قوم پر موسیٰ علیہ السلام نے نہیں بلکہ اللہ جل جلالہٗ نے عتاب فرمایا تھا اسی طرح کلیر میں بھی عتاب ہوا ہوگا۔ لیکن اس عتاب الٰہی کی جو کلیر میں ہوا تاریخ کو خبر نہیں۔ عقیدت جس کی بنیاد خوف پر ہو محبت سے واسطہ نہیں رکھ سکتی حیرت ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو غصہ۔ جلال۔ انتقامی جذبہ و نفسانیت سے منسوب کرنے میں تذکرہ نویسوں نے گستاخی کیوں محسوس نہیں کی اور معتقدین کو کیوں فریب میں مبتلا کیا۔ اگر ان کو روحانیت سے ذرا بھی حصہ ملا ہوتا تو انہیں اعلان کرنا چاہیئے تھا کہ جس کو انہوں نے جلالِ صابری ظاہر کیا ہے وہ در حقیقت روح کی تجلی تھی۔ اسی تجلی سے وہ عقیدت مندوں کو مستفیض کیا کرتے تھے اور کیا کرتے ہیں۔ اگر مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے فیض میں قہر شامل ہوتا تو سلسلہ کی ایسی

شاندار تبلیغ ممکن نہ ہوتی۔ اولیاء کی کرامتوں سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ ان کی کرامتوں سے دل کو تقویت ہوتی ہے اور یہ کرامتیں حق کی طرف راہنمائی کیا کرتی ہیں۔ اب جو کرامتیں مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی بتائی جاتی ہیں ان سے عجوبیت پیدا ہوتی ہے اور عجوبیت گمراہی کی علامت ہے۔ عقیدت مند نسبت کی وجہ سے ہر رطب و یابس کو قبول کر لیتے ہیں اور ادب کی وجہ سے انکار نہیں کر سکتے۔ اسی لیے غلط فہمیاں پیدا ہو جاتی ہیں۔ دشمنوں کو اعتراض و انکار کا موقع مل جاتا ہے۔ یہ قطعی ناقابل قیاس ہے کہ کلیر کی مسجد اتنی طویل و عریض تھی جتنی ظاہر کی گئی ہے اور خدا جانے جمعہ کی نماز کے لیے پانچسو پالکی سوار کہاں سے آجاتے تھے۔ یہ بھی صحیح نہیں کہ دموآن جیسے سرکش حاکم اور تبرک جیسے متمرد قاضی سلطان ناصر الدین اور غیاث الدین بلبن کے عہد میں ہوں۔ یہ کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ صاحبان ولایت کا دعویٰ کرنا تو درکنار اپنے آپ کو ظاہر بھی نہیں کیا کرتے جو بزرگ خلیفہ و مبلغ ہونے کی وجہ سے اپنے آپ کو ظاہر کرتے ہیں وہ اخلاق الٰہی سے متصف ہوتے ہیں اور اپنی روحانیت سے بغیر ذاتی نمائش کے ہدایت کیا کرتے ہیں۔ صاحبانِ ولایت رموز و اشارات سے کلام کرتے ہیں اور اپنے سرِ باطن کہیں افشاء نہیں ہونے دیتے اس کے علاوہ انبیاء و رسول تک کسی کو مجبور نہیں کر سکتے۔ ان کا فرض پیغام الٰہی کو پہنچا دینا ہے اور بس۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو جب مسجد کی صف آخر میں دھکیل دیا تو کہا جاتا ہے کہ انہوں نے قہر کا اظہار کیا۔ قرب و جوار کے باشندوں کو اس قہر کی خبر نہیں۔ حکومت [illegible] علم نہیں اور مؤرخین بھی اس کے متعلق خاموش ہیں۔ سلطان ناصر الدین محمود اپنے [illegible] سال جلوس کے بعد بدایوں تشریف لائے تھے پھر ڈاکوؤں کا استقبال کرنے کو [illegible] کے دامن میں جو بجنور کے شمال میں ہے، گئے تھے۔ سلطان نے ہردوار کے قریب [illegible] کے مقام پر [illegible]


Marfat.com

عبور کیا تھا۔ اس دورے کی تاریخ ۵۵۲ھ ۱۲۵۴ء ہے[1] شاہی افواج کلیر کے جنگل میں ڈاکوؤں کی تلاش میں گشت کر رہی تھیں۔ انہوں نے آگ دیکھی اور نہ جلنے کے آثار انہیں دکھائی دیئے لیکن اگر اس آگ کا ذکر بطور استعارہ ہے تو مطلب یہ ہو سکتا ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی روحانیت سے روشنی پھیلائی۔ کفر و ظلمت کو دور کیا اور انوار الٰہی سے دور دور اس نواح کو منور فرما دیا۔

وصال کے بعد والے فیض کی تفصیل عجیب و غریب ہے۔ یعنی مزار پہ برق جلال تڑپنے لگی۔ کسی کو قریب نہیں آنے دیتی تھی۔ امام صاحب کے روضہ سے دو سُرخ پتھر لا کر حضرت شمس الدین ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ نے مزار اس طرح بنایا تھا کہ ان پتھروں کے درمیان جسد مبارک رکھ دیا تھا۔ پھر مٹی چڑھا کر قبر کی صورت بنا دی تھی[2] سنیاسی کی گستاخی کے بعد مجاوروں نے ۷۰۹ھ میں خام مزار کی مرمت کر دی تھی[3] عرصہ دراز کے بعد حضرت شیخ عبد القدوس نے ۹۲۳ھ میں مزار مبارک کو پختہ بنایا تھا[4] اسی موقع پہ سیدنا شیخ عبد القدوس نے برق جلال کو تنزیہ کے غلاف میں بند کر لینے کی درخواست کی تھی کشفی تذکرہ حقیقت گلزار صابری راوی ہے کہ پختہ مزار ۷۰۹ھ میں بنوایا گیا تھا۔ مزار کے پختہ ہو جانے کے بعد برق جلال خاموش ہو گئی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ جسکو برق جلال سمجھا گیا وہ روح مقدس کی تجلی تھی جو آج بھی رات کے وقت چشم بینا کو نظر آجاتی ہے۔ کشف و کرامات اگر صحیح بھی ہوں تو بھی وہ کمالات صوری ہیں اور شرط ولایت نہیں ہیں جن اولیاء

---

[1] طبقاتِ ناصری ۶۵۳ھ میں حضرت جمال ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ بھی حیات تھے۔

[2] گلزارِ حقیقت صابری حدیقۃ الاولیاء مرتبہ غلام سرور لاہوری۔

[3] ماخوذ از سہ ماہی رسالہ اردو اکتوبر ۱۹۶۷ء کراچی۔

[4] بروایت سیر الاقطاب پختہ قبر بادشاہ جہانگیر نے بنوائی تھی اور روضہ سکندر لودھی نے تعمیر کروایا تھا۔


Marfat.com

برار تفاع تعینِ جسمانی کی وجہ سے مردے کا لفظ عائد ہو گیا ہے ان کے مزارات پہ زایر بغیر کیفیات موت طاری کئے ہوئے ان کا ہم جلیس نہیں ہو سکتا اور نہ ان سے ملاقات کر سکتا ہے۔ ظاہری موت طاری کرنے کی دو صورتیں ہیں۔ یا محویت یا خواب۔ اس طرح کی موت طاری کر لینے کے بعد جو استفادہ ہوتا ہے۔ اسے فیضِ خاص کہتے ہیں۔ اور اسی عالم وکیفیت میں ملاقات و گفتگو بھی ہو جاتی ہے۔ فیض عام یہ ہے کہ مزارات اولیاء پہ حاضر ہوتے والوں کو صاحب مزار اپنا مہمان سمجھا کرتے ہیں اور مہمان کی سی خاطر و تواضع کرتے ہیں۔ اس فیض عام کا احساس اکثر حاضر ہونے والوں کو ہو جاتا ہے مگر شبہہ سے خالی نہیں ہوتا۔ اس قسم کا مشابہ انبیاء کرام علیہم السلام کو بھی ہوا ہے۔ سیدنا موسیٰ علیہ السلام نے باری تعالیٰ کی تجلی کو پہلے آگ سمجھا تھا۔ اور اپنی اہلیہ سے کہا تھا کہ آگ لے آؤں۔ جب وادیٔ ایمن میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ جس کو انہوں نے آگ خیال کیا تھا۔ وہ باری تعالےٰ کی تجلی تھی۔ اسی قسم کی تجلی اکثر مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پہ دکھائی دیتی ہے جس کو نافہم برقِ جلال سے موسوم کرتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ایسا مغالطہ فقدان معرفت کی وجہ سے پیدا ہوا اور اس کے متعلق طرح طرح کی کہانیاں گھڑلی گئیں۔ اس تشریح کے بعد اگر فیوض و کرامات کی حقیقت سمجھ لی گئی تو ایسی واہیات ناقابلِ اعتماد ہوں گی۔

حیرت ہے کہ کسی نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تعلیم و تلقین کی وضاحت کرنے کی کوشش نہیں کی۔ اور نہ ان کا کوئی ارشاد درج کیا۔ بزرگوں اور ولیوں کی عظمت و جلالت شان ان کے تقوے اور خشیت سے سمجھی جاتی ہے۔ ان تذکروں میں ایک روایت بہ لحاظ معنی دلچسپ ولطیف ہے مگر اس کی واقعاتی صورت کچھ نہیں ہے کہتے ہیں کہ حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے قوال سیر کو نکلے دہلی میں سلطان المشائخ


Marfat.com

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شاندار خاطر و تواضع فرمائی اور انعام و اکرام سے نوازا اس کے
یہ قوال کلیر پہنچے تو وہاں عالمِ ہُو تھا۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ برآمد ہوئے اور قوالو
حضرت شیخ کی خیریت دریافت کرنے کے بعد یہ فرمایا گولڑوں میں نمک ڈال دیا
اور وہ گولڑ ہی نذر ہی کیئے۔ اتنی ملاقات کر کے حجرہ میں چلے گئے۔ قوالوں نے اجودھ
پہنچ کر دونوں صاحبان کی تواضع کا حال بیان کیا یہ سُن کر کہ مخدوم نے میری خیریت دریافت
کی تو وجد آگیا اور فرمایا جب صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مجھے شیخ کہہ دیا تو اب میں واقع
شیخ ہوگیا۔ درپردہ شکایت کرنے کے بعد قوالوں نے صابری گولڑ بابا صاحب رحمۃ اللہ
کی خدمت میں ڈال دیئے۔ وہ حاضرین میں تقسیم کر دیئے گئے۔ جس نے کھائے وہ ولی ہوگ
بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے قوالوں کو دونوں صاحبان کی تواضع کی حقیقت سمجھائی کہ صا
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ عاشقِ الٰہی ہے اور سید نظام الدین بدایونی رحمۃ اللہ علیہ محبوب الٰہی ہیں
لہذا دونوں نے اپنی خصوصیّت کے ساتھ پوری تواضع کی۔ یہ روایت واقعیت سے بعید
ہے اس زمانہ میں حضرت سلطان المشائخ زلزال شدید میں مبتلا تھے اور خود لکھا ہے کہ اس زمانہ
میں ایک دمڑی کے کئی سیر خربوزے بکتے تھے مگر میں اپنی عسرت کی وجہ سے خرید نہ سکا۔ اس
روایت کو اگر زلزال شدید کے بعد کا قصہ سمجھا جائے تو مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہو
چکا تھا۔ سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو زلزال شدید سے نجات ۶۸۵ھ میں ملی تھی اور
مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی صحیح تاریخ ۶۸۹ھ ہے

ان واہی روائتوں کو خارج کر دینے کے بعد ان تذکروں کے صفحے کورے
اور سپاٹ رہ جاتے ہیں۔ خدا کو کسی نے دیکھا نہیں ہے مگر عقل سے پہچانا ہے معرفت
کے دو ہی طریقے ہیں۔ نفی و اثبات ابراہیم علیہ السلام نے چاند تاروں اور سورج کی نفی کرتے کرتے

خدائے لایزال کو پا لیا۔ نفی اگر حق کی کی جائے تو حق پہ آنچ نہیں آتی اور نفی خود شرمندہ ہو کر رہ جاتی ہے۔ حق کا ظن و گمان سے کوئی تعلق نہیں۔ ظنیات سے اطمینان حاصل نہیں ہوتا۔ فلسفہ الجھایا کرتا ہے۔ اس کا تعلق خیالی دنیا سے ہے۔ عملی زندگی فلسفہ سے نہیں بنا کرتی۔ ظن و تخمین سے روح مردہ ہو جاتی ہے۔ حضرت نبی الاُمّی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خدا تک پہنچانے کا اثبات کا طریقہ سکھایا ہے قرآن عزیز کے معنی سمجھائے۔ خود عمل کر کے قرآنی تعلیم کو واضح کیا۔ اُسوہ حسنہ کی پیروی سے قلب و زباں میں تعاون ہو جاتا ہے مغائرات دور ہو جانے کے بعد مشاہدات کے ذریعہ وحدہٗ لاشریک جل جلالہٗ کی بارگاہ تک رسائی ہو جاتی ہے۔ اخلاق الٰہی مل جاتے ہیں اور یقین کامل ہو جاتا ہے مختصر یہ کہ حق باطل کُش ہے اور کسی طرح باطل کا محتاج نہیں ہوتا۔ جب سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے باطل کی نفی کر کے خدائے لایزال کو پا لیا اور روحی فداہ حضرت رسولِ عربی صلوٰۃ اللہ علیہ اثبات کے ذریعہ قاب قوسین تک تشریف لے گئے اور معراج حاصل کی تو حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سمجھ لینا تو کوئی مشکل ہی نہیں۔ اصل نفی یہی ہے کہ اثبات مدنظر رہے لا کی مشق میں اگر اللہ کو خبط کر دیا گیا تو ایسی نفی مذموم اور کفر ہے۔ اگر توہمات کا حجاب نہ ہو تو ولی کی روحانیت خود اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہے۔ ولی چونکہ اخلاق محمدی سے آراستہ ہوتا ہے تو باوجود جلالی فطرت رکھنے کے تعلیم نبوی سے سر مو تجاوز نہیں کر سکتا۔ لوگوں نے اپنے ذاتی وہم و خوف کی وجہ سے کیوں سمجھ لیا کہ مخدوم پاک نے دلوں میں خوف ڈال دیا تھا۔ ولی کا فرض اور کام یہ ہے کہ اس قسم کے پردوں اور موانعات کو دور کرے لیکن لوگ خود بینی و خود رائی کی وجہ سے فائدہ اٹھانے سے محروم رہتے ہیں۔

ظاہر ہے کہ مخدوم پاک کی تعلیم و تبلیغ میں کوئی ظاہری پہلو نہیں تھا۔ ان کی تسخیر


Marfat.com

باطنی تھی۔ اپنی طرز و سلوک سے نامعلوم طور پر قلوب میں صحیح جذبہ پیدا کر دیتے تھے۔ ظاہری حیات میں جو کرامات ان سے صادر ہوئیں وہ مُرورِ زمانہ کے سبب یاد سے محو ہو گئیں یا ان میں تبدیلی کر دی گئی۔ اب یہ بے معنی و بے تاثیر روائتیں جو حضرت کے وصال سے تقریباً چار سو سال بعد لکھی گئی ہیں ان کو نظر انداز کر کے ان کے عام درویشوں جیسا ہی تصور جمایا جائے تو بھی ان کی عظمت نمایاں ہو جاتی ہے۔ یوں سمجھا جائے کہ وہ معمولی فقیروں کی طرح کلیر میں داخل ہوئے نہ انہوں نے اپنا تعارف کروایا اور نہ کسی نے ان کی بات پوچھی وہ ایک جگہ چپ چاپ کھڑے ہو گئے۔ آخر کار ان کی بے نیازی و خستہ حالی پہ خستہ حالوں نے ہی ترس کھایا۔ جس جگہ کھڑے تھے وہاں ایک بوڑھی عورت گلزاری کا جھونپڑا تھا وہ اور اس کے ہمسایہ مفلوک الحال تھے۔ سب کے کہنے سننے سے گلزاری کے یہاں قیام پہ راضی ہو گئے مگر زیادہ وقت قریب کے گولر کے درخت کے نیچے گزرتا تھا[1] ان کے مرشد اعظم حضرت شیخ کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بھی اجودھن میں کریل کے درختوں کے نیچے قیام پذیر ہوئے تھے۔ اور ان درختوں کی چھال اور پتے ابال کا نوشِ جان فرمایا کرتے تھے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ پہ اکثر استغراقی کیفیت طاری رہتی تھی۔ ان کا بولنا چالنا نہ بولتے چالنے کے برابر تھا۔ جسم کے لیے لباس۔ خوراک اور آزار لازمی ہیں۔ ان کی خوراک بے نمک کے اُبلے ہوئے گولر تھے۔ قلتِ طعام۔ قلتِ منام اور قلتِ صحبتِ انام ان کی خصوصیات تھیں۔ لباس میں کرُتے۔ تہمد اور عمامے کے علاوہ ایک رومال بھی تھا جو زیب گلو رہتا تھا۔ کپڑے جب میلے ہو جاتے تو دھو لیے جاتے جب پھٹ جاتے تو کوئی نہ کوئی نذر کر دیتا۔ بیماری کو

---

[1] گلزاری کا جھونپڑا وہاں تھا جہاں اب حضرت کا مزار ہے۔ مسجد امام صاحب کے مزار کے قرب وجوار میں تھی۔ وہیں نماز پڑھنے جایا کرتے تھے۔


Marfat.com

انہوں نے مرض نہیں سمجھا۔ درد دُکھ کی وجہ سے ان کے معمولات میں کبھی فرق نہیں آیا۔ موسم کے انقلابات کا بھی کوئی اثر نہ ہُوا۔ وہ مرنجاں و مرنج تھے۔ دیکھنے والوں کی سمجھ میں ان کے واردات نہیں آتے تھے۔ ان کے حالات و معمولات بذاتِ خود کرامات تھے۔

اس ناخواندہ و اجنبی مہمان کے قریب بیٹھ کر لوگ آپس میں چہ میگوئیاں کیا کرتے تھے بس اسی سے ان کا وقت آسانی سے کٹ جاتا تھا۔ ہر شخص انہیں اپنا سمجھتا تھا مگر وہ سب سے بے نیاز تھے۔ ان کی خاموشی میں کشش تھی۔ ان کی بے لوثی و بے نفسی کا ہر شخص معترف تھا۔ کسی نے انہیں ہنستے نہیں دیکھا۔ اور نہ انہیں کسی بات پر کبھی غصہ آیا۔ ان کی محویت میں دنیوی حوادث کبھی رخنہ انداز نہیں ہوئے۔ وہ نماز پڑھتے تھے اور ان سے سب کو دلچسپی تھی مگر ان کی خُو بُو کی کسی کو ہوا بھی نہیں لگی۔ عام افواہ تھی کہ وہ بولتے نہیں ہیں مگر جب کبھی بولتے تو ایک ہی فقرے میں اکثر حاضرین کے دلی سوالوں کا جواب دے دیتے تھے۔ یہ بھی مشہور تھا کہ ایک ہی وقت میں قریب بعید کے مختلف مقامات پر لوگوں نے انہیں دیکھا تھا۔ انہوں نے ہر کام کرامت ہی کے ذریعہ کیا مگر اظہار و دعویٰ نہیں کیا۔ اگر کوئی کرامت کا ذکر بھی کرتا تو اس طرح ٹال جاتے کہ گویا ان سے کچھ واسطہ نہیں۔ وہ دنیا کی رونق نہیں تھے لیکن دنیا کی رونق ان سے ہی تھی۔ وہ تارک الدنیا تھے مگر دنیا کی اصلاح ان کی فطرت و فرائض میں داخل تھی۔ مسلمانوں نے انہیں مست مولا سمجھا۔ ہندوؤں نے "پرم ہنس" خیال کیا۔ امیروں سے وہ نہیں ملے۔ لوگوں نے دیوانہ سمجھا مگر انہوں نے پروا نہیں کی۔ دنیا انہیں سمجھی یا نہیں سمجھی مگر وہ اپنا کام کر گئے۔

ظاہری تذکروں میں کوئی ذکر نہیں ہے مگر کشفی تذکروں میں ان کے دو تین ارشاد مذکور ہیں۔ نماز کے لیے جب ہوشیار کیے جاتے تو فرماتے "شریعت بھی کیا چیز ہے جو حضوری سے دربار میں لے آتی ہے"۔ نماز کے لیے طہارت و ستر پوشی ضروری ہے۔


Marfat.com

وہ ان شرائط کو ملحوظ رکھتے تھے۔ کپڑے گُل ارمنی سے رنگتے تھے۔ اس مختصر ارشاد سے خلوت کی حقیقت واضح ہو جاتی ہے۔ ثابت ہوا کہ سُکر و صحو دونوں حالتوں میں شریعت کا پاس تھے۔ جب غذا پیش کی جاتی تو کہتے کہ "بندہ کھاتا ہے اور اللہ تعالیٰ کھانے سے بے نیاز" بندگی اور الوہیت کی اس سادہ تعریف پر ہزاروں فلسفے قربان کیے جا سکتے ہیں۔ جب فنا میں کریم کارسازنہ بقا مرحمت فرما دیتا ہے تو صوفی اس مرتبہ کو "جمع الجمع" سے موسوم کرتے ہیں اسی کا دوسرا نام "وحدت الوجود" ہے۔ اسی کو نقشبندی حضرات "**قیوّمیت**" سے تعبیر کرتے ہیں۔ بندے کی ترقی کا یہ آخری مقام ہے۔ بندہ مولا صفات بنا دیا جاتا ہے مگر ذاتِ واجب الوجود ہر معیار و قیاس سے اعلیٰ و بالا ہے۔ لآ الٰہ الا اللہ پر ایمان رکھنے والے اور حضور رحمۃ للعالمین صلوٰۃ علیہ و آلہٖ وسلم کو عبد اور رسُول سمجھنے والے وہم و خیال میں بھی تصور نہیں کر سکتے کہ بندہ خدا بن جاتا ہے۔ مولا صفات بن جانے پر جو اختیارات حاصل ہوتے ہیں وہ ذاتی نہیں ہوتے بلکہ عطائی ہوتے ہیں۔ اللہ ذو الفضل العظیم۔

مخدوم پاک کا مندرجہ بالا تعارف قیاس معتبر کی حیثیت رکھتا ہے مگر پھر بھی قیاس ہے۔ لہٰذا ان جیسی بزرگ و عالی ہم ہستی کی صحیح تعریف ان کے کارناموں سے سمجھی جائے تو بہتر ہے۔ ان کے کارنامے چونکہ بامعنی تھے لہذا سمجھنے کی کوشش نہیں کی گئی۔ سب جانتے ہیں کہ انہیں خلافت و ولایت کے دو منصب حاصل تھے۔ خلافت سلسلے کی تنظیم و تبلیغ کے لیے عطا کی جاتی ہے اور ولایت کا منشار روحانی انتظامات سے ہے۔ دستارِ خلافت اعلانیہ کیا جاتا ہے اور معاملات ولایت باطنی ہوتے ہیں۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تبلیغ و اشاعت ابتداء میں مخفی رہی بعد میں حریم نور سے نکل کر سلسلہ کی اشاعت نورٌ علیٰ نور ہوئی۔ سلسلہ کا چلنا ان کی بہترین کرامت ہے۔ انہیں مجذوب سالک کے درجہ میں خلافت


Marfat.com

عطاء کی گئی تھی۔ مجذوب سالک نیمے دروں نیمے بروں ہوتے ہیں ان کی کارگزاریاں سالک کامل کی طرح اعلانیہ نہیں ہوتیں۔ لہٰذا مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تبلیغ خاص قسم کی ہے انہوں نے جماعت خانہ بنایا۔ نہ لنگر جاری کیا۔ نہ درس و تدریس کی مجلس قائم کی اور نہ کسی طرح سے اشتہار دیا۔ وہ گمنام ہی رہتے مگر کار خلافت کی وجہ سے ظاہر ہونا پڑا۔ ولایت کے کارناموں کا اعلان نہیں ہوا کرتا۔ اور کسی نوعیت سے ولایت کا اظہار و دعویٰ بھی نہیں کیا جاتا مگر باوجود بے ہمہ دیا ہمہ ہونے کے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے اخلاق و طرز میں نامعلوم روحانی تسخیر و کشش تھی اور ہے۔

کمالات ہیں کہ حضرت مخدوم قدس سرہُ العزیز کے قیام کلیر کی مدت اور سال وصال کا تعین نہ کیا جا سکا۔ واقعہ ہے کہ ۶۴۶ھ میں ولایت حاصل کر کے کلیر تشریف فرما ہوئے تھے۔ اب اگر کسی طرح تاریخ وصال کا تعین ہو سکے تو قیام کی مدت بھی معلوم ہو سکتی ہے بادی النظر میں قیام کی مدت حضرت ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے واقعات سے طے کی جا سکتی ہے۔ ملفوظات کے مطابق حضرت ترک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ بعد بیعت کلیر سے حضرت باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں اجودھن چلے گئے تھے۔ پھر باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے بعد کلیر آئے تھے۔ اور آخر تک یہیں رہے۔ اس مرتبہ حضرت ترک رحمۃ اللہ علیہ یہاں آکر اٹھارہ سال رہے تھے۔ روایت ہے کہ حضرت مخدوم علیہ الرحمۃ نے دکن کے جہاد میں شریک ہونے کا حکم دیا تھا اور فرمایا تھا کہ "جس روز تمہاری دعا سے دکن کا قلعہ فتح ہو گا اسی روز دنیا سے ہمارا کوچ ہو گا۔ تم فی الفور یہاں آکر ہماری تجہیز و تدفین کرنا اس کے بعد تیسرے روز پانی پت چلے جانا"۔ تاریخ نہیں بتاتی کہ دکن کا کونسا قلعہ حضرت ترک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی دعا سے فتح ہوا تھا۔ تاریخ کا مصدقہ بیان ہے کہ ۶۶۴ھ میں تخت


Marfat.com

نشین ہو کر سلطان غیاث الدین بلبن نے دکن کی جانب کبھی کوئی حملہ نہیں کیا۔ بلبن کا انتقال ۶۸۶ھ میں ہوا تھا۔ معلوم نہیں تذکرہ نویسوں نے اس نامعلوم دکنی قلعہ کے فتح کرنے کا سہرا بلبن کے سر کیسے باندھ دیا۔ بہ حیثیت سپہ سالار ہونے کے جلال الدین خلجی نے قلعہ جھنبور کا محاصرہ کیا تھا اور بغیر تسخیر کیے ہوئے ۶۸۹ھ میں واپس چلا آیا تھا۔ اس کے بعد جب جلال الدین سلطان بن گیا تو دکن میں اس نے متعدد کامیاب حملے کیے۔ کشفی تذکرہ کا الہام ہے کہ آمیر کا قلعہ جلال الدین خلجی کے عہد میں اس کے سپہ سالار علاء الدین خلجی نے ۶۸۹ھ میں فتح کیا تھا۔ اس کے سال بھر بعد مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ۶۹۰ھ میں ہوا۔ "آمیر کے قلعہ کی تسخیر کے متعلق اس کشفی تذکرہ "حقیقت گلزار صابری" نے تاریخ فیروز شاہی کی سند لکھی ہے اور وہ اس طرح کہ حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جلال الدین کی درخواست پر فرمایا تھا کہ دکن کے لشکر میں ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ موجود ہیں۔ ان کی دعا سے قلعہ آمیر فتح ہو گا۔ لہٰذا ان سے رجوع کی جائے۔" اب تاریخ فیروز شاہی کا بیان بھی قابلِ ملاحظہ ہے۔ لکھا ہے کہ جلال الدین خلجی نے کسی مہم کے بارے میں حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے کبھی کوئی درخواست نہیں کی۔ البتہ علاء الدین خلجی اپنی مشکلات کے متعلق حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے دعا کی درخواست کیا کرتا تھا چنانچہ جناب پروفیسر خلیق احمد نظامی صاحب نے اپنی کتاب "سلاطین دہلی کے مذہبی رجحانات" میں لکھا ہے "حالانکہ سیاسی و روحانی بادشاہوں کا قران السعدین نہ ہو سکا لیکن . . . . علاء الدین خلجی مشکلات کے وقت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی دعاؤں کا طالب رہا۔ جب وارنگل کی طرف بھیجے ہوئے لشکر کی اطلاع کافی دنوں تک نہیں ملی تو سلطان علاء الدین خلجی نے شیخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرف رجوع کیا . . . . شیخ رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے سلطان کا پیغام سن کر فرمایا کہ یہ فتح

کیا حقیقت رکھتی ہے۔ ہم تو اس سے بھی بڑی فتوحات کی اُمید رکھتے ہیں"۔ یہ مختصر جواب بلاغت و کرامت کی جان ہے۔ ثابت ہوا کہ کشفی تذکرہ نے از روئے کشف تاریخ فیروز شاہی کا جو حوالہ دیا ہے وہ از سرتا پا غلط ہے۔ بعض تذکروں میں قلعہ آمیر کے بجائے وارنگل کی فتح کا ذکر ہے لیکن وارنگل کی فتح ۷۰۹ھ میں ہوئی ہے۔ حال کے ایک تذکرے نے اپنی تحقیق کے مطابق لکھا ہے کہ اس سال بہ عہد بلبن قلعہ چتوڑ فتح ہوا تھا۔ مگر یہ بھی غلط ہے اس لیے کہ قلعہ چتوڑ علاء الدین خلجی نے ۷۰۳ھ میں فتح کیا تھا۔ ایک اور ماہر تاریخ رقمطراز ہیں کہ اسی سال ۶۹۰ھ میں جلال الدین خلجی نے قلعہ آمیر فتح کیا تھا۔ معلوم نہیں ان صاحب نے کس تاریخ سے یہ لکھ دیا ہے۔ اس کے علاوہ ہر سوانح نگار نے اپنے اپنے قیاس سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے وصال کے مادہائے تاریخ نظم کئے ہیں مگر یہ سب افکار بعد ہیں اور افواہوں پر مبنی ہیں۔ خزینۃ الاصفیا اور مدارج الولایت میں مادہ تاریخ "مخدوم" درج ہے اس سے ۶۹۰ھ کا سال نکلتا ہے۔ مگر یہ بھی قیاسی ہے۔ شجرہ چشتیہ میں جو تاریخ لکھی ہے اس کی تصدیق و تطبیق تاریخی واقعات سے ہو جاتی ہے اور وہ سال ۶۷۹ھ ہے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال بلبن کے عہد میں ہوا تھا۔ حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کی تاریخ سے مخدوم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال ۶۷۹ھ کی تائید ہو جاتی ہے۔ بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کا صحیح سال بروایت حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۶۶۱ھ ہے۔ اس کے بعد حضرت ترک کلیر میں اٹھارہ برس رہے ہیں اور یہ اٹھارہ برس کی مدت ۶۷۹ھ میں پوری ہوتی ہے۔ جب سال وصال ۶۷۹ھ مسلّم ہے تو صاف ظاہر ہے کہ مخدوم رحمۃ اللہ علیہ نے کلیر میں تینتیس ۳۳ سال خلافت و ولایت کے فرائض حسن و خوبی سے ادا کئے۔


Marfat.com

صحیح حالات معلوم کرنے کی بظاہر کوئی صورت نہیں لیکن مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شہرت و مقبولیت سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ ان کا سلسلہ دھوم دھام سے چل رہا ہے۔ ان کی تعلیم میں تاثیر ہے۔ ان کی یاد بھلائی نہیں جا سکتی وہ زندہ ہیں۔ ان جیسے مجذوب سالک کے لیے کلیر کی ویرانی ہی مناسب و موزوں تھی۔ خدا جانے کہاں تک صحیح ہے کہ دنیوی معاملات روحانی انتظامات کے تحت ہُوا کرتے ہیں۔ یعنی عالمِ بالا کے احکامات و انتظامات کی نقل عالم اسباب اور مادی دُنیا میں کی جاتی ہے۔ عبداللہ بن علی الحکیم ترمذی (بانی سلسلہ حکیمیہ) کا تصور مندرجہ آیات پر مبنی ہے کہ کل دنیا اللہ کے ولیوں میں تقسیم ہے ہر علاقہ کسی نہ کسی ولی کے تحت میں ہوتا ہے[1]۔ اس اصُول کے مطابق مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی ولایت کلیر کی مدت ۶۴۶ھ سے ۶۷۹ھ تک ہے۔ اس مُدت کی تطبیق سلطان ناصر الدین محمود (۶۶۴-۶۴۲ھ) اور سلطان غیاث الدین بلبن (۶۸۵-۶۶۴ھ) کے عہدوں میں ہوتی ہے۔ ان دونوں سلاطین کے طرزِ حکومت سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے روحانی انتظام کی ٹوہ لگائی جا سکتی ہے۔ ناصر الدین محمود رحیم و کریم و عادل اور دیندار تھا۔ اور بلبن نے بحیثیت وزیر و سلطان اپنے جلال و جمال سے ایسا امن قائم کیا تھا کہ جس کی نظیر نہیں ملتی۔ ان دونوں سلاطین کے کارنامے روحانی انتظام کے چربے ہیں۔ اس طرح اسی سے مخدوم پاک کی کارفرمائی اور فراست کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ اگر یہ اصول صحیح ہے تو تذکار نگاروں کی تراش خراش مہمل ٹھہرتی ہے۔ اس تطبیق سے صاحب کلیر کی تصویر آنکھوں میں آجاتی ہے۔ حضرت کے حالات بھی عجیب و غریب ہیں۔ انہیں

---

[1] سورہ ص آیت نمبر ۶۹۔ اس کی تفصیل اسی سورہ کی آیات نمبر ۷۱ تا ۸۶ میں ملاحظہ کر لی جائے۔ مطلب یہ ہے کہ ملاءِ اعلیٰ میں دنیوی معاملات طے کیے جاتے ہیں۔


Marfat.com

ہری علوم کی تعلیم دی گئی تھی۔ ان کے مجاہدات بھی مُسلّم ہیں۔ ان کی خلافت علی الرغم عدو
ت ہے۔ ان کی ولایت کی عام شہرت ہے اور درجۂ مقبولیت رکھتی ہے۔ تزاع ہانسی
حکایت جو غلط العام ہونے کی وجہ سے معتقدین کی زبان پر ہے۔ اس کا شمّہ بھر بھی وجود نہیں۔
رت ہے کہ معتقدین ان بے سروپا روایت پر نہ صرف عقیدہ رکھتے ہیں بلکہ ان کے صحیح ہونے
صرار کرتے ہیں۔ مگر بایں ہمہ مخدوم پاک کی تعلیم مردہ دلوں کو حیات بخشتی ہے اور زندہ کر دیتی ہے۔

دیکھو تو دلفریبیٔ اندازِ نقشِ پا
موجِ خرامِ یار بھی کیا گُل کتر گئی

# خُلاصہ

(۱) بعد حصولِ خلافت عمر ۳۲ سال ۶۲۶ھ میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کلیر کو روانہ ہوئے۔

(۲) کلیر کی آبادی میں ھنود کی کثرت تھی اور مسلمان قلت میں تھے۔

(۳) کلیر کی مسجد میں خلاف شرع سونے چاندی کے ظروف نہیں ہو سکتے تھے۔

(۴) یہاں کے حاکم و قاضی وہ نہیں تھے جن کے نام لکھے گئے ہیں۔

(۵) صاحبانِ ولایت دعویٰ و نمائش نہیں کیا کرتے۔

(۶) مخدوم پاک ایک ہی سانس میں صفت صبر اور صفت جلال سے متصف نہیں کیے جا سکتے۔ کیونکہ صبر و جلال کا یکجا جمع ہونا محال ہے۔

(۷) مسجد کا ڈھانا اور کلیر میں آگ لگا دینا خواب پریشان ہے۔

(۸) باطل پرست روح کی تجلی کو اپنی حماقت سے حلال سمجھے۔


Marfat.com

(۹) حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعا
علیہ میں ظاہری ملاقات نہیں ہوئی۔

(۱۰) ناصرالدین محمود اور بلبن کا طرز حکومت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے روحا
انتظام کا چربہ ہے۔

(۱۱) خلافت و ولایت کے شعبے جُدا جُدا ہیں۔ کار خلافت علانیہ ہوتاہے۔اور
انتظام ولایت باطنی و مخفی ہوتاہے۔

(۱۲) حضرت ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا بلبن کی فوج میں شامل ہونا اور ا
کی دعا سے دکن کے کسی قلعہ کا فتح ہو جانا محض افسانہ ہے۔

(۱۳) مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی عمر ۶۶ سال کی ہوئی۔

(۱۴) مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال عہدِ بلبن میں بسال ۶۷۹ھ ہونا
صحیح اور معتبر ہے۔




Marfat.com

# تذکرہ حضرت صابری

جو میکدے سے اُڑے اُس خبر کو کیا کہیے

صوفیوں میں شیخ کے ارشادات محفوظ کر لینے کا دستور ہے۔ ان ارشادات کے مجموعہ کو ملفوظات کہتے ہیں اور شیخ کے حالات و سوانح جو لکھے جاتے ہیں وہ تذکرے کہلاتے ہیں۔ درویشوں کے سوانح ان کے واردات کیفیات و احوال پر مبنی ہوتے ہیں لہٰذا ان کو سمجھ لینا آسان نہیں۔ ان کے حالات بر بنائے عقیدت لکھے جاتے ہیں اس لیے مفہوم و تناسب کچھ سے کچھ ہو جاتا ہے۔ لہٰذا تاریخی لحاظ سے ان تذکروں کو مکمل نہیں سمجھا جا سکتا۔

مشہور ہے کہ حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر قدس سرہٗ العزیز کے بیشمار خلیفہ تھے۔ ان میں مخدوم علاء الدین علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شخصیت نمایاں اور عظیم ہے۔ ان کے متعلق جتنے بھی تذکرے معتقدین نے لکھے ہیں وہ کچھ عجیب سے ہیں ان کے کارناموں میں محض کرامات ہی کرامات ہیں اور کرامات بھی عجوبیت سے بھری ہوئی ہیں اور عقل و آئین سے کوئی تعلق نہیں رکھتیں ان کے ابتدائی حالات پردۂ خفا میں ہیں اور بعد والے پہیلیاں بنا دیئے گئے ہیں۔ متداول تذکرے صحیح تعارف کرانے سے معذور ہی نہیں بلکہ کلیتہً ناکام ہیں۔ وجہ یہ کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے استغراق کی وجہ سے ظاہری اسباب کی طرف التفات نہیں تھا اور ان کے اصحاب و جاں نثار خود بھی مستغرق رہتے ہیں


Marfat.com

صابریوں کے پردۂ خفا میں رہنے کے زمانہ میں عجائب پرستی کا دور دورہ تھا معقولات کا رواج ہوگیا تھا اور عقائد کی صورت بگڑ گئی تھی۔ پھر ہوا یہ کہ نظامیوں اور سہروردیوں میں چل گئی۔ جب نظامی اپنے سلسلہ کی اشاعت کے لیے مختلف سمتوں میں چلے گئے تو بظاہر شمالی ہند تعلیم چشتیہ سے محروم سا ہو کر رہ گیا۔ اس غیابت الجُب کی حالت اور زمانہ میں حضرت شیخ العالم احمد عبدالحق ردولوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت یوسف علیہ السلام کی طرح اپنے جمال و جلال کو ظاہر کیا۔ اگرچہ وہ بھی مجذوب سالک تھے مگر صابری تعلیم کی انہوں نے علانیہ اشاعت فرمائی۔ ردولی میں خانقاہ بنائی اور لنگر بھی جاری کیا۔ مگر چند دن کے بعد ان ظاہری طریقوں سے دست بردار ہو گئے۔ بقول شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مجذوب سالک کی توجہ، سالک کامل سے زیادہ قوی اور زود اثر ہوتی ہے۔ لہٰذا صابری تعلیم شیخ العالم کی کوششوں سے ظاہری طور پر بھی خوب پھلی پھولی۔ اس غیر معمولی اور اچانک تجدید نے معاصرین کو حیران کر دیا۔ آتش حسد بھڑک اٹھی۔ مخالفت کی ایک ہی صورت تھی کہ مغالطے پیدا کیے جائیں۔ نئی روایتیں تراشی جائیں اور خوب بدنامی و رسوائی کی جائے۔ سیاسی و اقتصادی انتشار و انحطاط کی وجہ سے عقائد میں بھی خلل پڑ جایا کرتا ہے۔ لہٰذا اس عہد کے صوفیوں نے بھی رنگ بدلا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ رنگوں کے مختلف ہونے کی وجہ سے ایک دوسرے کی اہانت و مذمت کرنے لگے۔ صابریوں نے معترضین کی لغویات کا جواب ضرور دیا لیکن وہ از قسمِ منطق تھا۔ "تاریخ مشائخ چشت" کے فاضل مصنف جناب خلیق احمد نظامی صاحب نے بجا طور پہ اشارہ کیا ہے کہ "اُن کے (یعنی مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے) حالات سترھویں اور اٹھارھویں صدی عیسوی کے مذہبی تذکروں میں تفصیل سے درج ہیں مگر ماٰخذ نادار رہے ہے ان کی بنیاد کشف پہ ہے یا سُنی سُنائی روایات پر ہے۔ دونوں صورتوں


Marfat.com

س اعتماد کرنا خطرے سے خالی نہیں ہے"۔ واقعات کے علاوہ جو تاریخ فسانوں سے بنائی
تی ہے تو درایت کے ذریعہ اس کی چھان بین اچھی طرح کر لی جاتی ہے مگر صابری تذکرہ
گاروں نے آنکھیں بند کر کے ہر رطب و یابس کو قبول کر لیا۔ پھر ان فضول روایتوں میں
راہ مشیخت خوب گل و بوٹے بھی لگائے۔ ان صاحبان کی تمام تر توجہ نسب۔ وطن اور کرامات
رہی ہے۔ حالانکہ روحانیت میں ان امور کی کوئی وقعت ہی نہیں۔ اور کمال یہ ہے کہ پھر بھی
سب و وطن کے متعلق فیصلہ نہ کر پائے۔ انہوں نے کرامات کو طلسمات کا ہم پلہ بنا دیا ہے جب
باحث نے طوالت اختیار کی تو معاندین کا مُنہ بند کرنے کے لیے قہر و غضب کی کہانیاں
یاد کر لیں اور نہ سمجھے کہ یہ خیالی و جلالی داستانیں شریعت و طریقت کے خلاف ہونے
وجہ سے اور بھی رسوائی کا باعث ہونگی طوفان نوح۔ فرعون کی غرقابی۔ اور قہر الٰہی کے
یہ واقعات بیشک صحیح ہیں۔ لیکن ان مواقع پر اللہ تعالیٰ نے قہر و جلال کا اظہار اس وقت
یا جب کہ اصلاح کی کوئی صُورت باقی نہیں رہی۔ ان تذکرہ نویسوں نے جس جلال کی نمائش
ہے وہ مُجرد جلال ہے۔ اس میں اتمام حُجت کا کوئی شائبہ نہیں ہے۔ انہوں نے اپنی
ت بندیوں کو بصُورتِ معتقدات پیش کر کے جن کرامات کا اندراج کیا ہے اس کی اصلیت و
غائیت سمجھنے کی ضرورت ہے۔ جن صاحبان کو نفسیات کا علم ہے وہ دیکھتے ہی سمجھ لیں گے
ہ ان میں صداقت کتنی ہے اور راویوں کے قیاسات کا کتنا حصہ ہے جو انانیت و باطل پرستی
لی وجہ سے ہے۔ سب سے زیادہ پریشان کُن اور حیرت انگیز یہ حقیقت ہے کہ مخدوم پاک
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق نہ صرف معاصر تاریخ خاموش ہے بلکہ ابتدائی چشتی تذکرے
بھی انگشت بدنداں ہیں معاندین اسی سبب سے خیال کرتے ہیں کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ کا وجود ہی نہیں تھا۔ مگر دیگر سلاسل کے بزرگوں نے ان [illegible] ادب و تعظیم سے


Marfat.com

کیا ہے ان بزرگوں کے مختصر بیانات حضرت کے وجود اور ان کی مقبولیت کا بہترین ثبوت ہیں حضرت شاہ بو علی قلندر رحمۃ اللہ علیہ ان کے ہمعصر تھے۔ بعد والوں میں حضرت بہاءالدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت مظہر جانِ جاناں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں ان سب نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا اعتراف کیا ہے۔ حضرت خواجہ معصوم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی کتاب" سبع الاسرار فی مدارج الاخیار"، میں لکھا ہے"واضح ہو کہ حضرت فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے دو سلسلے ہیں۔ جو بواسطہ نظام الدین اولیا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہے اس کو نظامیہ کہتے ہیں اور جو بواسطہ علی احمد صابر قدس سرہٗ ہے اسے صابریہ کہتے ہیں۔ صفحہ ۸۹ پر سلسلہ صابریہ کو مستند لکھا ہے اور اسی کو اپنے بیان میں مقدم بھی رکھا ہے" حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دو ملفوظات۔ اسرار الاولیاء اور راحت القلوب مشہور و معروف ہیں۔ اسرار الاولیاء کے جامع حضرت بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں اور اس میں ۶۳۱ھ کے بعد والے حالات ہیں۔ راحت القلوب کے مرتب حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ بتائے جاتے ہیں۔ اس میں ۶۵۵ھ کے بعد والے اذکار ہیں۔ راحت القلوب کی حیثیت جو کچھ بھی ہو مگر سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ کا خود ارشاد ہے کہ میں نے کوئی کتاب نہیں لکھی ہے اسرار الاولیاء کو حضرت حمید قلندر رحمۃ اللہ علیہ حضرت گیسو دراز رحمۃ اللہ علیہ اور صاحب جواہر فریدی صحیح نہیں سمجھتے بہر حال ان دونوں ملفوظات میں حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ذکر برائے بیت بھی نہیں ہے۔

میر حسن علا سجزی بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ[1] نے حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات، فوائد الفواد، کے نام سے جمع کئے تھے۔ اس کو حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نظر ثانی کی سعادت حاصل ہے۔ یہ کتاب ماہ شعبان ۷۰۷ھ میں لکھنا

---

[1] ان کا وصال دولت آباد میں، بسال ۱۳۳۸ء میں ہوا۔


Marfat.com

شروع کی گئی تھی اور ۷۲۲ھ میں یہ عہد غیاث الدین تغلق ختم ہوئی۔ یعنی حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال سے تین سال پہلے اور مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے وصال سے ۵۳ برس بعد اس میں بھی مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کا کوئی ذکر نہیں ہے

"افضل الفوائد"، حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۱۲ ذالحجہ ۷۱۲ھ کو لکھنا شروع کی تھی۔ اس کے حصہ دوم کا آغاز ۷۱۹ھ میں ہوا تھا۔ لیکن خاتمہ کا سال نہیں معلوم۔ اس کو فرضی خیال کیا جاتا ہے بہرحال اس میں بھی مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا حال نہیں ہے۔

۷۵۶ھ میں فیروز شاہ کے زمانہ میں حضرت حمید قلندر رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات "خیر المجالس" لکھے تھے۔ یہ بھی مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ذکر سے خالی ہے۔ مختصر یہ کہ ان جملہ ملفوظات میں صرف مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ہی نہیں بلکہ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اور بھی خلفاء کا ذکر نہیں ہے۔ اس کا مطلب یہ نہیں ہوسکتا کہ جامعان ملفوظات ان سب کے منکر ہیں۔ عدم ذکر کی وجہ سے عدم وجود کا شبہ نہیں کیا جاسکتا۔ ذکر نہ ہونے کی وجہ یہی ہوسکتی ہے کہ ان کی مجالس میں کسی نے نہ ان صاحبان کے متعلق استفسار کیا اور نہ ذکر کیا۔

سلطان ناصر الدین محمود کے عہد (۷۹۶-۸۰۱ھ) میں سلطان المشائخ رحمۃ اللہ علیہ کے ملفوظات ۷۹۰ھ کے قرب و جوار میں سید مبارک کرمانی عرف میر خورد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے "سیر الاولیاء" کے نام سے جمع کیے تھے[۱] اس کتاب "سیر الاولیاء" کی اہمیت یوں بھی

---

[۱] بقول خزینۃ الاصفیاء میر خورد کا انتقال ۷۷۰ھ میں ہوا تھا اس لیے سیر الاولیاء کا سال تصنیف ۷۹۰ھ نہیں ہوسکتا۔ حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ اور میر خورد رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال میں ۴۵ سال کا فصل ہے۔ میر خورد کو ۷۵۸ھ میں بقول انکے خواب میں سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ نے تجدید بیعت کی ہدایت کی تھی۔ لہٰذا سیر الاولیاء کا سال تصنیف ۷۶۰ھ اور ۷۷۰ھ کے وسط میں ہونا چاہیئے۔


Marfat.com

ہے کہ کرمانی خاندان حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ دونوں کا منظور نظر تھا۔ میر خورد کے دادا سید محمود کرمانی ترک وطن کر کے اجودھن میں قیام پذیر ہو گئے تھے اور حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال ۶۶۴ھ تک وہیں رہے[1] وہ ۶۴۳ھ میں اجودھن آئے تھے۔ گویا وہاں اٹھارہ سال کی سکونت ٹھہرتی ہے۔ ان کی اہلیہ بی بی رانی فریدی جماعت خانہ کے منتظمین میں سے تھیں[2] اور انہوں نے حضرت علاء الدین موج دریا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو دودھ بھی پلایا تھا۔ موج دریا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا سال پیدائش ۶۵۱ھ ہے میر خورد نے خود بھی لکھا ہے کہ میرے والد حضرت موج دریا رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے رضاعی بھائی تھے حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ نے کرمانی خاندان کو اپنے پاس دہلی بلا لیا تھا۔ میر خورد کے دادا سید محمود کرمانی کا انتقال ۷۱۱ھ میں ہوا تھا[3] سب سے بڑی بات یہ ہے کہ میر خُورد کی پرورش۔ تربیت وتعلیم حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے زیرِ سایہ ہوئی۔ ان کے نانا نے بچپن میں ہی انہیں سلطان جی کا مرید کروا دیا تھا۔ خود لکھتے ہیں کہ دریں ایام درک معانی چنداں نہ بود۔ پھر اقرار کیا ہے کہ سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ

---

[1] یہ سال وصال حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ کی روایت کے مطابق ہے۔

[2] اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اجودھن میں لنگرخانہ اسی زمانہ میں کھُلا تھا۔

[3] سید محمود کرمانی کے چار صاحبزادے تھے۔ سید نورالدین کرمانی۔ سید کمال الدین امیر احمد کرمانی۔ سید قطب الدین حسن کرمانی ان تینوں کے مزار درگاہ سلطان جی میں چبوترہ یاراں میں ہیں۔ چوتھے صاحبزادے خاموش کرمانی تھے۔ ان کا انتقال دیوگیر میں ہوا تھا۔ سید نورالدین کرمانی کے تین صاحبزادے تھے۔ سید محمد کرمانی خلف اکبر تھے ان کا ہی عرف میر خورد ہے اور یہی سیر الاولیا کے جامع ہیں دوسرے صاحبزادے سید داؤد کرمانی تھے۔ اور تیسرے کا نام سید لقمان کرمانی تھا۔


Marfat.com

کے وصال کے بعد، معاملۂ نفس کہ دشمن دینی است برحسب مطلوب آنحضرت نہ بود اور نہایت ایمانداری سے وجہ بھی بتادی ہے کہ" غلبہ جوانی چنانکہ اُفتند و دانی مزاحم شد" اس کے بعد لکھا ہے کہ سنہ ۶۵۷ھ میں حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت کا شرف خواب، میں ہوا۔ چاہتا تھا کہ قدم لوں مگر کسانیکہ بودند مانع ایں دولت نشدند۔ پھر دوبارہ خواب میں تجدید بیعت کا حکم ہوا اس وقت میری عمر پچاس سال سے تجاوز کرچکی تھی۔ اب ہدایت و توفیق حاصل کرکے توبہ کی اور راہ راست اختیار کی۔ بعد میں حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے انہیں خلافت سے سرفراز فرمایا تھا۔ بچپن میں اپنے گھر والوں سے اور سلطان جی رحمۃ اللہ علیہ کی مجالس میں جو حالات دیکھے اور سنے تھے وُہی سیرالاولیاء میں درج کئے ہیں۔ عرصہ کے سنے ہوئے حالات میں سہو ونسیان کا دخل ہوسکتا ہے۔ پھر اس کتاب کی مختلف اشاعتوں میں بھی تحریفیں ہوئی ہیں۔ غرض مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ذکر اس کتاب میں بھی نہیں ہے۔ اپنے والد سے سُن کر جو روایت علی صابر ساکن ڈبکری کے متعلق سیرالاولیاء میں لکھی ہے اس کا اطلاق خدا جانے حضرت مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ علیہ سے کیسے کردیا گیا ہے۔ سب سے زیادہ یہ کہ سید محمود کرمانی حضرت باباصاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بھانجے مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ذکر اس مغایرت و اجنبیت سے نہیں کرسکتے تھے۔ نام کی کہیے تو وہ علی صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھا اور یہ علی احمد صابر ہیں۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی خلافت سے پہلے تک کے اکثر حالات و واقعات سید محمود کرمانی کی آنکھوں کے سامنے گزرے تھے۔ اگر یہ علی صابر غیر از مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہوتا تو میر خورد کو یہ ظاہر کرنے میں تکلف نہ ہوتا کہ اس علی صابر سے مراد مخدوم علی احمد صابر ہیں جو حضرت شیخ الشیوخ العالم کے بھانجے اور داماد تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ میر خورد کے والد نے اس دوسری شخصیت کو حضرت


Marfat.com

مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر منطبق ہی نہیں کیا ہے اب جو لوگ دونوں کو ایک سمجھتے ہیں ان میں یقیناً شئے لطیف کی کمی ہے۔

سیرالاولیاء میں دو تین روایتیں ایسی بھی ہیں جو روا روی میں بغیر سوچے سمجھے لکھ گئے ہیں۔ مثلاً لکھتے ہیں کہ بدرالدین اسحٰق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے جیتے جی از راہ ادب سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کسی کو مرید نہیں کیا۔ واقعہ یہ ہے کہ زلزال شدید میں مبتلا ہونے کی وجہ سے سلطان جی نے ۶۸۵ھ سے پہلے سلسلہ بیعت شروع نہیں کیا اور حضرت بدرالدین اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ کا وصال اس سال سے پہلے ہو چکا تھا۔[1] اب اگر ان کا وصال ۶۸۵ھ کے بعد ہوا ہے تو سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مرید کرنا شروع کر دیئے تھے۔ غرض یہ روایت سیرالاولیاء کی صحت کا درجہ نہیں رکھتی۔

میر خورد نے خود ایک روایت اپنے والد کے متعلق لکھی ہے۔ وہ بھی کچھ ایسی ہی ہے یعنی وہ شیخ کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال سے دو تین دن پہلے دہلی سے اجودھن پہنچے تھے دیکھا کہ حجرے کے کواڑ بند ہیں اور باہر پس دیوار صاحبزادگان جانشینی کے متعلق جھگڑا کر رہے ہیں۔ انہوں نے حجرے کے اندر جانا چاہا تو صاحبزادگان نے اجازت نہیں دی۔ مگر کچھ دیر کے بعد آنکھ بچا کر وہ حجرے کے اندر پہنچ تو گئے۔ آہٹ پا کر شیخ کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے آنکھیں کھولیں اور بڑی شفقت سے دریافت کیا کہ سید کب آئے۔ عرض کیا کہ ابھی حاضر ہوا ہوں۔ اس کے بعد سید محمود کرمانی نے پہلے دہلی کے علما و مشائخ کے سلام پیش کیے اور سب کے آخر میں سلطان جی

---

[1] ان کے سال وصال کے متعلق اختلاف ہے۔ ان کے مزار پر حضرت خواجہ حسن نظامی رحمۃ اللہ علیہ نے سال وصال ۶۹۲ھ کندہ کروایا ہے۔ انوار الفردوس میں سال وصال ۶۷۰ھ درج ہے اور میری تحقیق کے مطابق ان کا سال وصال ۶۹۰ھ ہے جس کی تشریح میں نے سوانح بابا فرید شکر گنج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں کی ہے۔

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا سلام پہنچایا۔ نام سنتے ہی پوچھا وہ کیسے ہیں اور حکم دیا کہ یہ عصا۔ یہ مصلے اور یہ جامہ انہیں دے دینا۔ پھر فوراً ہی فرمایا کہ فی الحال یہ سب تبرکات بدر الدین اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ کے پاس امانت رکھ دو۔ جب ان عطیات کی خبر صاحبزادگان کو ہوئی تو انہوں نے سوءِ مزاجی کا اظہار فرمایا کیونکہ وہ سب انہیں سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا خیر خواہ سمجھتے تھے اور خیال کیا کہ ان کی وجہ سے یہ عطیات دیئے گئے ہیں۔ اس پر سید محمود کرمانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے معذرت پیش کی کہ میں نے سفارش نہیں کی تھی۔ ان کا سلام بھی احتیاطاً سب سے آخر میں کہا تھا۔ اب یہ اللہ کی مہربانی ہے کہ یہ سب نعمتیں انہیں عطا فرمائیں " اگر یہ یہاں صحیح ہے تو سید صاحب کی ذہنیت و فراست کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ وقت بیعت ۶۵۶ھ میں پہلے ہی کلاہ چار ترکی۔ عصا۔ خرقہ۔ چوبی نعلین اور دستار سلطان جی علیہ الرحمۃ کو مرحمت کر دی تھیں۔ اور یہ بھی واقعہ ہے کہ صاحبزادگان نے بلا حجت متفقہ طور پر حضرت بدر الدین سلیمان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سجادہ نشین منتخب کیا تھا اور حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے آخری وقت میں جانشینی کے متعلق جھگڑا کرنا اخلاق اور فطرت کے خلاف بھی تھا۔ جس کو عقل قبول نہیں کر سکتی۔ غرض اسی قسم کی خامیوں کی وجہ سے حضرت گیسو دراز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی رائے ہے کہ سوائے فوائد الفواد کے سلطان جی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے جتنے بھی تذکرے ہیں وہ سب نامعتبر ہیں۔ صوفی محمد جان مراد آبادی صابری نے اپنی کتاب "قول فیصل" میں لکھا ہے کہ ۱۸۸۵ء میں لالہ چرن جی لال ساکن غیاث پور نے اپنے مطبع سے سیر الاولیاء شائع کی تھی۔ اس کے دیباچہ میں لالہ صاحب نے بتایا ہے کہ یہ کتاب خالص حضرت مولانا فخر رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے قلمی نسخہ سے نقل کروائی گئی ہے اس لیے اس کے معتبر ہونے میں شک نہیں کیا جا سکتا اور ساتھ ہی یہ بھی لکھ دیا ہے کہ جو سُقم کتاب کی اصل عبارت میں پایا اس کو بخوف تحریف


Marfat.com

ویسے ہی نقل کر دیا۔ (معاذ اللہ) اس کے بعد یہ بھی تحریر ہے کہ بعد طبع کتاب جو مطالب دیگر مقامات سے ملے وہ علیحدہ طبع کرا کے شامل کتاب کر دیئے ہیں۔ (مگر حوالہ نہیں دیا ہے کہ وہ مطالب کہاں سے ملے) چند سال ہوئے مولانا مناظر احسن گیلانی مرحوم کی کتاب "نظام تعلیم و تربیت" شائع ہوتی ہے۔ مولانا میر خورد کے معترف و قدردان ہیں ان کے حوالوں سے اپنی کتاب کی عزت بڑھائی ہے مگر حصہ دوم میں انہوں نے بھی سیر الاولیاء کی الحاقی روائتوں کی تکذیب کرتے ہوئے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے بیان میں لکھا ہے "معلوم ہوتا ہے کہ ان پر (یعنی میر خورد پر) سلطان المشائخ کا وہ پختہ چشتی رنگ نہیں چڑھا تھا۔ جو سلطان جی کے خلفاء و مریدین کی خاص شان ہے۔ اس لیے بعض مواقع میں ان کی تعبیریں حدود احتیاط سے متجاوز نظر آتی ہیں۔ یعنی بابا فرید شکر گنج رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے دوسرے خلفاء خصوصاً سلسلہ صابری کے شیخ حضرت علی صابر[1] صاحب کلیر شریف کا ذکر کچھ ایسے انداز میں کیا ہے گویا ان کو بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے یہاں چنداں اہمیت نہیں تھی۔ اگرچہ یہ الفاظ بھی لکھے ہیں کہ شیخ صابر درویشے قدم ثابت و نفس گیرا دوست ساکن ڈیکری بودے.. بلکہ[2] اور بھوگا کا ترجمہ کیا ہے عیشے خوش خواہد گشت مگر شیخ کا جو مقام ہے اس لحاظ سے اتنے الفاظ ناکافی خیال کیے جا سکتے ہیں"۔ بہرحال ان فضول روائتوں سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی گئی ہے اور یہی فرضی روائتیں بنائے فساد بن گئی ہیں۔

مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال سے تقریباً ڈیڑھ سو سال اور

---

[1] صابر کلیر کا نام علی احمد صابر ہے نہ کہ علی صابر

[2] مولانا کو اشتباہ ہو گیا۔ بیان کردہ تعریف ڈیکری والے علی صابر کی ہے۔ مخدوم علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر منطبق نہیں ہو سکتی۔


Marfat.com

سیر الاولیاء کے وجود میں آنے کے تیس بتیس سال بعد حضرت شیخ احمد اشرف یحییٰ منیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات لطائف اشرفی کے نام سے زیر ترتیب تھے۔ اس کے صفحہ ۲۶۷ پر مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا تعارف اس طرح ہے کہ "حضرت قطب المشائخ شیخ علی احمد صابر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ از کمّل خلفائے شیخ کبیر اند" ثابت ہوا کہ حضرت کا نام نامی مشہور نام تھا اور ان کا ذکر ادب سے کیا جاتا تھا۔ اگر ان کے متعلق یہ فروعی روائتیں اس وقت سیر الاولیاء میں درج ہوتیں تو "لطائف اشرفی" میں ان کے متعلق کچھ نہ کچھ تو اشارہ ہوتا نتیجہ یہی نکلتا ہے کہ یہ تحریفیں بعد کی ہیں۔

سیر العارفین مولانا جمالی ہانسوی سہروردی کی مشہور و معروف تصنیف ہے اس میں بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلیفہ علی بہاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تک کا ذکر ہے مگر نہیں ہے تو حضرت مخدوم علیہ الرحمۃ کا۔ ان کا ذکر ایسے وقت میں حذف کیا گیا ہے جبکہ مولانا جمالی کے ہمعصر شیخ عبد القدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نہایت آب و تاب سے سلسلہ صابری کی اشاعت فرما رہے تھے اور جناب جمالی سلسلہ صابری کی ترقی و مقبولیت بہ چشم خود دیکھ رہے تھے اس چشم پوشی کا سبب وہ اختلاف ہو سکتا ہے جو اس زمانہ میں چشتیوں اور سہروردیوں میں ہو گیا تھا۔ یا پھر اس کی وجہ حضرت جمالی کی ذاتی پرخاش بھی ہو سکتی ہے۔ جمالی سکندر لودھی کے مشیر خاص تھے۔ ابراہیم لودھی سے اختلاف ہو جانے پر وہ بادشاہ ہمایوں کے یہاں آ گئے تھے۔ چنانچہ انہوں نے سیر العارفین ہمایوں ہی کے نام مُعنوَن کی ہے۔ مگر شیخ عبد القدوس کے سامنے ان کا چراغ نہ جل سکا۔ کیونکہ ہمایوں شیخ عبد القدوس کا معتقد یا بقول ابو الفضل مرید تھا۔ مولانا جمالی[۱] کا انتقال ۹۴۲ھ میں ہوا اور حضرت شیخ عبد القدوس نے ۹۴۴ھ میں پردہ فرمایا۔

---

[۱] جمالی حضرت جمال ہانسوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہموطن تھے۔ ممکن ہے کہ ان سے قرابت بھی ہو۔ اسلامی ممالک کی سیاحت کے بعد لودیوں کے عہد میں ہندوستان واپس آتے تھے۔ (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)


Marfat.com

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ۹۹۹ھ میں "اخبارالاخیار" لکھی تھی۔ اکبری دور کی یہ مستند کتاب ہے۔ محدث صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان غلط روائتوں کی جو سیرالاولیاء میں صاحب کلیر کے متعلق ہیں سب سے پہلے تردید کی ہے۔ انہوں نے گرفت کی کہ "ایں شیخ علی صابر کہ داماد شیخ فریدالدین و خلیفہ اُو بود۔ قبر اُو در کلیر است و سلسلہ شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وغیرہ بہ وے منتہی می شود و فکر اُو در سیرالاولیاء اصلا نہ کردہ و ترک ذکر او خالی از غرابت نیست" یہ آخری فقرہ ہی ٹیپ کا بند ہے۔ اس کے بعد از راہ احتیاط یہ بھی لکھ دیا ہے کہ "تواند کہ از شیخ علی صابر ہمیں شیخ صابر باشد" اس تواند سے ظاہر ہو رہا ہے کہ جو نسخہ سیرالاولیاء کا محدث صاحب کے پاس تھا اس میں علی صابر کا ساکن ڈیکری ہوتا درج نہیں تھا۔ اگر ہوتا تو وہ تواند کا لفظ لکھ کر شبہ کا فائدہ نہ دیتے پھر یہ بھی قابل غور ہے کہ وہ شیخ علی صابر اور صابر میں امتیاز بھی کرتے ہیں۔ مزید برآں یہ بھی نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ ہانسی کے نزاع کا قصہ اخبارالاخیار کی تصنیف کے بعد کی ایجاد ہے۔ محدث صاحب رحمۃ اللہ علیہ ۹۹۶ھ میں حجاز گئے تھے اور ۱۰۰۰ھ میں واپس آئے تھے۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ اخبارالاخیار حجاز میں لکھی تھی۔ واللہ اعلم۔

اکبری عہد میں مذہبی اقدار کی نوعیت میں لودیوں کے عہد سے بھی زیادہ ابتذال ہوگیا تھا۔ ارتداد کی جگہ الحاد نے لے لی تھی۔ اور عملیات و جنتر منتر جزو ایمان بن گئے تھے۔ ایرانی جو ہمایوں کے ساتھ آئے تھے انہوں نے اپنے عقائد کی اشاعت زور شور سے کی۔ پھر اکبر کی تقویت پر ویدانتی۔ آتش پرست۔ زرتشتی۔ عیسائی اور دیگر مذاہب بھی انگڑائیاں

(بقیہ حاشیہ پچھلا صفحہ) ان کے مرشد حضرت سماءالدین جید عالم تھے۔ ہندوستان واپس آکر جمالی نے سیرالعارفین مرتب کی تھی۔


Marfat.com

لینے لگے۔ حتیٰ کہ درویشی کے معیارِ تقدس میں بھی تبدیلی واقع ہوگئی۔ سینکڑوں مصنوعی صُوفی وجود میں آگئے اور طرح طرح کی شعبدہ بازیاں دکھانے لگے۔ مخالفین نے جب مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق نئی نئی خلاف آئین روایتیں تراشیں تو معتقدین نے اپنی آبرو رکھنے کے لیے ان ہرزہ سرائیوں کو حسبِ مراد بنا لیا۔ چنانچہ اکبری عہد میں ایک صوفی مرزا لعل بیگ تھے "ثمرات القدس" ان کی تصنیف ہے[1] جو ۱۰۰۹ھ / ۱۶۰۱ء میں لکھی گئی تھی[2]۔ انہوں نے نہایت وثوق سے سیر الاولیاء کے نامعلوم الاسم مرید کی الحاقی روایت کو صحیح سمجھا۔ پھر یہ بھی تسلیم کر لیا کہ حضرت جمال ہانسوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سندوں کے رد و قبول کا اختیار تھا (صفحہ ۳۵)۔ یہی نہیں بلکہ انہوں نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق ایک انوکھی اور اچھوتی روایت لکھ ڈالی ہے کہ "بعضے علماء در رسائل خود وَے را خواہر زادہ گنج شکر قدس سرہٗ نوشتہ اند جمعے دیگر گویدکہ صابر مردے بود کہ ہمشیرہ شیخ الاسلام در حبالہ عقد وَے بود۔ از وَے فرزند علی صابر نام تولد شد کہ الحال اکثر عزیزان چشتیہ علیہم اللہ تعالےٰ بہ وَے استناد دارند۔ علی بتوکل تقدیریں مردے بود صاحب سُنیہ و عادات فاخرہ و مستجاب الدعوات ..... خواست کہ عالم را اسیرے نماید۔ از گنج شکر التماس رخصت کرد۔ مرخص نمود۔ در ہنگام وداع فرمود کہ اے علی صابر اُمید دارم کہ تمام عمر خوش وقت باشی۔ گویند کہ تا زیست اوقات وَے بہ خوشی و خرمی بگذشت (صفحہ ۲۱۸)۔" معلوم ہوتا ہے کہ ان صوفی صاحب کی روحانیت اس درجہ بلند تھی کہ اُن کی عقلِ شریف شرمندہ ہو کر تحت الثریٰ میں جا چھپی تھی۔ انہوں نے

---

[1] اس کا قلمی نسخہ شر قپور ضلع شیخوپورہ پنجاب میں صاحبزادہ نصرت نوشاہی کے کتب خانے میں موجود ہے۔ اس کی عبارت ژولیدہ ہے۔

[2] ماخوذ از تذکرہ علمائے ہند، تالیف مولوی رحمان علی صاحب۔


Marfat.com

بڑی خوبی سے سیرالاولیا کی مختلف غیر متعلق روایتوں میں ربط پیدا کر کے اپنے باطنی علم سے ایک نئے وجود کی تخلیق کر دی ہے اور اپنی ذاتی تحقیق سے نسب و ولدیت کے متعلق بھی حیرت انگیز انکشاف کیا ہے۔ حضرت عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کی شاندار تعلیم و تبلیغ کے باوجود ... کی فضا گندگی سے نہیں بچ سکی۔ اب اس کا کیا علاج کہ آج بھی بعض لوگ اپنی تنگ ذہنیت کی وجہ سے اکبری دور کے صوفیائے خام واشرار کو حضرت عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ہی تعلیم کا نتیجہ سمجھتے ہیں اور اپنی تاریخ دانی پر فخر کرتے ہیں[1]۔ ثمرات القدس سے ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو اسناد کے ردّ و قبول کا اختیار حاصل تھا مگر انہوں نے ابھی تک استعمال نہیں کیا تھا کیونکہ نزاع ہانسی کا معرکہ ابھی تک وجود میں نہیں آیا تھا۔ اگر اس مفروضہ نزاع کی ذرا بھی خبر مرزا صاحب کو ہو جاتی تو خدا جانے کیسی کیسی گل افشانی فرماتے۔ ان کے بیان سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ ابھی تک علی صابر کو ساکن ڈیکری بھی قرار نہیں دیا گیا تھا۔

میر عبدالواحد بلگرامی اکبر عہد کے نامی گرامی علماء میں سے ہیں۔ سلسلہ نظامیہ کی خلافت انہیں حاصل تھی۔ ان کی وفات جہانگیر کے عہد میں ۱۰۱۷ھ میں ہوئی تھی۔ وفات سے پہلے ۱۰۱۶ھ میں "سبع سنابل" تصنیف کی تھی۔ یہ مشہور و معروف کتاب ہے مگر اغلاط سے خالی نہیں ہے۔ لکھا ہے کہ "شیخ جمال بزرگ تر بودند۔ روزے شیخ فرید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ خواہرزادۂ خود را کہ شیخ علی صابر نام داشت خلافت عطا کردہ و بر شیخ جمال فرستاد۔ چوں پیش جمال رسید شیخ جمال جامۂ خلافت از ایشاں باز گرفتند کہ شما لیاقت ایں جامہ ندارید۔ آں خواہرزادہ بر مخدوم شیخ فرید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آمد۔ ماجرا گفت۔ مخدوم

[1] ملاحظہ ہو کتاب "دینِ الٰہی اور اس کا پس منظر"، پروفیسر محمد اسلم مؤلفہ۔


Marfat.com

فریدالدین فرمود کہ شیخ جمال از ہر کہ جامہ خلافت بتانہ فرید اورا وادن نتواند"۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ نزاع ہانسی جہانگیر کے ابتدائی عہد میں ہوا تھا۔ میر صاحب نے جامہ خلافت چھین لینے کی وجہ نہیں بتائی ہے اور سخت حیرت ہے کہ آئین طریقت سے واقفیت رکھتے ہوئے کیسے لکھ دیا کہ مرشد اپنے خلیفہ کو ایسا اختیار دے سکتا ہے اور خلیفہ مرشد کی عطا کردہ سند کو مسترد کر سکتا ہے اس کے علاوہ یہ بھی حقیقت ہے کہ حضرت جمال کو بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے خواہرزادے علی احمد صابر سے شروع سے ہی دلچسپی تھی جبکہ آٹھ برس کی عمر میں وہ اجودھن لائے گئے تھے اور حضرت جمال مدارج حاصل کر رہے تھے۔ غالباً علی صابر ساکن ڈیکری سے میر صاحب ناواقف تھے ورنہ اس کے متعلق سکوت اختیار نہ کرتے۔ ناممکن ہے کہ انہوں نے سیر الاولیاء میں نامعلوم الاسم مرید کا قصہ نہ پڑھا ہو اور اخبار الاخیار میں محدث صاحب کی رائے علی صابر کے متعلق نہ دیکھی ہو۔

شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حضرت شیخ العالم احمد عبدالحق ردولوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کرامتیں "انوار العیون" میں جمع کی ہیں۔ ان کی معلومات معتبر ہیں۔ ان کرامتوں سے حضرت شیخ العالم کی کیفیات کا اندازہ کیا جا سکتا ہے اور جن مقامات میں ان کا ظہور و صدور رہا ہے وہاں کے اس وقت کے حالات کا بھی پتہ چل جاتا ہے اگر ایک دو کرامتیں ناقابلِ فہم ہیں تو ان میں ظن و تخمین کا دخل نہیں ہے بلکہ معتبر راویوں کا مبالغہ سمجھا جا سکتا ہے۔ اس کتاب کا ترجمہ اردو میں "در مکنون" کے نام سے شائع ہوا ہے۔ کرامتیں اگرچہ شرط ولایت نہیں۔ مگر درویشوں اور خصوصاً مجذوب سالکوں کے حالات میں سوائے کرامتوں کے اور ہو بھی کیا سکتا ہے کیونکہ یہ صاحبان ظاہری رسوم کے پابند نہیں ہوتے۔ اور تکلف و نمائش سے بری ہوتے ہیں۔ شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

نے حضرت شیخ العالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے چالیس سال بعد ان کی روحانیت سے فیض حاصل کر کے ان کے پوتے اور حضرت عارف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادے حضرت شیخ محمد سے خلافت پائی تھی۔ ان کی یہ تصنیف مثالی ہے مگر افسوس کہ بعد والوں نے ان کے طرز کا اتباع نہیں کیا۔

سلسلۂ صابری کی تجدید کے بعد مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا پہلا تذکرہ "گلزار ابرار" خیال کیا جاتا ہے۔ اگرچہ اس سے پہلے فرشتہ (متوفی ۱۰۳۳ھ) نے اپنی تاریخ میں حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا کچھ ذکر کیا ہے گلزار ابرار مولانا محمد غوثی شطاری کے زورِ قلم کا نتیجہ ہے۔ یہ صاحب بمقام مانڈو ۹۶۳ھ میں پیدا ہوئے تھے اور سید محمد غوث گوالیاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۹۷۰ھ) کے مرید تھے ۹۹۵ھ میں حجاز جاتے ہوئے محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کچھ دن مانڈو میں قیام کیا تھا۔ اسی وقت محمد غوثی کو ان سے نیاز حاصل ہوا تھا۔ گلزار ابرار میں خود لکھا ہے کہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے بہت کچھ فیروزی و فرخندگی کے فوائد حاصل کئے تھے۔ گلزار ابرار کا سال تصنیف ۱۰۲۲ھ ہے گویا یہ جہانگیر کے عہد میں لکھی گئی تھی فرشتہ اور محمد غوثی کی کارگزاری یہ ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو روشناس کرایا اور شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ علیہ کا کارنامہ یہ ہے کہ شیخ العالم کے جدید طرز کا تعارف کیا۔ شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ علیہ نے امراء و سلاطین سے روابط و ضوابط کو جائز رکھا تھا حالانکہ متقدمین چشتیہ کا یہ دستور نہیں تھا۔ لہٰذا محمد غوثی پر اس وجہ اعتراض کئے جاتے تھے ان اعتراضوں کی تردید انہوں نے بھرپور کی ہے مگر اصل یہ ہے کہ شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ علیہ نے امراء و سلاطین سے تعلقات رکھنے میں ضرورتِ زمانہ کے بموجب حضرت شیخ العالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تقلید کی ہے۔

گلزار ابرار میں ہانسی کے نزاع کا ذکر موجود ہے یہ مزید ثبوت ہے کہ ہانسی

کے نزاع کی داستان جہانگیر کے عہد میں تراشی گئی تھی۔ اس سے پہلے اس کا وجود نہ تھا۔ شیخ علی اصغر فریدی چشتی کی کتاب "جواہر فریدی" مشہور ہے۔ یہ کتاب پاک پٹن شریف کے قیام میں وہاں کے بزرگوں سے حالات معلوم کر کے لکھی تھی اور ان کا ماخذ وہاں کا مشہور تذکرہ "گلشن اولیاء" بھی تھا جواہر فریدی کی بعض روایتیں مشکوک ہیں۔ اس میں شجرہ درج نہیں ہے صفحہ ۳۰۵ اور بزرگوں کے عرسوں کی فہرست میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عرس کی تاریخ درج نہیں ہے۔ گویا اس وقت حضرت کا عرس شروع نہیں ہوا تھا۔ (صفحہ ۲۲۲) ہزبرہ خاتون کے بطن سے تین صاحبزادیوں کے نام لکھے ہیں۔ بی بی فاطمہ۔ بی بی مستورہ اور بی بی شریفہ (صفحہ ۳۰۲ صفحہ ۳۸۶ پر بحوالہ سیرالاولیاء لکھا ہے کہ بی بی مستورہ کے شوہر عمر صوفی تھے۔ بی بی فاطمہ کو اہلیہ بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ درج کیا ہے۔ بی بی شریفہ کے متعلق بتایا ہے کہ جوانی میں بیوہ ہوگئی تھیں۔ پھر معلوم نہیں کس طرح صفحہ ۳۹۶ پر رقمطراز ہیں کہ ان کا عقد مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ہوا تھا۔ ان کے کوئی اولاد نہیں تھی۔ غرض یہ حضرت بی بی شریفہ کے متعلق گول مول ہو کر رہ گئے ہیں سیرالاقطاب شیخ اللہ دیا کیرانوی چشتی کی معرکۃ الآراء تصنیف ہے۔ فراست و ذہانت اور طلسمات کا نایاب شاہکار ہے یہ واحد و شاید کتاب ۱۰۳۶ھ کی تصنیف ہے۔ تاریخ مشائخ چشت میں پروفیسر خلیق نظامی صاحب نے بھی اسی سال تصنیف کی تصدیق کی ہے مگر خود اللہ دیا کیرانوی چشتی نے اس کے خاتمہ میں اپنی اس تصنیف کا سال ۱۰۵۶ھ تحریر فرمایا ہے۔ گویا یہ شاہجہان کے عہد میں لکھی گئی تھی۔ اور یہ بھی بتایا ہے کہ اس کتاب کی نسبت حضرت خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خواب میں پسندیدگی کا اظہار کیا تھا اور عالم اسباب میں شاہجہان بادشاہ نے شرف قبولیت بخشا تھا۔ شاہجہان کی خدمت میں یہ کتاب اس وقت پیش کی گئی تھی جب وہ کابل کو جا رہے تھے۔ لہٰذا کتاب کے ساتھ مصنف کو بھی اپنے ساتھ لے گئے تھے شاہجہان نے کابل کا سفر تین مرتبہ


Marfat.com

ہے۔ پہلی مرتبہ ۱۰۴۸ھ میں دوسری مرتبہ ۱۰۵۵ھ میں اور تیسری مرتبہ ۱۰۵۸ھ میں۔ اس کے
کیرانوی نے یہ بھی تحریر فرمایا ہے کہ "اندریں ایام تصنیف در ۱۰۶۹ھ در عین راہے احمد
بودم"۔ اگر سال تصنیف ۱۰۶۹ھ ہے تو سفر کابل کی روایت محض خیالی اور غلط ٹھہرتی ہے
اور اگر سال تصنیف ۱۰۳۶ھ ہے تو طے نہیں کیا جاسکتا کہ بادشاہ ان کو اپنے کونسے سفر میں
لے گئے تھے۔ اور اگر یہ کتاب ۱۰۵۶ھ میں طیار ہوئی تھی تو قیاس کیا جاسکتا ہے کہ تیسرے سفر
کابل میں بہ سال ۱۰۵۸ھ کیرانوی صاحب کو شاہجہان نے ہمرکابی کی عزت بخشی تھی و
اعلم۔ سفر کابل اور وہاں کے قیام کی روئداد از قسم کرامت ہے۔ کہتے ہیں کہ ایک شا
کو بادشاہ جھیل کے کنارے اس کتاب کا مطالعہ فرما رہے تھے عصر کی نماز کو اٹھے تو
وہیں چھوڑ گئے۔ واپس آکر دیکھا تو کتاب غائب تھی ہر چند تلاش کی مگر نہیں ملی۔ دوسر
دن اس کتاب کی جلد کے پشتے جھیل میں شناوری کر رہے تھے۔ جب جھیل کی تہ سے کتاب
نکالی گئی تو سب حاضرین نے ملاحظہ کیا کہ رات بھر کے غسل کے بعد کتاب کے صرف
حاشیوں پر پانی نے اثر کیا تھا۔ اور کاغذ و روشنائی پر پانی کا برائے نام بھی اثر نہیں ہوا
اس کتاب میں ہانسی کے نزاع کی داستان شاعرانہ انداز میں لکھی ہے یعنی مخدوم پاک رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ اپنی سند پر مہر لگوانے مجمع کثیر کے ساتھ پالکی میں بیٹھ کر وہاں گئے تھے۔ خانقاہ کے در
پر حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شاندار استقبال کیا تھا مگر مخدوم بغیر ادھر ادھر دیکھے ہو
بے نیازی کے ساتھ سیدھے مسند پر جاکر جلوہ افروز ہو گئے۔ بعد مغرب سند پر مہر لگانے پر اصرار
کیا تو مجبوراً حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے چراغ منگوایا۔ مگر وہ ہوا سے گل ہو گیا۔ اس
وقت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے دمِ آتشین سے یا اپنی انگشت مبارک کو
کر چراغ روشن کر دیا یہ دیکھ کر حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں بھی حرارت پیدا ہو گئی

اور سند چاک کر کے فرمایا تم خلافت کے لائق نہیں ہو۔ اور دہلی تمہارے جلال کی تاب نہیں لا سکے گی
اس پر مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بھی اظہار جلال کیا اور فرمایا تم نے میری سند چاک
کی ہے تو میں نے بھی تمہارا سلسلہ منقطع کر دیا۔ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے گھبرا کر ڈرتے
ڈرتے پوچھا کہ میرا سلسلہ کس طرف سے قطع کیا ہے۔ جلالی شان سے جواب دیا گیا "اوپر سے"
اُدھر اجودھن میں بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پریشان تھے کہ آپس میں دو شیر جُٹ گئے ہیں
خدا خیر کرے۔ مخدوم پاک رحمۃُ اللہ تعالیٰ علیہ نے اجودھن پہنچ کر ماجرا بیان کیا۔ تو حضرت بابا صاحب
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا تیر مرداں خطا نمی شود۔ یہ بتاؤ سلسلہ جمال کا کس طرف سے تم نے چاک کیا ہے
عرض کیا کہ اُوپر سے۔ یہ سُن کر شیخ کبیر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شکر ادا کیا کہ آخر تو سلامت رہا[1] اس کے
بعد تسلی دی کہ جمال کے پھاڑے ہُوئے کو اگرچہ میں جوڑ نہیں سکتا۔ لیکن اپنے ہاتھ سے لکھ کر تمہیں
کلیر کی ولایت لکھ دوں گا" اس مفروضہ جواب سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ نے مخدوم کی ولایت دہلی کا پروانہ چاک کیا تھا۔ اور سند خلافت سلامت رہی تھی۔
جب بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مخدوم کو کلیر رخصت کیا تو فرمایا کہ لوحِ محفوظ میں
مستور ہے کہ تمہارا ایک خلیفہ جمال کے سلسلہ کو جاری کرنے کی دعا کرے گا تو دعا قبول ہو گی
لہذا تم بھی اپنی زبان سے کہہ دو کہ جمال کا سلسلہ جاری ہو جائے۔ حکمِ حاکم مرگِ مفاجات۔
اس لیے بادل ناخواستہ کہنا ہی پڑا۔

شیخ اللہ دیا کیرانوی چشتی نے حضرت کبیر الاولیاء کے احوال میں لکھا ہے
کہ جب وہ ہانسی پہنچے تو حضرت جمال نے نہایت ندامت سے گذارش کی کہ میرے

---

[1] آخر تھا ہی کب کہ سلامت رہتا۔ البتہ شیخ کبیر رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ
علیہ کی (معاذ باللہ) نسبت جاتی رہی۔


Marfat.com

سلسلہ کے اجرا کے لیے دعا فرما دیجئے۔ چنانچہ انہوں نے دعا کر دی۔ قبولیت کا نتیجہ یہ ہے کہ
جمال کے پر پوتے حضرت نور الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ۷۰۰ھ میں حضرت سلطان المشائخ
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے سلسلۂ نظامی کی خلافت سے سرفراز فرما دیا۔ یہ جمالی نہیں ہوئے
بلکہ نظامی سلسلہ سے منسلک ہوئے اور اپنے شجرہ میں اپنے نام سے پہلے حضرت سلطان المشائخ
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا اسم گرامی لکھا کرتے تھے[1] اللہ دیا صاحب کا انکشاف ہے کہ سلسلہ اگر
جاری ہو گیا مگر مقبول نہیں ہوا اس لیے کہ بابا صاحب علیہ الرحمۃ کے حکم سے اس کے جاری
کئے جانے کے متعلق مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کہہ تو دیا تھا مگر صاف دلی سے نہیں کہا
تھا۔[2] حضرت کبیر الاولیاء کی دعا کا اثر بھی قابلِ غور ہے یعنی حضرت جمال کے وصال کے بعد
بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اُن کے چھ مہینے کے صاحبزادے صُوفی برہان الدین رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ کو بچپن ہی میں مرید کر کے خلافت عطا کر دی تھی پھر صوفی برہان الدین کا وصال ۶۹۹ھ
میں ہوا اُسی سال ان کے صاحبزادے حضرت قطب الدین مُنوّر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پیدا ہوئے
آٹھ سال کی عمر میں حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے انہیں خلافت عطا فرمائی۔
اور اسی دن حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو بھی خلافت سے نوازا تھا۔[3] قطب الدین منور
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ۷۶۰ھ میں ہوا تھا۔ ان کے صاحبزادے نور الدین رحمۃ اللہ علیہ

---

[1] سیر الاقطاب صفحہ نمبر ۲۰۲ سطر ۲۱

[2] سیر الاقطاب صفحہ ۱۸۱ سطر ۱۲

[3] حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پہلی مرتبہ ۷۱۰ھ میں دہلی آئے تھے۔ ان کی سند پر تاریخ ۷۳۲ھ لکھی ہے لہٰذا ایک ساتھ خلافت ملنے کی روایت صحیح نہیں ہو سکتی (ماخوذ از بزم صوفیہ مرتبہ صباح الدین عبدالرحمٰن صاحب۔


Marfat.com

تو چھ مہینے کی عمر میں سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی خلافت دی تھی۔ ان حقائق کے
ساتھ یہ بھی ملحوظ رہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ۶۵۹ھ میں ہوا تھا۔ اور
حضرت کبیر الاولیاء رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو حضرت ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے خلافت ۷۱۲ھ
میں ملی تھی لہٰذا حضرت جمال اور کبیر الاولیاء کی ملاقات بعید از قیاس ہے۔ سیر الاقطاب کے مطابق کبیر الاولیاء چالیس سال
کی سیاحت کے بعد پانی پت آئے تھے۔ اور مرشد کی تلاش میں سرگرداں تھے اسی سلسلہ میں ان کا گزر ہانسی میں ہوا تھا۔
کبیر الاولیاء کے وصال کی تاریخ ۷۶۵ھ لکھی ہے اور ان کی عمر ایک سو بہتر برس کی بتائی ہے[۱] اسی موقع
پر حضرت جمال نے ان سے اجرائے سلسلہ کی درخواست کی تھی۔ اگرچہ اس وقت کبیر الاولیاء
درجہ کمال کو نہیں پہنچے تھے۔ دعا کرنے کے بعد انہوں نے تلاش مرشد کے لیے سفر جاری رکھنا
چاہا۔ تو حضرت جمال رحمۃ اللہ علیہ نے انہیں ہدایت کی کہ پانی پت واپس جائیں وہیں
مرشد ملے گا[۲] چنانچہ وہ بالآخر ۶۵۸ھ میں پانی پت واپس چلے گئے۔ حضرت مخدوم رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ کی تجہیز و تدفین کرنے کے بعد ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۶۷۹ھ میں وطن
واپس آئے تھے۔ عرصہ دراز کے بعد کبیر الاولیاء کی رسائی ان کی خدمت میں ہوئی تھی۔
پھر انہوں نے اپنے وصال سے تین سال پہلے کبیر الاولیاء کو خلافت ۷۱۲ھ میں دی تھی۔ ان
واقعات سے جو نتیجہ نکلتا ہے اس کو تسلیم کر لینا ہر عامی کا کام نہیں۔ سلسلہ جمالی کا منقطع
ہو جانا پھر کبیر الاولیاء کی دعا سے جاری ہونا جب کہ کبیر الاولیاء کو خلافت نہیں ملی کسی اور کمال
کو نہیں پہنچے تھے ایک کرامت ہے واقعہ یہ ہے کہ کسی کو خلافت نہ دے سکنے کی وجہ سے
حضرت جمال کا سلسلہ چلا ہی نہیں اب سوال یہ ہے کہ ایک معدوم شے کو مخدوم صاحب

---

۱۔ سیر الاقطاب صفحہ نمبر ۲۰۲ سطر ۱۸۔

۲۔ سیر الاقطاب صفحہ ۲۰۳ سطر ۱۹۔


Marfat.com

نے منقطع کیسے کر دیا بالغرض منقطع کر دیا تو اوپر سے منقطع کیا تھا لہٰذا مطلب یہی ہوا کہ حضرت جمال کو حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جو خلافت دی تھی اس کو منقطع کیا اندریں حالات ان بیانات کو وہ مان سکتے ہیں جن کو شیخ اللہ دیا جیسی عقل ملی ہے۔ سلسلہ جمالی کی داستان جو کیرانوی صاحب نے سنائی ہے اس کے متعلق یہی کہا جا سکتا ہے کہ آفریں باد بریں ہمت مردانۂ اُو۔ اس کے شکریہ میں جمالی حضرات کا فرض عین ہے کہ دھوم دھام سے کیرانوی صاحب کا عرس کیا کریں۔

جناب کیرانوی صاحب اس نتیجہ پر بھی پہنچے ہیں کہ ہانسی کے نزاع کی وجہ سے چونکہ حضرت جمال کو (عیاذ باللہ) عناد تھا اس لیے حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات میں مخدوم پاک کا ذکر انہوں نے لکھنے نہیں دیا۔ واقعی بڑی دور کی کوڑی لائے۔ مادیت اور روحانیت دونوں دنگ ہو کر رہ گئیں۔ کیرانوی صاحب کے علم میں یہ بھی ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کلیر میں عتاب کرنے کی اجازت پہلے ہی بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کر لی تھی۔ لیکن جب ان کے جلال و عتاب کی خبر بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو ملی تو ہاتھ مل کر رہ گئے۔ اور فرمایا کہ "آں ملک مع مضافات بہ تصرف اوست ہر چہ داند بہ کند۔ مختار است" کیرانوی صاحب کے علم میں یہ بھی تھا کہ مخدوم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں گہرے تعلقات تھے۔ جب دہلی سے کوئی آتا تو مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ دل کھول کر تواضع فرماتے تھے۔ جب ان کے استغراق میں ایک بارات کا باجا رخنہ انداز ہوا تو اس بارات کو انہوں نے جنگل میں محبوس کر دیا لیکن جب سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سفارش فرمائی تو بارات کو قید سے رہائی دی۔ ان مراسم و روابط کا سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات


Marfat.com

ں برائے نام بھی ذکر نہیں ہے۔ تاریخی حالات اور ان دونوں بزرگوں کے واقعات سے
بت ہے کہ ملاقات تو برطرف ان میں ظاہری دید و شُنید بھی نہیں تھی۔ کیرانوی صاحب
نے ایک عجیب راز کا انکشاف کیا ہے۔ وہ یہ کہ حضرت بہاء الدین زکریا رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ
ضرت جمال رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ پر فریفتہ ہو گئے تھے اور انہوں نے بابا صاحب رحمۃ اللہ
عالےٰ علیہ سے استدعا کی تھی کہ میرے سب مرید لے لیجئے اور جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو
جھے دے دیجئے۔ انہیں جواب یہ دیا گیا کہ تبادلہ مال میں ہوتا ہے جمال میں نہیں ہوا کرتا۔
ں سوکھے جواب پر حضرت زکریا رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے "شیخ جمال را بہ جذب باطن سوئے
ود کشید"۔ لہٰذا حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے بار بار
ستان جانے کی اجازت مانگا کرتے تھے۔ اکتا کر اجازت دی کہ "برو وادی خود سیاہ کُن"۔ نقلِ کُفر
غر نہ باشد بقول کیرانوی صاحب حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا روئے جمیل اسی وقت سیاہ
ہو گیا۔ اور وہ عرصہ تک جنگلوں میں گریہ وزاری کرتے رہے۔ آخر کار ایک تاجر مسمی عالم نے
سفارش کی تو ذیل کی رُباعی بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے لکھوا کر حضرت کو بھجوا دی۔

رد کرد جہان بگرد و پا آبلہ کُن — گر ہیچوں منے یابی مارا بلہ کُن
یک صبح بہ اخلاص بیا بر در ما — گر کار تو بر نہ آید۔ گلہ کُن

یہ رباعی نہ بابا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ہے نہ ان کے کسی ہمعصر کی ہے دراصل یہ رباعی
بہاء الدین نقشبند کی ہے جو بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے پچاس سال بعد
لکھی گئی تھی۔ یہ روایت کیرانوی صاحب نے شاید یوں لکھی ہے کہ ہانسی والے نزاع کا
انہیں حضرت جمال سے انتقام لینا تھا۔ مگر انہیں خیال نہیں رہا کہ اس روایت سے
سہروردی حضرات بُرا مانیں گے۔


Marfat.com

صاحب سبر الاقطاب کی نظر بہت بلند تھی وہ آسمان سے تارے توڑ لاتے تھے اور لوحِ محفوظ پر ہمیشہ نظر رکھتے تھے۔ انہیں جب علم ہوا کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بڑے پایہ کے شاعر ہیں تو ان کا دیوان حاصل کرنے کی ہر چند کوشش کی مگر نہیں مل سکا اور نہ لوح محفوظ پر اس کے متعلق کوئی تحریر تھی مگر قابل مبارکباد ہیں اور یہ ان کی خوش نصیبی ہے کہ انہیں فارسی کی ایک غزل مل سکی اور ایک اُردو کا شعر دستیاب ہوا۔ فارسی کی غزل وہ ہے جس کا مقطع ہے:۔

احمد بہشت و دوزخ بر عاشقاں حرام است

ہر دم رضاء جاناں رضوان شد است مارا

لیکن ظاہر ہے نقادوں کی رائے ہے کہ یہ غزل حضرت جام کی ہے جو ۴۴۱ھ سے لیکر ۵۲۷ھ تک اس دنیا میں جلوہ افروز تھے۔ یہ توارد بذات خود کرامت ہے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے زمانہ میں اردو زبان پاؤں بھی چلنے کے قابل نہیں تھی۔ ایسی ہندی نہ ہوگی جیسی حضرت امیر خسرو رحمۃ اللہ علیہ کے ابتدائی کلام میں پائی جاتی ہے۔ اُردو کا ایک شعر مخدوم پاک کی روحانیت سے اس قدر صاف وستھرا ہے جو تبرک کے طور پر کیرانوی صاحب نے نقل کیا ہے اور جس پر آج کی ترقی یافتہ اُردو فخر کر سکتی ہے۔ ملاحظہ ہو:

اس طرح اس میں ڈوب اے صابر

کہ بجُز ہُو کے غیر ہُو نہ رہے

حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کا دیوان جو کیرانوی صاحب کو نہ مل سکا تھا۔ ابھی حال ہی میں وہ پاکستان کے زائرین کلیر شریف کے انگلستان پلٹ لیڈر کے ہاتھ آگیا اور انہوں نے معتقدین صابر صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے استفادہ کے لیے "ارمغان صابر" کے نام سے شائع کر کے احسان فرمایا ہے۔ عالی جناب ڈاکٹر وحید قریشی صاحب (لاہور)

نے کراچی کے سہ ماہی رسالۂ "اردو" بابت اکتوبر ۱۹۶۷ء میں اس 'ارمغان صابر' پر تبصرہ کرکے بڑی خوبی سے دیوان کے شائع کرنے والے پاکستان کے انگلستان پلٹ لیڈر صاحب کو مبارکباد اور داد دی ہے۔ انہوں نے اسی دیوان کے اشعار سے ثابت کر دکھایا ہے کہ یہ دیوان اس شخص کا ہے جس کا نام مظہر علی یا صابر علی تھا اور تخلص صابر رکھتا تھا۔ یہ صاحب دیوان سلسلہ نظامیہ سے منسلک تھا اس نے اپنے نظامی ہونے پر فخریہ اشعار بھی لکھے ہیں اور حضرت چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضرت قطب الدین منور رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی شان میں منقبتیں لکھی ہیں۔ کوئی سخن داں اور صاحب دانش اس دیوان کو حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے منسوب نہیں کر سکتا۔ غالباً یہ فیض اس انگلستان پلٹ لیڈر کو حضرت کیرانوی صاحب سے ہی پہنچا ہے۔ اگر دیوان شائع کرنے سے پہلے اس دیوان پر نظر ڈال لیتے تو دیباچہ میں وہ دعویٰ نہ کرتے جو کیا ہے۔ تفو بر تو اے چرخ گردان تفو

کیرانوی صاحب کو ان کی تحقیق نے یہ بھی ثابت کیا کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سماع کا بے حد شوق تھا اور صاحب مراۃ الاسرار، نے ان کا بول بالا کیا ہے کہ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال بھی سماع کی حالت میں ہوا تھا۔ ان کی دلیل یہ ہے کہ سماع ہی استغراق کا باعث ہوتا ہے اور یہ بھی غور طلب کہ سوختہ کلیر میں قوال کہاں سے مہیا ہو جاتے تھے۔ صوفی جانتے ہیں کہ حالتِ استغراق میں صَوت سرمدی وجدانیت پیدا کرتی ہے۔ سچ پوچھیے تو زمین سے آسمان اور قلب سے روح تک روحانی آواز ہی کی حکمرانی ہے۔ مولانا روم نے اس آواز کے متعلق لکھا ہے۔

خشک چوب و خشک تار و خشک پوست
از کجا می آید ایں آوازِ دوست


Marfat.com

حضرت مخدوم علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ارشاد ہے کہ "سماع کی لذت اسوقت تک ہوتی ہے جب تک مشاہدہ نہ ہو۔ جب مشاہدہ ہو جاتا ہے تو سماع کی کوئی حقیقت نہیں رہتی" جب کیرانوی صاحب کی روح پر فتوح کی خدمت میں یہی عرض کیا جا سکتا ہے۔

اے تو مجموعۂ خوبی زکدامت گویم

۱۰۴۹ھ میں داراشکوہ نے سفینۃ الاولیاء تصنیف کی تھی۔ اسمیں حضرت محب اللہ الہ آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے فیض حاصل کرنے کا اقبال کیا ہے اور شجرہ صابری بھی نقل کیا ہے۔

مراۃ الاسرار شیخ عبدالرحمٰن چشتی کی تالیف ہے۔ یہ ۱۰۶۵ھ کی مشہور کتاب ہے اس میں خصوصیت کے ساتھ لفظ "بھوگا" کی تشریح کی ہے یعنی یہ کہ بھوگا جبرت کا مترادف ہے لہٰذا تجبّر بذاتِ خود عیش و عشرت ہے اور یہ نعمتِ تجیّر مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو حاصل تھی۔ اس لحاظ وہ یقیناً خوش باش تھے۔ ان کی تحقیق ہے کہ بھوگا والی دعا بابا صاحب نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ہی دی تھی نہ کہ علی صابر ساکن ڈیکری کو انہوں نے یہ بھی بتایا ہے کہ جب مخدوم علیہ الرحمۃ مستقل طور پر گولڑ کی شاخ پکڑ کر کھڑے ہو گئے تو بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے انعام کا وعدہ کر کے ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو روانہ کیا کہ کسی طرح انکو بٹھا دیں حضرت ترک خوش الحانی سے قرآنِ پاک کی تلاوت کرتے ہوئے پہنچے تو جلال صابری مغلوب ہو گیا اور ادباً وہ کھڑے سے بیٹھ گئے۔ اس صلہ میں حضرت ترک کو مخدوم کی خلافت ملی۔ لیکن خلافت ملنے کا سال ان صاحب نے نہیں لکھا ہے۔ شیخ عبدالرحمٰن نے کلیر کی مسجد ڈھانے کی تاریخ ۶۵۰ھ لکھی ہے۔ اور یہ بھی لکھا ہے کہ مخدوم پاک کو پہلے دہلی کی ولایت دی گئی تھی پھر ہانسی کے نزاع کے بعد کلیر کی ولایت تفویض ہوئی تھی۔ یہ شیخ عبدالرحمٰن چشتی حضرت

شیخ عبد القدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادے شیخ حمید کے مرید تھے۔

اورنگ زیب کے عہد میں شیخ علی اصغر چشتی نے ۱۰۸۳ھ میں "مخزن مناقب چشت" شائع کی تھی۔ اس کے بعض مضامین معتبر نہیں خیال کئے جا سکتے۔ انہوں نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سیادت کی تشریح کی ہے۔

معارج الولایت[1] بھی اورنگ زیب کے عہد کی تصنیف ہے ۱۰۹۴ھ میں غلام معین الدین نے لکھی تھی۔ انہوں نے بھی مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سیادت کے ثبوت بہم پہنچائے ہیں اور سیر الاقطاب کی بعض روایتوں کی لغویت ظاہر کی ہے۔

سلسلہ صابری کی تجدید کے تقریباً دو سو سال بعد دیگر بزرگوں کے احوال کے ساتھ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مفصل حالات "اقتباس الانوار"[1] میں حضرت عارف باللہ مولانا اکرم شاہ براسوی نے جمع کئے ہیں۔ مولانا موصوف ظاہری و باطنی علوم کے جامع اور اپنے عہد کے قطب مشہور تھے۔ ان کی دوسری تصانیف بھی قدر کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہیں۔ بزرگوں کے حالات لکھنے کے ساتھ مسائل تصوف کی وضاحت بھی کی ہے۔ مسئلہ وحدت الوجود پر کامل عبور رکھتے تھے۔ خود لکھا ہے کہ اقتباس الانوار کے لکھنے کی فرمائش خواب میں حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور حضور خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کی تھی۔ مولانا حضرت سوندھا سفید ونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۱۱۲۹ھ) کے خلیفہ تھے۔ ان کو خرقہ خلافت ۱۱۱۱ھ میں ملا تھا۔ مولانا کا سلسلہ ابھی تک پانی پت میں جاری ہے۔ مگر ان کے سجادہ نشین

---

[1] ممنون ہوں کہ جناب محمد اقبال مجددی لاہوری نے مجھے صحیح سال اس کتاب کی تصنیف کا بتایا کہ ۱۱۳۲ھ ہے اور یہ کہ یہ تذکرہ چار مہینہ کی محنت کے بعد دہلی میں لکھا گیا تھا۔


Marfat.com

تقسیمِ ہند کے بعد پاکستان کو ہجرت کر گئے ہیں۔ مولانا اکرم شاہ براسوی نے روحانی طور پر حض
مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے نہ صرف فیض حاصل کیا تھا ملاقات کا بھی شرف حاصل
کیا تھا۔ اب تک مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق جو اختلافی و نزاعی امور تھے۔ انہوں
نے بڑی سادگی وصفائی کے ساتھ طے کر دیئے ہیں۔ انہوں نے فیصلہ فرمایا ہے کہ سیر الاولیاء
علی صابر ساکن ڈیکری اور مخدوم علاء الدین علی احمد صابر دو نہیں بلکہ ایک ہی ہیں۔ سیر الاولیاء
کی اصلاح فرمائی ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نہ ساکن ڈیکری تھے اور نہ ان کا کوئی
تعلق حضور غوث پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے خاندان سے تھا۔ بلکہ وہ ساکن گنجہ تھے اور
یہودی النسل تھے۔ نزاع ثانی کی تصدیق و تائید فرمائی ہے کہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالےٰ
علیہ کو اسناد کے رد و قبول کا اختیار تھا لیکن اس میں خفیف سی ترمیم کر دی ہے یعنی یہ کہ
جب حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کی سند چاک کر
دی تو مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے ان کا سلسلہ منقطع کر دیا۔ اس ماجرے حضرت
بابا صاحب علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ "تیر مردان خطا نمی شود"۔ ان کا سلسلہ چونکہ اوپر سے منقطع
کیا ہے لہٰذا آخر سلامت رہا۔ یہ کہہ کر حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی
مجبوری بھی ظاہر کر دی کہ "دریدۂ جمال را فرید نتواں دوخت"۔ پھر تسکین کے لیے مخدوم صاحب
سے ارشاد کیا کہ "خاطر جمع دار و دل تنگ مشو۔ ترا بہتر ازیں کاغذ نوشتہ دہم" کاغذ کا لفظ
استعمال کر کے سند خلافت اور ولایت کی تقرری دہلی کا جھگڑا بھی ختم کر دیا۔ مولانا نے
کلیر کے احوال میں تحریر کیا ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وہاں پہنچتے ہی عبادت
اور فیض رسانی میں مشغول ہو گئے اور بعد وصال بھی ایسا ہی فیض جاری رہا۔ جیسا حیات
میں تھا۔ عبادت کے متعلق لکھا ہے کہ ہمہ وقت محو و مستغرق رہتے تھے۔ اور فیض رسانی

Marfat.com

کی تشریح یہ کی ہے کہ مسجد ڈھادی۔ وبا پھیلادی اور کلیر کے جنگل میں آگ لگا دی۔ اس کے بعد جب وصال ہوگیا تو مزار اقدس پہ برق جلال تڑپنے لگی جس کی وجہ سے کوئی شخص مزار کے قریب نہیں جا سکتا تھا۔ مجاور بھی دُور جا کر بس گئے تھے۔ شیر وغیرہ برق جلال سے مستثنیٰ کر دیئے گئے تھے۔ اور وہی مزار پر اپنی دموں سے جھاڑو دیا کرتے تھے۔ البتہ ایک سنیاسی کو برق جلال نے مزار پہ حاضر ہونے کی اجازت دے دی تھی۔ اس نے مزار کے اندر کا حال دیکھنے کے لیے مزار میں شگاف وسوراخ کر دیا تھا اور اس کے بعد مزار کی نگرانی اور حفاظت کے لیے مجاور پھر بلا لیے گئے تو برقِ جلال شرما کر رہ گئی۔ غرض عرصہ دراز کے بعد حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کلیر جا کر الحاح وزاری کی تو حاضری کی اجازت ملی لیکن پھر بھی برق جلال تین مرتبہ مانع آئی اور اُن کی آستین کا کچھ حصہ جُھلس دیا۔ چنانچہ مشہور ہے کہ حضرت شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اولاد کی ایک آستین کتنی ہی صحیح بنائی جائے مگر خود بخود چھوٹی ہو جاتی ہے۔ واللہ اعلم۔ قبر سے باہر نکل کر حضرت شیخ سے مخدوم پاک بغل گیر ہوئے اور ان کی درخواست پہ برق جلال کو تنزیہ کے غلاف میں ہمیشہ کے لیے چھُپا لیا۔

مولانا اکرم شاہ پہلے شخص ہیں جنہیں صابری جلال کی توجیہ کرنے کا فخر حاصل ہے۔ یعنی یہ کہ مخدوم پاک کی ولایت سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے نقش قدم پہ ہے۔ چونکہ موسیٰ علیہ السلام صاحب جلال تھے اس لیے یہ بھی جلالی ہوئے۔ اور یہ کہ حضرت کے جلالی تصرفات کی وجہ سے دوستوں کی عقیدت بڑھی اور دشمنوں کے دل تھرّا گئے۔ اقتباس الانوار کی عزت وعظمت کا سبب بقول مولانا اکرم یہ ہے کہ جب یہ کتاب ختم ہونے کو آئی تو خواب میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ چاروں اصحاب کرام رضی اللہ تعالیٰ


Marfat.com

عنہم اور دیگر اولیائے نامدار کی معیت میں جلوہ افروز ہوئے ان میں غوث پاک، خواجہ غریب نواز حضرت گنج شکر۔ قطب عالم۔ شیخ عبدالقدوس گنگوہی اور حضرت شیخ صاحب صادق رحمۃ اللہ علیہم اجمعین شامل تھے۔ شیخ محمد صادق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے میری کتاب حضور نبوی (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) میں پیش کی۔ ارشاد ہوا کہ بہت عمدہ کتاب ہے ہم نے اسے قبول کیا اور فاتحہ پڑھکر ایک چادر نورا خضر کی مجھے مرحمت فرمائی۔ سب بزرگوں نے کتاب کو ملاحظہ فرمایا اور سب نے مجھے مبارکباد دی۔ خواب سے بیدار ہوا تو میرے بستر سے مشک و عنبر کی خوشبو آرہی تھی۔ حیرت ہے کہ متذکرہ بالا بزرگوں میں حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ انہیں کیوں نہیں دکھائی دیئے۔

پتہ نہیں کہ تذکرۃ الاتقیا کب لکھی گئی اور کس کی طبع زاد ہے۔ تاریخ فرشتہ جلد دوئم کے بمبئی ایڈیشن کے صفحہ ۷۲۹ پر اس کتاب کے حوالے سے مندرجہ ذیل روایت مسطور ہے کہ "شیخ فریدالدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں تین شخص نظام الدین نام کے موجود تھے۔ ایک خود ان کے بیٹے دوسرے ان کے بھانجے اور تیسرے سید نظام الدین اولیاء بدایونی" بابا صاحب نے اپنی ہمشیرہ کے کہنے سے مجبور ہو کر اپنے بھانجے نظام الدین کو خلافت و سجادگی کی مثال لکھ دی تھی۔ وہ مہر لگوانے ہانسی گئے۔ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مہر لگانے سے انکار کر دیا۔ اس کے بعد ان کی والدہ نے اصرار کر کے بھائی سے دوسری سند لکھوا دی۔ جب سند لے کر دوبارہ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے وہ مثال چاک کر دی۔ عرصہ کے بعد جب بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے سید نظام الدین اولیاء بدایونی رحمۃ اللہ کو خلافت نامہ دیکر بھیجا تو شیخ جمال رحمۃ اللہ نے اسکی توثیق کر دی" اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ جمال رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت کے بھانجے نظام الدین کی سند چاک کی تھی اور نزاع کی کہانی ان ہی سے تعلق رکھتی ہے


Marfat.com

اس نزاع کا بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بھانجے علاء الدین علی احمد صابر سے کوئی واسطہ نہیں ہے۔ اب تذکرہ نویس اور معتقدین خود فیصلہ کریں کہ ہانسی کا نزاع بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے کونسے بھانجے سے ہوا تھا۔ مخدوم علی احمد صابر کو خلافت ۶۴۲ھ میں ان کی والدہ بی بی ہاجرہ کے وصال کے بہت بعد از خود دی تھی۔ نتیجہ کھلا ہوا یہی نکلتا ہے کہ نزاع بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بھانجے نظام الدین ہی سے ہوا تھا۔ لیکن عقل حیران ہے کہ بی بی ہاجرہ کے علاوہ حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی دوسری ہمشیرہ کہاں سے آگئیں۔ دوسری ہمشیرہ کے متعلق نہ کوئی خاندانی روایت ہے اور نہ تاریخ سے شہادت ملتی ہے۔ لہٰذا ان دوسرے بھانجے نظام الدین کا نمودار ہو جانا تعجبات سے ہے۔

مندرجہ بالا تذکروں کے علاوہ اور بھی تذکرہ جات ہیں جن کے نام بتا دینا ہی کافی ہیں۔ ان سب تذکروں میں اسی قسم کی بے سروپا روائتیں ہیں۔ البتہ "خزینۃ الاصفیاء" میں علی صابر اور مخدوم علی احمد صابر کے سوانح علیحدہ علیحدہ درج ہیں۔ علی صابر کا انتقال اس میں ۶۷۹ھ اور مخدوم علیہ الرحمۃ کا وصال ۶۹۰ھ میں لکھا ہے۔ (فہرست تذکرہ جات حسب ذیل ہے)

انوار العاشقین ○ ماثر الکلام ○ مناقب احمدیہ و مقامات سعیدیہ[1]۔ (۱۲۸۸ھ) حقائق واقدی ○ ثمرۃ الفوائد ○ چہار گلشن۔ سیر المتاخرین ○ ذخیرہ خوارزم شاہی ○ آرائش محفل ○ بحر زخار ○ طبقات حامی ○ مجمع المعارف ○ نوادر السفر قصر عارفاں۔ مرأۃ الضیائی ○ گلشن اولیاء ○ اسرار الاخیار ○ آئین اکبری ○ تاریخ ہفت اقلیم وغیرہ۔ ○

---

[1] اس میں حضرت عبدالاحد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بیان میں مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ کا ذکرہ آگیا ہے۔ یہ نقشبندی حضرات کا تذکرہ ہے۔


Marfat.com

دو تذکرے اور ہیں جو اپنی خصوصیات کی وجہ سے سب سے جُدا ہیں۔ ان دونوں کی بنیاد کشف والہام پر ہے۔ ایک "گلزار حقیقت صابری" ہے اور دوسرے کا نام "اسرار عترت فریدی" ہے۔ ماورا العقل ہونے کی وجہ سے یہ دونوں قابلِ توجہ ہیں۔ ان میں روایات کا حوالہ بزرگوں کی روحانی مکتوباتِ نطاب سے دیا گیا ہے جن کا وجود عالم ظاہر میں نہیں ہے۔ ان کی تشریح سوائے صاحبانِ کیفیت کے ممنوع ہے اس لیے مخفی رکھی گئی ہے۔ مگر ظاہری معیار پہ دیکھا جائے تو ان دونوں کے الہامی بیانات میں تناقص ہے "گلزار حقیقت صابری" حضرت بادشاہ دوجہاں مخدوم شاہ محمد حسن چشتی قدوسی۔ معشوقِ الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کے الہامات کا مجموعہ ہے۔ اس کی تکمیل ۱۳۰۰ھ ۱۸۸۲ء میں ہوئی تھی۔ انہوں نے روحانی صورت سے مخدوم پاک کی سیادت ثابت کی ہے۔

ہانسی کے نزاع کے متعلق ان کا الہام خاموش ہے۔ اس کتاب کے متعلق صوفی محمد جان صابری مرادآبادی نے جو حضرت محمد حسین مرادآبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلیفہ ہیں اور جو ان بادشاہ دوجہاں معشوق الٰہی کے ہمعصر ہیں اپنی رائے اپنی تصنیف "قولِ فیصل" میں لکھی ہے کہ "اس کا فقرہ فقرہ برباد کنندۂ ایمان ہے اور اس کے مصنف نئی طریقت اور نئی شریعت کے مدعی ہیں کیونکہ وہ منکر بدیہات اور مخالف اجماع ہیں۔"

دوسرے بادشاہ دوجہاں حضرت محمد حسین فریدی اجودھنی ہیں۔ یہ معشوق الٰہی رامپوری کے خلیفۂ اعظم ہیں۔ اپنے شیخ کامل کے حکم سے برزخ بدل کر انہوں نے اسرار عترت فریدی ۱۳۰۸ھ ۱۸۹۱ء میں مرتب کی تھی۔ یہ صاحب اولیاء اللہ کے روحانی کتب خانوں کے نائب محافظ دفتر بھی تھے انہوں نے اپنی روحانیت سے ہانسی کے نزاع سے ہر ممکن طریقہ سے انکار کیا ہے۔ ان کی یہ زبردست تصنیف اس لیے بھی لائق شکریہ ہے کہ انہوں نے


Marfat.com

بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اہلیہ اول کا نام و نشان بتاکر بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ازدواج کا سلسلہ مربوط کر دیا ہے۔ بہرحال کمال و کرامت یہ ہے کہ مرشد اور خلیفہ کے الہامات میں نمایاں فرق ہے اور ان کے اختلافات کو ان کے معتقدین رحمت سمجھتے ہیں۔

اسی زمانہ میں پیرجی خلیل الرحمٰن سرسادی نے اپنے آپ کو جمالی خاندان کا فرد ہونے کا دعویٰ کر کے سلسلۂ جمالی کی تجدید کا اعلان کیا تھا اور نزاع ہانسی کی بنیاد پر حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی توہین و تذلیل کی تھی۔ جمالی سلسلہ کو زندہ کرنے کے لیے انہوں نے الٹی گنگا بہائی ہے اور مخدوم پر اعتراضوں کی بھرمار کی ہے کیونکہ بغیر اس قسم کی مخالفت کے ان کی گاڑی چل نہیں سکتی تھی۔ صابریوں سے بڑی طویل بحث اور روح فرسا مجادلوں کے بعد یہ طے پایا کہ دونوں فریق اپنے دعووں کو دیوان صاحب اجمیر کے سامنے ۱۳۱۳ھ کے عرس کے ایام میں پیش کریں اور فیصلہ کروا لیں۔ مگر تاریخ مقررہ پر باوجود تقاضوں کے پیرجی خلیل الرحمٰن حاضر نہیں ہوئے۔ لہٰذا دیوان صاحب اور متولی صاحب نے پیرجی خلیل الرحمٰن کو "مجالس غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور چشتی خانقاہوں میں شرکت سے محروم کر دیا جب تک کہ اپنی گستاخیوں اور بدکلامیوں سے توبہ نہ کریں"۔ آخرکار ۱۳۱۴ھ کے عرس میں چشتی خانقاہوں کے جملہ سجادہ نشینوں نے یہ رائے دی کہ "کوئی فریق کسی کے بزرگ کی توہین نہیں کرے گا"۔ جب ان سب سجادہ نشینوں کا انتقال ہو گیا تو ۱۳۲۲ھ میں پیرجی نے ایک کتاب تصنیف کی اور دس سال بعد ۱۳۳۲ھ میں اس کتاب کی ایک ہزار جلدیں امرتسر میں چھپوائیں۔ اور شائع کیں اس کرامت کے ساتھ کہ صابریوں کو خبر نہ ہونے پائی۔ اس کتاب کا نام "آئینہ حق نما" ہے۔ پیرجی کے معتقدین اس کرامت کی وجہ یہ بتاتے ہیں کہ صابریوں نے خلاف معاہدہ چھیڑ چھاڑ شروع کر دی تھی مگر اس چھیڑ چھاڑ کا وجود و ثبوت کہیں نہیں ہے۔ اب یہ کتاب صرف


Marfat.com

چند مریدوں کے پاس رہ گئی ہے اور وہ بہ صیغۂ راز اس شرط پہ لوگوں کو دکھاتے ہیں کہ کسی سے تذکرہ نہیں کریں گے تا کہ انہیں معاہدہ کی خلاف ورزی کا مرتکب قرار نہ دیا جائے۔

بہرحال تشریح جو کی گئی ہے اس سے تذکرہ نویسوں کے معیار، مذاق، اور علم کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ ان فضول روایتوں کی بنیاد اس تحریف پہ ہے جو سیرالاولیاء میں کی گئی ہے۔ اس زمانہ کا ماحول کچھ ایسا ہی ویسا تھا۔ اس عہد میں درویشی ایک طرح سے پیشہ بن گئی تھی۔ لہٰذا مخدوم پاک کے یہ جملہ تذکرے از قسم اضغاث الاحلام ہیں۔ تذکرہ نگار باوجود صاحب علم ہونے کے ماحول کے اثرات سے مرعوب ہو گئے تھے۔ اس تشریح کے بعد اب بھی کسی کو پس وپیش ہو تو مجبوری ہے۔ ضد اور ہٹ دھرمی کا علاج لقمان کے پاس بھی نہیں ہے۔ نتیجہ یہ کہ کوئی کسی کو سمجھ عطا نہیں کر سکتا۔

کیا غمخوار نے رسوا لگے آگ اس محبت کو
نہ لائے تاب جو غم کی وہ اپنا رازداں کیوں ہو


Marfat.com

# خلاصہ

① یہ سب ۵۴ تذکرے ناقابل اعتبار ہیں۔

② منکرین کا انکار معتقدین کی خوش عقیدہ کی وجہ سے ہے۔

③ جمالیوں کے اعتراض مغالطہ خیز ہیں اور ان میں روحانیت کی کوئی بات نہیں ہے۔

④ جمالی سلسلہ شروع ہی سے نہیں چلا۔ لہٰذا اس کے اجراء کی کوشش فضول کی گئی۔

⑤ حضرت جمال رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اولاد سلسلہ نظامیہ سے منسلک ہوئی اور ہے۔

⑥ تذکرہ نگاروں نے جلال و جمال میں امتیاز نہ کر سکنے کی وجہ سے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا تعارف غلط اور خلاف شان لکھا ہے۔


Marfat.com

# صابری تعلیم

بظاہر کچھ نہیں کہتے مگر ارشاد ہوتا ہے
ہم اس کے ہیں جو ہم پر ہر طرح برباد ہوتا ہے

روحی فداہ حضرت سید لولاک صلوٰۃ اللہ علیہ کی مستند حدیث ہے کہ "انسان کے جسم میں ایک ایسا عضو ہے جس کے صالح ہونے سے سارا جسم صالح ہو جاتا ہے اور جس کے خراب ہونے سے سارا جسم خراب ہو جاتا ہے اور وہ عضو دل ہے۔" مطلب یہ ہوا کہ جیسا دل ہوگا ویسا ہی جسم ہوگا۔ دل اور جسم کی نورانیت روح کی تقویت کا باعث ہوتی ہے۔ روح کو فنا نہیں۔ موت صرف جسم کو آیا کرتی ہے۔ ظاہر ہے کہ آدمی خاک اور روح سے مرکب ہے مرجانے والے نورانی جسم کا مدفن بھی نورانی ہو جاتا ہے۔ لہٰذا صالحین کے قرب وجوار میں دفن ہونے والوں کو ان کی نُورانیت سے فائدہ پہنچتا ہے۔ گویا مرحوم اہل اللہ کے جسم و روح دونوں فیض رساں ہیں۔ شہیدوں اور ولیوں کو مُردہ نہیں سمجھنا چاہیئے۔ انہیں دربار الٰہی سے روزی ملا کرتی ہے۔ ان کا جسم سڑنے اور گلنے سے محفوظ کر دیا گیا ہے۔ انوارِ الٰہی مثل صورتِ آفتاب و مہتاب کائنات کے ذرّے ذرّے پر ضوفگن ہیں۔ لیکن آنکھ دیکھنے کی تاب نہیں لاسکتی۔ انوار الٰہی کے ملاحظہ کے لیے ایک عینک کی ضرورت ہے۔ ان


Marfat.com

کی دید بغیر توسل و توسط کے ممکن نہیں۔ بہ مہ بنگرم جلوۂ آفتاب۔ صوفیوں میں شیخ کی برزخ توسل عینک کا کام کیا کرتی ہے حقیقت یہ ہے کہ رب العالمین کی حضوری حاصل کرنے کا ذریعہ حضور قلب ہے اور حضور قلب بغیر شیخ کی تعلیم و محبت کے حاصل نہیں ہو سکتا۔ شیخ کی محبت ہی اللہ کی محبت کا طریقہ سکھاتی ہے اور حیات میں تازگی و بالیدگی اسی سے پیدا ہوتی ہے۔

حضور قلب کی تعلیم ہر مذہب میں ہے لیکن اسلام میں سب سے بہتر اور سہل الحصول ہے۔ شریعت میں نماز۔ روزہ۔ حج و جہاد کی تعلیم ہے اور طریقت میں شریعت کی پابندیوں کے ساتھ ذکر و فکر کی تاکید ہے اور ذکر و فکر ہی سے حضور قلب حاصل ہوتا ہے تصور شیخ کو بدرقہ راہ بنایا گیا ہے۔ صوفیوں کے سب سلسلے و طریقے تصور شیخ کے قائل ہیں مگر اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ باوجود علم و فضل کے مولانا اشرف علی تھانوی نے "قصص الاکابر" کے صفحہ ۲۲ نمبر ۷ پر کیسے لکھ دیا کہ "چشتیوں میں تصور شیخ نہیں ہے"۔ ان کے برخلاف مولوی رشید احمد گنگوہی صاحب نے ارواح ثلاثہ کے صفحہ ۲۹۰ پر لکھا ہے کہ "تین سال کامل حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا چہرہ قلب میں رہا اور میں نے بغیر اس سے پوچھے ہوئے کوئی کام نہیں کیا"۔ حضور قلب کی تکمیل محض نظر، فکر اور گمان سے ہی نہیں ہوتی بلکہ کشف و شہود و یقین سے بھی ہوتی ہے اور اس کے حصول کے لیے خلوص و محبت یعنی للّٰہیت اصل شے ہے۔ شریعت و طریقت دونوں میں حضور قلب کی تعلیم ہے مگر دونوں میں نمایاں فرق ہے اسلام نیت کی درستی کو ضروری سمجھتا ہے اور قول و عمل میں یکسانیت چاہتا ہے۔ علم کا مقصد عمل ہے اور صحیح عمل دل کی درستی پر موقوف ہے۔ صالح دل کی علامت یہ ہے کہ آدمی راضی بہ رضا ہو۔ صحیح مقصد کے لیے کوشش کرنا ہمارا کام ہے مگر نتیجہ اللہ کے اختیار میں ہے اپنی جدوجہد کے نتیجہ سے بے نیاز ہو جانے کے بعد ہی طاعت و عبادت میں ذوق پیدا


Marfat.com

ہوتا ہے شریعت میں نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج اُمّ المجاہدات ہیں۔ ان سب کی تعمیل دل کو دل بنا دیتی ہے۔ درجہ نفس کو طے کر لینے کے بعد مرتبہ قلب میں داخلہ ہوتا ہے اور طریقت کے حدود شروع ہو جاتے ہیں۔ بہرحال اس طرح شرعی تعلیم کو حضور قلب کے ذریعہ کمال پر پہنچایا جاتا ہے۔ جس طرح شریعت نیت کی درستی کا انتظام کرتی ہے اسی طرح طریقت باطنی احساسات کو صحیح بناتی ہے۔ طریقت والے کسی نئی تعلیم کے مدعی نہیں ہیں۔ البتہ شریعت کی ترویج و تکمیل کے لیے حُسن و خوبی سے نئی سمجھ اور نیا طریقہ پیش کرتے ہیں۔ طریقت کو شریعت سے جدا سمجھنا ناسمجھی کی دلیل ہے۔ شریعت اور طریقت میں جسم و روح کا سا تعلق ہے۔ شریعت بغیر طریقت کے ایک خوشنما پھول ہے جس میں خوشبو نہ ہو۔ اور طریقت کو بغیر شریعت کے ایسا نغمہ تصور کرنا چاہیے جس میں سُر نہ ہو اور بے آہنگ ہو۔

طریقت کے جملہ سلسلوں کا مقصد ایک ہی ہے۔ یعنی معرفت الٰہی[1] لیکن مختلف طبقوں کی وجہ سے حصول مقصد کے طور طریقے میں خفیف سا فرق ہے۔ چنانچہ سلسلہ چشتیہ کی بھی ایک امتیازی خصوصیت ہے اس کا اندازہ تعلیم چشتیہ کے معمولات سے کیا جا سکتا ہے اس کی تعلیم درسی نہیں ہے۔ حضرت عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ نفس کی مخالفت چشتیوں میں عبادت کی جان ہے اور عام رسم و راہ پھنسے رہنا ان کے یہاں کفر ہے چشتی نفس کو صنمِ اکبر سمجھتے ہیں۔ انہوں نے یہ اصول قرآن پاک سے اخذ کیا ہے۔[2] چشتی مجاہدات کے ذریعہ تصفیہ و تزکیہ کر کے دماغ کو صاف کیا کرتے ہیں۔ پھر قلب پر صیقل کر کے نقوش بناتے ہیں

---

[1] سید اکبر حسین ریٹائرڈ جج الٰہ آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے معرفت کی تعریف پُرلطف لکھی ہے۔

تو دل میں تو آتا ہے۔ سمجھ میں نہیں آتا      بس جان گیا مَیں تری پہچان یہی ہے

[2] سورۂ نازعات کی آیات نمبر ۴۰، ۴۱ ملاحظہ ہوں۔


Marfat.com

ان نقوش کو صفات وملکات سے موسوم کیا جاتا ہے۔ تزکیہ وتصفیہ میں شیخ کی توجہ کے علاوہ
و وظائف بھی ہوتے ہیں مگر اصل تکمیل محبت بھری آہ سوزاں سے ہوتی ہے۔ محبت ہی عرفان
کا باعث بنتی ہے۔ اس طرح اپنے آپ کو پہچان لینے کے بعد خدا کی معرفت کا شعور پیدا ہوجاتا
ہے۔ چشتی محبت ہی کی خاطر نفس کی مخالفت کرکے اسے مہذب بنا لیتے ہیں تہذیب نفس اور
محبت کا تقاضا ہے کہ اچھے بُرے سب کے ساتھ اخلاق برتا جائے۔ ہر شئے نیک وبد پہلو رکھتی
ہے۔ نیک تو نیک ہوتا ہی ہے مگر بد کو نیک بنا لینا کمال بندگی ہے۔ حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ
تعالیٰ علیہ کا ارشاد گرامی ہے کہ "درصحبت ما باش یا ما درصحبت تو باشیم"۔ بد کو نیک بنانے کی یہی
بہترین صورت ہے۔ اس سے اتحاد بڑھتا ہے اور توحید کی تبلیغ ہوتی ہے۔ بہرحال چشتی نفس کی مخالفت
کرکے صبر و رضا کے عادی ہوجاتے ہیں۔ اور ان کی نشانی ہے۔ رضی اللہ عنھم ورضوا عنہ۔
چشتیوں میں محبت وہمنشینی کے ساتھ اتباع وتقلید ضروری ہے لیکن وہ ارباب ظن وتخمین کی
تقلید کو حرام سمجھتے ہیں[1] تجدید کے وہ معترف ہیں مگر تاسیس کے قائل نہیں ہیں۔ حق یہی ہے کہ پرانی
عمارت کو ڈھا کر ازسرنو عمارت بنانا طول اَمل ہے اور اسراف بھی ہے۔ پرانی عمارت کو مفید و
کارآمد بنانے کے لیے حسب ضرورت ترمیم کردینے کو تجدید کہتے ہیں۔

خواجگان چشت کے معمولات۔ حالات اور واقعات سے ظاہر ہے کہ وہ مریدین
اور خلفاء سے چکی پسوانے کے بجائے شریعت کی پابندی کے ساتھ اپنی
قلبی توجہ سے قلبی احساسات کو درست کرتے ہیں اور روزانہ زندگی میں ہر
طرح نفس کی آزمائش واصلاح کرتے ہیں۔ تدبر، تفکر، اجتہاد وتجسس کے طریقے
سکھلاتے ہیں تاکہ اخلاق الٰہی حاصل کئے جاسکیں[2]۔ خواجہ بزرگ حضرت غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ

---

[1] سورہ بنی اسرائیل کی آیت نمبر ۳۶۔ [2] سوانح خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مولفہ احقر میں اسکی
تفصیل تعلیم چشتیہ والے باب میں ملاحظہ ہو۔


Marfat.com

کی ظاہری حیات میں جذبہ وسلوک دونوں پائے جاتے ہیں مگر سلوک کا غلبہ ہے۔ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے یہاں جذبہ کی کسی قدر زیادتی ہے۔ انہوں نے حضرت خضر رومی قلندر رحمۃ اللہ علیہ سے خلافت کا تبادلہ کیا تھا۔ اپنا سلوک انہیں دیا اور ان کا جذبہ خود لیا۔ یہ سب جانتے ہیں کہ حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ میں جذبہؑ سلوک کی مساوات تھی۔ یہی وجہ ہے کہ انہوں نے چشتی تعلیم کی تبلیغ سے سلسلہ کو بام ترقی پر پہنچایا۔ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں مجذوبیت کی ازحد زیادتی ہے اور حضرت سلطان المشائخ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے یہاں سلوک کی خوشگوار بہار ہے۔

تاریخ بتاتی ہے کہ جب ہندوستان میں فتنہ و فساد کی لہر دوڑی تو مذہب میں بھی تحریف ہوئی۔ اخلاق بگڑ گئے اور فرعونیت شروع ہوئی اور طبیعتیں ذلت و پستی کی طرف مائل ہوئیں تو حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے رفاہ عام کے لیے جذبہ وسلوک کو علیحدہ کر دیا۔ یہی وجہ ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو مجذوب سالک کے درجہ میں خلافت عطا فرمائی اور حضرت سلطان جی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو سالک کامل اور رئیس فقیر کا مرتبہ دے کر خلیفہ بنایا۔ گویا اس طرح چشتیہ سلسلہ کی دو شاخیں ہو گئیں۔ اصل یہ ہے کہ اس زمانہ کی کمزور طبیعتیں جذبہ وسلوک دونوں کے بوجھ کی متحمل نہیں ہو سکتی تھیں۔ یہ حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کا اجتہاد ہے کہ نہایت خوبی سے سلوک و جذبہ کو علیحدہ کر دیا۔ وصال سے پہلے جو ارشاد فرمایا تھا وہ مختلف نوعیتوں سے اہمیت رکھتا ہے۔ فرمایا کہ "علم سینۂ من بہ شیخ نظام الدین بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ رسید و علم دل من بہ شیخ علاء الدین علی احمد فائز گردید" ظاہر ہے کہ دل سینہ کے اندر ہوتا ہے۔ لہٰذا علم دل خفی در خفی ہوا۔ اس لیے مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنا نمونہ آپ ہیں۔ عناصر میں جو مرتبہ باد یا ہوا کا ہے وہی درجہ روحانیت میں


Marfat.com

مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا قیاس کیا جاسکتا ہے۔ ان کی تعلیم از دل خیزد و بر دل ریزد کی طرح کی ہے۔ وہ ظاہر سے بے نیاز رہے مگر ان کا سلسلہ آب و تاب سے چلا۔ یہی حقیقت لوگوں کو حیران کیے ہوئے ہے۔ اسی حیرت کی وجہ سے کچھ لوگ ان کے وجود تک کے منکر ہو گئے۔ معتقدین نے معاندین کو سمجھانے کی کوشش کی مگر وہ اپنے انکار سے نہیں ہٹے۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے وجود کا ثبوت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے مندرجہ بالا یسنہ و دل والے ارشاد میں بھی موجود ہے۔ یعنی حضرت بابا صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ان کا پورا نام دیا ہے تاکہ اس کا انطباق کسی اور پر نہ ہو سکے۔ حضرت سلطان المشائخ کی تعلیم اور ان کے سلسلہ کی تبلیغ جس طرح ہوئی وہ آنکھوں کے سامنے ہے۔ مگر حضرت صابر علیہ الرحمۃ کی تعلیم و تبلیغ قلبی ہونے کی وجہ سے چشم ظاہر سے اوجھل رہی۔

بتایا گیا ہے کہ مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ گیارہ سال کی عمر میں گوشہ عزلت میں بٹھا دیئے گئے تھے اور اکیس سال بعد ان کو خلافت دی گئی تھی۔ لیکن ان کی باطنی تعلیم کی تفصیل نہیں بتائی گئی ہے کشفی تذکرہ کا بیان ہے کہ دوران عزلت میں شغل نوری کی مشق کروائی گئی تھی۔ خواجگان چشت مرید کو حسب مراد بنانے کے لیے ابتداء میں کچھ مجاہدے بھی کرواتے ہیں۔ پھر اپنی توجہ سے اسے کامل بنا دیتے ہیں۔ جس کی وجہ سے مرید عالم تجلیات میں محو ہو جاتا ہے۔ اسی اصول پر مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو تین سال ظاہری تعلیم دی پھر گوشہ میں بٹھا کر صفات و ملکات کے جلووں سے آشنا کیا۔ اس طرح ذات و نفس پر عبور کرا کے اجتہاد و تجسس کے ذریعہ انابت الٰہی کی اہلیت پیدا کر دی۔ حضرت خواجہ بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ شیخ میں اس قدر دل کی قوت اور ضمیر کی صحت ہونا چاہیئے کہ جس کو مرید کرے اس کے سینہ کی زنگار اپنی قوتِ باطن سے صیقل کر دے اور رازہائے فطرت سے


Marfat.com

آگاہی دیدے۔ جب مرید میں اتنی قوت پیدا ہو جاتی ہے تو وہ شخصی و کائناتی زندگی کے مضمون کو اشاروں اشاروں میں سمجھ لیا کرتا ہے اور گفت و شنید کی اسے ضرورت نہیں رہتی مختصر یہ کہ حضور قلب کا کمال اسے حضوری کا اہل بنا دیتا ہے۔ یہ کمال بغیر شیخ کی محبت و توجہ کے حاصل نہیں ہوا کرتا۔ خواہ ذاتی طور پہ کتنے ہی مجاہدات کئے جائیں۔ مگر فضل الٰہی کی اور بات ہے جسے چاہے اور جس وقت چاہے آنکھ جھپکتے ہیں سرفراز فرما دے۔

جب مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کو روحانی تعلیم خاص طور پہ اس طرح پہ دی گئی ہے تو ان کی خلافت اور تبلیغ کا طرز دیگر خلفاء سے مختلف بھی ہونا چاہیئے اور یہی ان کی تعلیم و تبلیغ میں نُدرت ہے ان کی تعلیم چونکہ قلبی تھی لہٰذا عقل کی اس تک رسائی نہیں ہو سکی۔ اور جب ظاہری عقل و منطق سے اسے سمجھا تو نتیجہ صحیح نہیں نکلا۔ ان کے یہاں محض توجہ و جذب سے کام لیا جاتا ہے۔ اور کیفیت جذب میں اختیار نہیں ہوا کرتا۔ می بُرد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست۔

علم و عمل ایک دوسرے سے متعلق ہیں اور نسبت لزوم رکھتے ہیں۔ اب اگر ان دونوں میں سے ایک جزء پوشیدہ ہو تو دوسرے ظاہری جزء سے اس پوشیدہ جزء کا قیاس کیا جا سکتا ہے چنانچہ مشہور ہے عشق من پیدا و معشوقم نہاں۔ مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کی تعلیم کو راز ہی کہنا چاہیئے مگر نتیجہ اظہر من الشمس ہے۔ ان کی تعلیم تسخیر کا لُب لباب یہی ہے کہ:

خویش را صافی کن از اوصاف خود

تا بہ بینی ذات پاک وصاف خود


Marfat.com

# خُلاصہ

(۱) طریقت میں حضور قلب کی اہمیت ہے اسی لحاظ سے تصور کی عام زندگی میں بھی بغیر نیت و تصور کے عزم و ارادہ کا امکان نہیں ہو سکتا۔

(۲) چشتی مشائخ مریدوں کو اپنی صحبت میں رکھنا ضروری سمجھتے ہیں تاکہ تربیت صحیح ہو سکے۔

(۳) مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تعلیم قلبی و باطنی تھی اور اس کی بنا ر محبت و خلوص پر تھی۔

(۴) صابریوں میں شیخ کامل اپنی توجہ سے مراتب طے کروا دیتا ہے۔

(۵) صابری سلسلہ میں مجاہدات برائے نام ہیں اور جذبہ کی کارفرمائی زیادہ ہے۔

(۶) صابری مشائخ بجائے پند و نصائح کے نظر سے حقیقت آشنا کیا کرتے ہیں۔

---


Marfat.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حق حق حق

# صابری سلسلہ

## ایں خانہ ہمہ آفتاب است

بعض معاندین کا گمان ہے کہ جس کو صابری سلسلہ کہا جاتا ہے وہ شمسی سلسلہ ہے مگر یہ قطعی غلط ہے۔ نہ حضرت شمس الدین ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کبھی ایسا دعویٰ کیا اور نہ ان کے متبعین نے اس قسم کا کہیں اعلان کیا۔ حضرت ترک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ علیہ کے تنہا اور واحد خلیفہ تھے اور وہ اپنے شیخ کی ہُوبہُو تصویر تھے۔ استغراق کی وجہ سے وہ بھی دنیا سے بے نیاز رہے۔ اور اسی کیفیت میں انہوں نے صابری سلسلہ کی اشاعت بھی کی سوانح نویسوں کا عجیب مذاق ہے کہ صابری سلسلہ و تعلیم کا تعارف کرانے کے بجائے حقائق کو نظر انداز کر کے اپنے قلم کو قصص عجیبہ حکایات غریبہ اور نوادر و امثال کی طرف موڑ دیتے ہیں۔ یہ ذہنیت انہوں نے غیر اسلامی عقیدوں۔ قدیم حکایتوں اور اسرائیلی روایتوں سے اخذ کی ہے۔ حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا قیام کلیر میں ۶۴۶ھ-۱۲۴۸ء سے ۶۷۹ھ-۱۲۸۱ء تک تینتیس ۳۳ سال رہا ہے وہاں انہوں نے اس مُدت ولایت و خلافت دونوں کے فرائض اپنے مخصوص طرز میں ادا کیئے۔ ولایت کے انتظام باطنی ہوتے ہیں جن کے متعلق اہل ظاہر کو کچھ علم نہیں ہوا کرتا۔ اس علم کو حاصل کرنے کے لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام حضرت خضر علیہ السلام کے پاس بھیجے گئے تھے اس کے علاوہ یہ بھی کسی کو خبر نہیں ہوتی کہ صاحب


Marfat.com

ولایت کا انتخاب کس طرح ہوتا ہے۔ مگر صاحب ولایت کے برخلاف خلیفہ کا فرض تبلیغ و اشاعت سلسلہ کے متعلق ظاہری ہوتا ہے۔ جن خلفا کو ولایت کا درجہ نہیں ہوتا ممکن ہے کہ وہ روحانی طور پر صاحبان ولایت سے کچھ معلومات حاصل کرتے ہوں۔ خلیفہ سلسلہ و تعلیم کے قیام و ترقی کا انتظام اپنے ماحول و زمانہ کے لحاظ سے کیا کرتا ہے ۶۷۹ھ/۱۲۸۱ء کے بعد حضرت ترک پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے پچیس سال اور ان کے خلیفہ حضرت جلال الدین کبیر الاولیاء نے اُنچاس برس فرائض خلافت اپنے مخصوص طرز سے ادا کیے۔ پھر کبیر الاولیاء کے خلیفہ حضرت شیخ العالم احمد عبدالحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ نے ۷۶۵ھ/۶۴-۱۳۶۳ء سے ۸۳۷ھ/۳۴-۱۴۳۳ء تک ردولی کو مرکز بنا کر نئی شان سے سلسلہ کی خدمت و توسیع کی۔ ان بزرگوں کی عظمت کرامتوں سے اس قدر ظاہر نہیں ہوئی جس قدر ان کے عملی کارناموں سے اس کا اظہار ہوا محض کرامتیں ہی بزرگی کا معیار نہیں ہیں۔ دراصل ان حضرات کے کارناموں کو ان کے عہد و زمانہ کی روشنی میں ملاحظہ کرنے کی ضرورت ہے تاکہ ان کے کمالات کی عظمت و وقعت کے متعلق صحیح رائے قائم کی جا سکے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے لکھا ہے کہ عہدِ تغلق میں علمی معیار گر گئے تھے۔ لیکن حالات مظہر ہیں کہ اس عہد میں نامی گرامی علماء موجود تھے۔ ان ہی میں حضرت شہاب الدین مہمرہ اور ان کے شاگرد و خلیفہ حضرت ضیاء الدین نخشبی بھی تھے۔ فیروز شاہ کے مدرسہ کا مشرق کی اعلیٰ درس گاہوں میں شمار تھا۔ مگر بایں ہمہ حالات اس قدر بگڑے ہوئے تھے کہ ترقی کی کوئی صورت نہ بن سکی۔ فیروز شاہ نے خود بھی اس حقیقت کا اعتراف و اعلان کیا ہے۔ مورخین کا متفقہ بیان ہے کہ فیروز تغلق (۷۹۰ھ/۱۳۸۸ء) کے وقت سے بابر کی آمد (۹۲۹ھ) تک زمانہ پُر آشوب تھا، اقدار و معیار بدل گئے تھے۔ زندگی کے ہر شعبہ میں تغیّر و انحطاط واقع ہو گیا تھا۔ اور مذہبی عقائد میں عجیب ابتذال نمایاں ہوا تھا۔ رسوائی و ذلت کے اس تلاطم میں نہ علماء و مشائخ بچ سکے اور نہ عبّاد و زُہاد۔ فیروز شاہ


Marfat.com

ے عہد میں اباحتی فرقے نمودار ہوئے۔ احمد بہاری نے خدائی کا دعویٰ کیا۔ بھگتی تحریک نے نکالا۔ نواہوں نے اس کی مخالفت کی۔ پھر لودھن برہمن نے اعلان کیا کہ ہندو مذہب اور سلام دونوں ایک ہیں۔ جب اسلام قبول کرنے کے لیے اس سے کہا گیا تو جان دیدی مگر ہندو مذہب پر قائم رہا۔ اس عہد میں ارتداد کا زور تھا مسلمان ذوق وشوق سے ہندو مذہب ختیار کر رہے تھے۔ اس فضا میں نظامی وسہروردی دونوں انگشت بدنداں تھے اور صابری اپنی ویت میں مست وسرشار تھے آخر کار نظامی شمالی ہند کی زبوں حالی سے بیزار ہو کر تبلیغ واشاعت کے لیے مالوہ۔ دکن۔ گجرات اور بنگال کو چلے گئے۔ ناصر الدین محمود شاہ تغلق ۷۹۶-۸۰۰ھ / ۱۳۹۴-۹۷ء کے آخری عہد میں تیموری حملوں کی تباہ کاریوں سے سماجی زندگی مزید منتشر ہوئی اور رہے سہے حواس جاتے رہے۔ پنجاب میں جب ابتری پھیلی تو سہروردیوں نے نظامیوں کی خالی کردہ خانقاہوں پر قبضہ جما کر اپنا سیاسی اقتدار بڑھایا۔ ایسی ہی جملہ خرابیاں ۸۱۶ھ / ۱۴۱۳-۱۴ء میں سلطنتِ تغلق کی بربادی کا باعث ہوئی اسی شور وشغب میں دو برس کے بعد ۸۱۷ھ / ۱۴۱۵ء میں ملتان کے ناظم خضر خان نے حکومت سادات کی طرح ڈالی۔ سیدوں کی یہ سلطنت محدود ومختصر تھی۔ دہلی کے گرد ونواح میں امیروں نے اپنی اپنی ریاستیں بنالی تھیں۔ ان کی سرکشیوں سے تنگ آکر سادات کے چوتھے فرماں روا سید علاء الدین نے تخت سے دستبردار ہو کر بدایوں میں پناہ لی۔ اسی موقع پر ۸۵۴ھ / ۱۴۵۰-۵۱ء میں لاہور کے گورنر بہلول لودھی نے (متوفی ۸۹۴ھ / ۱۴۸۸-۸۹ء) نے عنان حکومت اپنے ہاتھ میں لی۔ یہ لودھی خاندان ۹۲۹ھ / ۱۵۲۲-۲۳ء تک برسر اقتدار رہا۔ اسی سال ۹۲۹ھ میں بابر نے ابراہیم لودھی (متوفی ۹۳۲ھ / ۱۵۲۵-۲۶ء) کو میدان پانی پت میں شکست دے کر مغلیہ سلطنت کا سنگِ بنیاد رکھا۔ تیمور اور بابر کے حملوں کے درمیان سکندر لودھی ۸۹۴/۹۲۳ھ / ۱۴۸۸/۱۵۱۷ء نے بڑی قابلیت سے سلطنت کا انتظام کیا۔ علماء کو دور دور سے بلا کر اجڑی ہوئی بزم کو ازسرِ نو رونق دینے کی کوشش کی۔ اس کے


Marfat.com

عہد میں سب سے پہلے معقولات کی ترویج ہوئی مگر ذہنی انحطاط اپنی جگہ باقی رہا اور مذہب کی گت بنی سکندر لودھی کے عہد میں دو بھائی شیخ عبداللہ اور شیخ عزیزاللہ ساکنان ملتان، دہلی میں آئے تھے۔ ان دونوں کے استاد سماع الدین تھے جو میر شریف جرجانی کے شاگرد تھے سماع الدین نے دہلی سے منتقل ہو کر تھنبو ر علاقہ جے پور میں سکونت اختیار کر لی تھی۔ سکندر لودھی نے تعلیم دینے کے لیے شیخ عبداللہ کو دہلی میں اور شیخ عزیزاللہ کو سنبھل میں متعین کیا تھا۔ اس زمانہ میں صابریوں کی باطنی و قلبی تعلیم حسب معمول چلتی رہی۔ نظامیوں کے چلے جانے کے باعث شمالی ہند بظاہر چشتی تعلیم سے محروم ہو گیا تھا۔ ظاہری علوم کی ترویج اقتصادی بدحالی اور آئے دن کے مصائب مذہب سے بے اعتنائی کا باعث ہوئے ایسی حالت میں حضرت شیخ العالم احمد عبدالحق ردولوی نے ضروری سمجھا کہ خلوت سے نکل کر جلوت کو رونق بخشیں اور صابری تعلیم کی ظاہری طور پر تبلیغ فرمائیں۔ اس طرح انہوں نے حال کے ساتھ قال کو بھی شامل کر لیا۔ صابری خلفا میں وہی پہلے شخص ہیں جنہوں نے ردولی میں پہلی مرتبہ صابری خانقاہ بنائی۔ زبردست لنگر جاری کیا۔ اور غریب نواز رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ اور حضرت بابا فریدالدین گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اصول پر پہلے شریعت پر عمل کرنے کی تاکید کی پھر طریقت کے اصول سکھائے۔ اس طرح ظاہری و باطنی طور پر حق کی اشاعت کر کے صابری سلسلہ کو مقبول بنایا۔ چونکہ انہوں نے سلسلہ کی تعلیم و تبلیغ میں تجدید فرمائی ہے۔ لہٰذا صابری سلسلہ کے مُجدّد دراصل وہی ہیں۔ ان کے مُرشد حضرت کبیرالاولیا۔ رحمۃ اللہ علیہ کی زبان پر اسمِ "حق" جاری کیا۔ انہوں نے ہی شیخ العالم ردولوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا نام "عبدالحق" رکھا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے یہاں "حق" اسم اعظم بن گیا۔ ان کے حلقہ والے اب بھی اسی اسم کا ورد کیا کرتے ہیں۔ مُدوّر شکل میں قلب صنوبری[1] کی لوح پر اس کا

[1] قلب صنوبری بائیں طرف پستان سے دو انگل نیچے ہے۔


Marfat.com

نقش بناتے ہیں۔ حق کی تعریف یہی ہے کہ ثابت و قائم رہے۔ اسم حق دراصل شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تعلیم کا عطر و خلاصہ ہے کیونکہ ظاہر ہے کہ حق اپنے مختلف رنگوں میں ہر جگہ جلوہ افروز ہے۔ اس کے ماسوا سب باطل و فانی ہے جس نے حق کو سمجھ لیا وہ دلائل و براہین کو پلتے چوہیں سے زیادہ وقعت نہیں دیتا۔ اس کے سامنے علم معقول شرمندہ ہو کر رہ جاتا ہے۔ ظن و تخمین کی ضرورت اسی وقت ہوتی ہے جب کہ حق نظر سے اوجھل ہو، صوفی جانتے ہیں کہ مجاہدہ بغیر مشاہدہ کے فعل عبث ہے۔ یہ ورد و وظائف اور اشغال و تصور حصولِ حق کے ذرائع ہیں ان کو اصل نہیں سمجھنا چاہیئے۔ مشاہدہ حضور قلب سے حاصل ہوتا ہے۔ اور مشاہدہ سے ہی حق تک رسائی ہوتی ہے جس کے قلبِ صنوبری میں حق جاگزیں ہو وہی حق کو پا بھی سکتا ہے۔ وصول حق کا ایک طریقہ نفی بھی ہے باطل کی نفی کرنے سے حق مل جاتا ہے اسی وجہ سے چشتی و صابری پہلے اپنے نفس کی نفی کرتے ہیں۔ ہوا و ہوس سے دستبردار ہو کر نفس کو مہذب بنا لیتے ہیں۔ بے لوثی کے ساتھ برابر سعی کرتے ہیں اور اپنے اپنے طور پر معاشرے کی اصلاح میں سرگرم رہتے ہیں۔ اب جو حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کو سمجھنا چاہے وہ قیاس و حجت سے کام نہ لے۔ وہ توہمات کی نفی کرے اس کے بعد ان کی صورت نظر آجائے گی "صورتے از بے صورتی آید پدید"۔ بہرحال حضرت احمد عبدالحق کی پوری تعلیم لفظِ حق میں بند ہے۔ اسی تعلیم کو تقویت پر وہ گمراہ درویشوں اور غافل دولتمندوں کی اصلاح فرمایا کرتے تھے اور درویشوں کی اصلاح کے متعلق بعض لوگوں نے اپنی فہم و فراست سے یہ سمجھا کہ وہ درویشوں کی نسبتیں سلب کر لیا کرتے تھے۔ چنانچہ اقتباس الانوار کے صفحہ ۲۱۴ پر یہی معنی بتلائے گئے ہیں۔ مگر یہ صحیح نہیں۔ دولت مندوں کو راہِ راست پر لانے کے ثبوت میں لودھی بادشاہوں۔ بابر اور دیگر امرا کے نام ان کے خط پیش کیئے جا سکتے ہیں، بعض رؤسا۔ سمجھتے تھے کہ وہ ان سے دنیا ترک کروا دیں گے۔ لہٰذا ان سے گریز کرتے تھے چشتیہ سلسلہ میں امیروں سے ربط رکھنا بھی ان ہی کی جدت ہے جو


Marfat.com

اس زمانہ و ماحول کا تقاضا تھا۔

عام طور پر مشہور ہے کہ حاجتمند ایک سیر آٹے کی روٹی دودھ اور گھی میں پکا کر بطور نذر کے لاتے تھے۔ اس کے بعد شیخ العالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی دعا سے ان کی مرادیں حق تعالےٰ پوری کر دیتا تھا۔ اس کا نام "توشہ" ہے۔ توشے کی روٹی سوائے اپنی اولاد اور مریدوں کے کسی اور کو نہیں دیتے تھے۔ مگر حضرت عارف رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے اس کی تقسیم عام کر دی تھی۔ اس رسم توشہ کی بنا یوں پڑی کہ جب حضرت رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے محبوب مرید حضرت بختیار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو سفر سے واپسی میں زیادہ دیر ہو جاتی تو اُن کی بیوی اس قسم کی روٹی پیش کر کے ان کی واپسی کے لیے دُعا کی التجا کیا کرتی تھیں ایک مرتبہ حضرت بختیار رحمۃ اللہ علیہ کو واپسی میں زیادہ دیر ہوئی تو ان کی بیوی نے دعا کی استدعا کی فرمایا "روٹی لاؤ" عرض کیا کہ آج آٹا نہیں ہے" ارشاد ہوا "تو بختیار بھی نہیں ہے"؛ چنانچہ اثناء راہ میں حضرت بختیار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ہو گیا اور وہیں کسی جگہ دفن کر دیئے گئے اب وہ "پیر غیب" کے نام سے مشہور ہیں اور ان کا روٹ پکا کر منت بھی مانی جاتی ہے [1]

حضرت شیخ العالم توشہ ردولوی رحمۃ اللہ علیہ کا وصال مبارک شاہ کے عہد میں ۸۳۷ھ/۳۴-۱۴۳۳ء میں ہوا۔ ان کے صاحبزادے حضرت شیخ عارف رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۸۸۶ھ/۱۴۷۷ء) ان کے خلیفہ و جانشین ہوئے اور شیخ عارف رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ان کے صاحبزادے شیخ محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۸۹۸ھ/۹۳-۱۴۹۲ء) قرار پائے ان دونوں بزرگوں نے شیخ العالم کے طرز تعلیم واصول کی بڑی خوبی سے اشاعت کی یعنی مریدوں کو شریعت پر مستحکم کر کے راہ طریقت دکھائی

---

[1] کلیر شریف میں نہر کے پار ایک صاحب مزار "پیر غیب" کے نام سے مشہور ہیں مگر یہ بزرگ حضرت بختیار رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے پہلے کے ہیں۔


Marfat.com

رت عارف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اخلاق کریمانہ کا ہر شخص معترف تھا اور ہر ایک یہی سمجھتا
کہ وہی ان کا منظورِ نظر ہے۔ اخلاق کریمانہ ہزاروں کرامتوں کی ایک کرامت اور اصل میں تصوف
م ہی اخلاق کا ہے۔ بہلول لودی (متوفی ۸۹۴ھ/۱۴۸۸ء) نے ہر چند چاہا کہ جس طرح داد و دہش سے
ــــــروردیوں کو رام کرلیا ہے۔ اسی طرح حضرت عارف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو بھی اپنا مطیع بنائے
، وہ اپنی اس کوشش میں کامیاب نہ ہو سکا۔

حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق شیخ عبدالحق محدث دہلوی
ۃ اللہ علیہ نے اخبار الاخیار میں لکھا ہے کہ "اگرچہ دستِ بیعت از شیخ محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کردہ
ے معتقد و عاشق شیخ احمد عبدالحق رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ است" زبدۃ المقامات میں ان کا تعارف
طرح کیا گیا ہے کہ "شیخ عبدالقدوس قدس سرہٗ از شیوخ مشہورہ ہندوستان است واز کبار اقیاں
فرزندانِ شیخ صفی الدین است کہ در اصول و فروع علوم از فحول محققین بود، صاحبِ تصنیف
شہورہ۔ سکر و شورش قوی داشت و وجد و سماع کثیر باوجود کثرت جذبات و توفیر غلبات در اتباع
نتِ سنیہ بغایت متعین بود و در التزام امور دینیہ سخت متمکن"۔ ان کے متعلق علمائے بدایونی
ل رائے ہے کہ "مناقب و کمالات وے از شرح و بیان مستغنی"۔ سر ڈاکٹر اقبال نے ان کی
ضیلت کا اعتراف کرتے ہوئے ان کے ایک مقولہ کی داد دی ہے۔ لکھتے ہیں کہ "صوفیانہ
ادب کے سارے سرمائے میں شاید ہی کوئی ایسی مثال مل سکے جہاں ایک مختصر سے جملہ
میں نبوت و ولایت کے نفسیاتی فرق کو اس درجہ صاف و واضح طریقہ پہ بیان کیا گیا ہو[1] اور
وہ مقولہ یہ ہے "محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم "در قاب قوسین او ادنیٰ رفت و باز
گردید۔ واللہ ما باز نہ گردیم"[2] مگر ان سب صاحبان کے خلاف لاہور یونیورسٹی

---

[1] اسلام میں مذہبی افکار کی تجدید۔ ڈاکٹر اقبال کے خطبات صفحہ ۱۰۷
[2] لطائف قدوسی ص۶۵ لطیفہ ۹۔

کے پروفیسر تاریخ جناب محمد اسلم صاحب نے اپنی تازہ تصنیف "دینِ الٰہی اور اس کا پ
میں حضرت عبدالقدوس کے عقائد وحدت الوجود وغیرہ کی مخالفت کرتے ہوئے نہ صرف
گنگوہی کے ایک مقولہ پر اعتراض کیا ہے بلکہ صابری سلسلہ کے نام پر بھی بٹہ لگایا ہے۔ پروفیسر ص
نے اکبری دینِ الٰہی کے پس منظر کی بنیاد مُلّا عبدالقادر بدایونی پر رکھی ہے جس کی تاریخی لحاظ س
کوئی اہمیت نہیں۔ مُلّا صاحب کی صدق مقالی تسلیم مگر ان کا نقطۂ نظر محدود تھا۔ اس میں
اسلامی جامعیت و وسعت نہیں پائی جاتی۔ انہوں نے اپنے ذاتی معیار کو مدنظر رکھا ہے اور اکبر
کے نظریہ کو سمجھنے کی ضرورت نہیں سمجھی۔ مغل ہر زمانہ میں باوجود مسلمان ہو جانے کے اپنے قومی رسم
رواج کے پابند رہے ہیں۔ اکبر مغل تھا۔ چنگیز خاں کی طرح بے پڑھا لکھا تھا مگر بہادری ذہانت و
فراست میں اس کی مانند تھا۔ دونوں کے فتوحات اور طرزِ حکومت میں یکسانیت پائی جاتی ہے چنگیز
کا نظریہ یہ تھا کہ جس طرح آسمان کا اکیلا حکمران آفتاب ہے اسی طرح زمین کا حاکم بھی ایک ہی ہونا چاہیے[1]
اکبر مسلمان تھا اور اس کے ابتدائی حالات سے ظاہر ہے کہ پابند مذہب تھا۔ اور مذہب کے
سمجھنے کا شوق بھی رکھتا تھا۔ اسی غرض سے اس نے عبادت خانہ کا اجراء بھی کیا تھا۔ مگر علماء
اسلام کی تنگ نظریوں اور نفسانیت سے مایوس و بیزار ہو کر فتح گجرات کے بعد مذہبی تحقیق
کے سلسلہ میں سب سے پہلے پارسیوں، پھر نمبروار پرتگال کے عیسائیوں، جینیوں اور برہمنوں
سے تعلقات پیدا کیے اور ہر ایک سے کچھ اصول اخذ کیے جن سے اس کے مغلئی رسم رواج
کی تائید ہوتی تھی۔ ابوالفضل فیضی، بیربل اور ٹوڈرمل اس کے استاد و رہنما نہیں تھے۔ علمائے اسلام
کو صحیح راہ دکھانے کے اگرچہ مواقع حاصل تھے مگر وہ اپنی انانیت و بے شعوری کی وجہ سے اس کی تسکین نہیں

---

[1] اکبر کے اس مغلئی نظریہ کو مان لینے کے بعد کیسے کہا جا سکتا ہے کہ بیربل نے اکبر کو آفتاب پرستی
کی طرف مائل کیا تھا یا شہ دی تھی۔


Marfat.com

رکے پھر اپنی ناکامی و بے بختی پر انہوں نے اپنے دل کے جلے پھپولے پھوڑنا شروع کر دیئے۔ اس حقیقت کو سمجھ لینے کے بعد اکبری دین الٰہی کا پس منظر وہ نہیں ہو سکتا جس کا نقشہ پروفیسر صاحب محمد اسلم صاحب نے کھینچا ہے۔ بہر حال پروفیسر صاحب نے شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے جس مقولہ کو مہمل قرار دیا ہے وہ یہ ہے "این چہ شور است واین چہ غوغا کشادہ کسے مومن کسے کافر کسے مطیع کسے عاصی کسے درراہ کسے بے راہ کسے مسلم کسے پارسا۔ کسے ملحد کسے ترسا ہمہ در یک سلک است[1] اسی مقولہ کی بر سبیل تذکرہ حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے تائید و تشریح کی ہے کسی شخص نے ان سے بیان کیا کہ ایک بزرگ کہتے تھے کہ تمام آدمی۔ کیا مشرک کیا کافر کیا مومن۔ سب کی خدا تک رسائی ہے۔ اسلام شرط نہیں ہے فرمایا کہ یہ بزرگ باوجود کمال کے سیر اسماء میں تھے۔ البتہ مرتبۂ حقائق میں یہ درست ہے کہ مرجع تمام خلائق کا اللہ جل شانہٗ ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ[2] پر کفایت نہیں کی اور اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ کی قید لگا دی مرتبۂ حقائق میں تمام آدمی متساوی الاقدام ہیں[3] پروفیسر صاحب مندرجہ بالا آیت سورۂ یونس کی آیات نمبر ۱۹ و ۴۲ ۔ اور سورۂ بنی اسرائیل کی آیت نمبر ۴۴ پڑھیں تو اعتراض کا عمل ختم ہو جاتا ہے "نہ ہر جائے مرکب تواں تاختن" حق تو یہ ہے کہ اس مقولہ سے حضرت شیخ کی علویت ثابت ہو جاتی ہے اور اعتراض مہمل ٹھہرتا ہے۔

شیخ العالم کے وصال سے ۳۲ سال بعد حضرت عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالےٰ

---

۱؎ مکتوبات قدوسی صفحہ ۵۵

۲؎ سورۂ ہود آیت نمبر ۵۶

۳؎ امداد المشتاق صفحہ ۴۴ نمبر ۲۰

علیہ گنگوہ میں پیدا ہوتے تھے[1] اور اپنے والد شیخ اسمٰعیل سے ابتدائی تعلیم و تربیت حاصل
تھی جب وہ بارہ برس کے تھے تو حضرت عارف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ۸۸۲ھ / ۷۸-۱۴۷۷ء
ہوا تھا۔ شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے باطنی طور پر شیخ العالم کی روح سے فیض پہلے حاصل
اور بعد میں حضرت شیخ محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ظاہری بیعت کی خلافت پائی خود لکھا ہے کہ شیخ
کے وصال کے چالیس سال بعد پندرہ برس کی عمر میں ان سے روحانی صورت سے فیض حاصل کیا
تھا یعنی ۸۸۵ھ / ۸۱-۱۴۸۰ء میں ان کی شادی حضرت عارف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی صاحبزادی سے ہوئی تھی
بہلول لودی کے عہد میں جب ردولی کے حالات بگڑے تو وہ ۸۹۵ھ / ۹۰-۱۴۸۹ء میں شاہ آباد ضلع انبالہ
چلے گئے وہاں سے ۳۸ سال سلسلہ کی اشاعت کی۔ ابراہیم لودی کے مختصر دورِ حکومت میں اور بھی
ابتری پیدا ہوئی۔ سلطان اور امراء میں بیحد اختلاف نمایاں ہوئے حضرت شیخ کا سب سے بڑا
کمال یہ ہے کہ شیخ العالم کے طرز و اصول پر شریعت کے لباس میں طریقت کو بہ حسن و خوبی
پیش کیا آپ کے سلسلہ کی توسیع کی اور ہر حال میں پابندی شریعت کی تاکید فرمائی بسلاطین وقت کی اصلاح
کے لیئے انہیں خطوط لکھے۔ اگرچہ وہ عالم و فاضل نہیں تھے مگر صاحب تصنیف تھے۔ ابن عربی
کی "فصوص الحکم" پر حاشیہ لکھا۔ وحدت الوجود کی تشریح کی۔ فارسی و ہندی میں اشعار کہے۔ سماع کا بیحد
شوق تھا اکثر محویت طاری رہتی تھی۔ ایک مرتبہ محویت میں اپنا چھپر تک اتار پھینکا تھا۔[2] ابتدا
میں سُکر کا اس قدر غلبہ ہُوا کہ دشت و بیاباں میں رہنے لگے مگر مشائخ نے انہیں باز رکھا تاکہ
بستی میں رہ کر مخلوق کو فیض پہنچائیں۔ ان کے سماع و محویت پر احتساب کرنے کے لیے حکومت
کی طرف سے شیخ حسام الدین المشتہر بہ اوجھر بھیجے گئے تھے۔ جب وہ گنگوہ آئے تو اتنے متاثر

---

[1] عبدالقدوس گنگوہی کی تعلیمات مصنفہ اعجاز الحق قدوسی ص ۱۶۸ و ص ۲۹۱

[2] لطائف قدوسی ص ۳۲


Marfat.com

ہوئے کہ اپنا کُل اسباب لٹا کر ان کے مرید ہو گئے۔ یہ سُن کر سکندر لودی بھی ان کا معتقد ہو گیا تھا۔[1] اس زمانہ میں عجائب پرستی کا زور تھا۔ معقولات کی وجہ سے توحید کی نئی نئی تعبیریں کی جاتی تھیں لہٰذا شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے وحدت الوجود کی صحیح تعلیم کے ذریعے اصلاح کی اور بجائے ورد و وظائف کی مزاولت کے روحانیّت کے اصُول سکھائے اس طرح سلسلہ صابری کی مقبولیت دیکھ کر حسد کی آگ بھڑک اٹھی اور اعتراضوں کی بوچھاڑ ہونے لگی۔ شاہ آباد سے منتقل ہو کر جب انہوں نے گنگوہ میں سکونت اختیار کی[2] تو مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مزار پختہ بنوایا اور عرس کی ابتداء کی صابری تعلیم کو جب کھلے بندوں شیخ العالم نے جاری کیا تو دیگر سلاسل کی طرح یہاں بھی مجاہدات وغیرہ کی مشق کرائی جانے لگی۔ مگر اس فرق کے ساتھ کہ باطنی توجہ کو موخر کر دیا گیا۔ شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے ہزاروں کو مرید کیا اور سیکڑوں کو خلافت سے سرفراز فرمایا۔ ان کے حالات سے ظاہر ہوتا ہے کہ فراوانی جذبات میں ان کی زبان سے ایسے کلمات نکل جاتے تھے جو ناقابل فہم اور قابلِ اعتراض ہوتے تھے ایسے کلمات کو شطحیات۔ کہا جاتا ہے اور ان کی گرفت نہیں کی جاتی ہے۔ ان کا وصال شیر شاہ کی فتح دہلی سے تین چار سال پہلے ہمایوں کے اولیں عہد میں ہوا۔ سال وصال ۹۴۴ھ / ۱۵۳۷/۳۸ء ہے۔

کہا جاتا ہے کہ یہ مقولہ حضرت عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کا ہے کہ "من ایں سلسلہ را رنگِ دیگر دادہ ام" صاحب اقتباس الانوار مولانا محمد اکرم نے اسکی تشریح یہ کی ہے کہ انہوں نے جلال و جمال میں اعتدال پیدا کیا تھا لیکن یہ مقولہ نہ شیخ گنگوہی کا ہو سکتا ہے اور نہ وہ ایسا دعویٰ کر سکتے تھے۔ لہٰذا جو تشریح کی گئی ہے وہ بھی غلط ہو گئی جلال و جمال میں اعتدال پیدا کرنا اسلام کی خصوصیت ہے اسکو کسی ولی کی جدت نہیں سمجھا جا سکتا۔ واقعہ یہ ہے کہ صابری سلسلہ کی تجدید کا سہرا شیخ العالم حضرت احمد عبدالحق

---

[1] تکملہ لطائف قدوسی ص ۱۰۹ / ۱۰۱

[2] اس آخری سکونت گنگوہ کی مدت دس سال کے قریب ہے۔


Marfat.com

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے سر ہے اس سے کسی کو بھی انکار وانحراف نہیں ہوسکتا۔ اگر "رنگ دیگر" کو شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے منسوب کرنا ہی ہے تو اس کا مطلب سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہوسکتا کہ انہوں نے امراء سے تعلقات رکھنے میں مبالغہ کیا اور وحدت الوجود کی علانیہ اشاعت کی۔ ان کے امراء سے روابط پر اعتراض کیئے گئے تھے چنانچہ محمد غوثی نے گلزار ابرار میں اس کی تردید میں پوری قابلیت صرف کردی ہے۔ مگر صرف اتنا لکھنا کافی ہوسکتا تھا کہ رؤساء سے تعلقات باتباع شیخ العالم کیے گئے تھے۔ چونکہ امراء صاحبانِ اثر ہوتے ہیں اور معاشرے میں انہیں مقام حاصل ہوتا ہے لہذا اصلاح معاشرے کے لیے یہ تعلقات ضروری تھے اس وجہ سے وہ سیاست میں حصہ لینے کے لیے مجبور تھے ورنہ یہ حقیقت ہے کہ شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی ابتدائی زندگی میں سیاست وسلطان سے دور رہتے تھے اسی غرض سے سکندر لودی و بابر کو بذریعہ خطوط ہدایات کی ہیں لیکن زمانہ اس قدر بگڑا ہوا تھا کہ اکثر امراء نے ان تعلقات سے فائدہ نہیں اٹھایا ان کی کج فہمیوں کا جو نتیجہ ہونا تھا وہی ہوا بھی۔ یعنی انہیں عزت و دولت سے ہاتھ دھونا پڑا۔

پہلے وحدت الوجود کی تعلیم خواص کو دی جاتی تھی اور وہ بھی صیغہ راز میں عوام میں اس کے سمجھنے کی اہلیت نہیں تھی جب شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس کو عام کردیا تو مغالطے پیدا ہوئے نفس پرستوں نے اس کے غلط معنی لے کر مجذوبیت اختیار کی یہ بدقماش معاذ اللہ کبھی خدا بنتے کبھی نبوت کے مدعی ہوتے اور وہ ثواب سمجھ کر علانیہ افعال شنیعہ کرنے لگے۔ ان ہی بدعنوانیوں کی وجہ سے وحدت الوجود کی بدنامی ہوئی اور ان ہی لوگوں کی غلط روی کے باعث ابوالفضل فیضی نے اکبری الحاد کو تقویت پہنچائی جن بدنصیبوں نے وحدت الوجود کا روپ بھر کر عیش پرستی کی اور دنیا کمائی وہ خود اس کے ذمہ دار ہیں


Marfat.com

ان کی حرکات ناشائستہ کی وجہ سے نہ وحدت الوجود پر حرف آتا ہے اور نہ شیخ عبدالقدوس کو متہم کیا جا سکتا ہے۔ متہم کرنے والے خود وحدت الوجود سے ناآشنا ہیں۔ تاریخ کا برملا اعلان ہے کہ فیروز شاہ کے زمانہ سے بابر کی آمد تک مذہبی وقار میں ناگفتہ بہ کمی آگئی تھی اور نئے نئے فرقے پیدا ہو گئے تھے اس کے بعد جب ہمایوں نے ایرانیوں کی مدد سے دہلی پر دوبارہ قبضہ کیا تو اس کے حلیف اپنے عقائد کی تبلیغ کر کے اور زیادہ ابتری کا باعث ہوئے۔ بہت سے لوگوں نے اپنا مسلک ترک کر کے طمع دنیا کی خاطر سیاست کو اپنی توجہ کا مرکز بنایا اور اسی سیلاب میں بہ کر ایرانی مذہب اختیار کر لیا ان جملہ خرابیوں کا سدھار علماً سے زیادہ مشائخ نے کیا ہے۔ اس زمانہ میں یہاں چشتی، سہروردی، قلندری اور قادری سلسلے اپنا کام کر رہے تھے۔ نقشبندی سلسلہ اس وقت تک ہندوستان میں رائج نہیں ہوا تھا۔ یہ چاروں ہی سلسلے وحدت الوجود کے قائل اور مبلغ ہیں۔ وحدت الوجود کے عقیدے کی وجہ سے تنگ نظری و تعصب کی جڑ کٹ جاتی ہے۔ مشائخ نے اسی نظریہ کے ذریعے دوسری قوموں کے مزاج کو پہچانا۔ ان کی سماجی حالت کو پرکھا۔ پھر اسلام کے اصول ان تک پہنچانے کی کوشش کی۔ چنانچہ اسلام کی ترویج و اشاعت میں وحدت الوجود کو بڑا دخل ہے۔ جب اس کی اشاعت عام کر دی گئی تو افراط و تفریط کی وجہ سے مغالطے اور اختلاف پیدا ہوئے اور اصل تعلیم مسخ ہو گئی حد یہ ہے کہ شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مستند تذکروں میں بھی ایسی روایتیں ملتی ہیں جو عقل سلیم اور حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی شان کے خلاف ہیں۔ یہ روایتیں یقیناً الحاقی ہیں۔ حیرت و افسوس اس بات پر ہے کہ بعض اہلِ قلم ایسی مہمل روایتوں سے استدلال کر کے ان بزرگوں کے خلاف طبع آزمائی کیا کرتے ہیں۔ مثلاً لطائف قدوسی میں جو ان کے صاحبزادے حضرت رکن الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی معرکتہ الآراء تصنیف ہے مذکور ہے کہ جب پہلی مرتبہ


Marfat.com

اپنی مسجد میں انہوں نے وحدت الوجود کا درس دیا تو صاجزادگان نے تسلیم کرنے سے انکار کر دیا جس پر ناراض ہو کر انہوں نے فرمایا کہ میں ایسے شہر میں نہیں رہنا چاہتا جہاں وحدت الوجود کے منکر ہوں[1] پھر یہ بھی اعلان کیا کہ میرا دین اور ہے اور ان کا دین اور ہے[2] اسی طرح حضرت جلال الدین تھانیسری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے اس وقت تک ملاقات نہیں کی جب تک انہوں نے وحدت الوجُود کے قائل ہونے کا یقین نہیں دلایا۔ یہ عبارت خود بول رہی ہے کہ حضرت کے صاجزادے رُکن الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے قلم کی نہیں ہو سکتی۔ خدا کے واسطے کوئی بتلائے کہ ایسے کلمے ان کی شخصیت پر موزوں آسکتے ہیں یا نہیں عقل واخلاق ان روایات کے روادار نہیں ہو سکتے اور نہ کسی شیخ کامل سے اس قسم کے سلوک کی اُمید کی جاسکتی ہے پھر نہ کسی صاجزادے یا مرید کی آتنی جرأت ہو سکتی ہے کہ اپنے شیخ سے اس قسم کا انحراف کرے۔ ان روایتوں کو یوں بھی باور نہیں کیا جاسکتا کہ جو شریعت کی پابندی کو اصل شئے سمجھتا ہو وہ نہ ایسی ضد کر سکتا ہے اور نہ ایسے شوقیانہ الفاظ اس کی زبان سے نکل سکتے ہیں۔ علاوہ بریں دو تین روائتیں ان کے متعلق اس قسم کی اور بھی پائی جاتی ہیں۔ مثلاً فرمایا کرتے تھے کہ "چتر شاہی بر سرِ طفلان ماست"۔ لیکن انوار العیون میں خود انہوں نے لکھا ہے کہ یہ مصرع شیخ عبد الحق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی زبان پر اس وقت جاری ہوا تھا جب ردولی لُوٹی گئی تھی اندریں صورت بغیر تحقیق و علم کے ان دروغ بافیوں کو تسلیم کرنا اور بغیر مفہوم و عواقب کو سمجھے ہوئے ان کو شہرت دینا شرافت و دیانت سے بعید ہے۔

یہ کہنا بھی صحیح نہیں کہ شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تعلیم وحدت الوجُود

---

[1] لطائف قدوسی ص ۵۹

[2] لطائف قدوسی ص ۴


Marfat.com

کو سب سے پہلے عام کیا تھا۔ ان سے پہلے دیگر سلاسل کے بزرگوں نے اس کا درس دیا ہے۔ ان کے اسماء گرامی یہ ہیں: شیخ علی مہائمی، شیخ شرف الدین یحییٰ منیری اور شیخ حسن طاہر وغیرہم رحمۃ اللہ علیہم اجمعین حضرت یحییٰ منیری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے ذاتی تجربہ سے ثابت کیا ہے کہ "عام طور پر جس کو وحدت الوجود غیر حق کا عدم محض یا فنائے کامل سمجھا جاتا ہے وہ درحقیقت وجودِ حقیقی کے سامنے دوسرے موجودات کا اس طرح ماند پڑ جانا اور مغلوب ہو جانا ہے جس طرح آفتاب کی روشنی کے سامنے ستاروں کی روشنی ماند اور ذات کا وجود بے حقیقت ہو جاتا ہے۔ بالفاظ دیگر یوں بھی تشریح فرمائی ہے کہ "کسی چیز کا نابود و معدوم ہو جانا اور چیز ہے اور نظر نہ آنا اور چیز ہے لہٰذا یہ غلط ہے کہ بندہ خدا ہو گیا یا یہ کہ بندہ معدوم ہو گیا۔ جب تم آئینہ دیکھتے ہو تو آئینہ کو نہیں دیکھتے بلکہ اپنی صورت کو دیکھتے ہو۔ اس کا مطلب یہ کبھی نہیں ہو سکتا کہ آئینہ معدوم ہو گیا" اس کے علاوہ کلمہ طیب و کلمہ شہادت پر ایمان رکھنے والے اور اللہ اکبر کا ورد کرنے والے خواب میں بھی نہیں کہہ سکتے کہ بندہ خدائی کا مرتبہ حاصل کر سکتا ہے۔ اہل ظاہر کے نزدیک خدا سلسلۂ کائنات سے الگ جداگانہ ذات ہے مگر صوفیہ سلسلۂ کائنات سے خدا کو جدا نہیں سمجھتے وحدت الوجود کے ابتدائی مبلغ نظامی گنجوی۔ حکیم سنائی۔ فرید الدین عطار۔ ابن رشد گازرونی اور نابلسی تھے۔ ابن عربی۔ امام غزالی اور امام رازی نے اسی کی تشریح کی ہے۔

حضرت شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے اڑتیس سال بعد اکبر نے ۹۸۲ھ/۱۵۷۵ء میں عبادت خانہ کی طرح ڈالی تھی اس میں علماء کی نفسانیت و ناشائستہ حرکات کی وجہ سے لادینی کا جملہ فتنوں نے اکبر کے دینِ الٰہی کی صورت اختیار کر لی تھی۔ صوفیہ خام نے اپنے مفاد کی خاطر شریعت کو طریقت سے علیحدہ کر دیا تھا اور طریقت کے نام سے کفر و شرک کے شعبدے دکھلاتے جاتے تھے۔ ان فتنوں اور اکبری الحاد کی مدافعت چشتیوں میں حضرت جلال


Marfat.com

تھانیسری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۹۸۹ھ/۱۵۸۱ء) شیخ عبدالعزیز دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی ۹۷۵ھ/۱۵۶۷/۶۸ء) اور اُن کے صاحبزادے حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اور قادریوں میں حضرت موسیٰ گیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وشاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے کی۔ اکبر کے زمانہ آخر میں حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ماوراالنہر سے ہندوستان تشریف لائے تھے انہوں نے یہاں سلسلہ نقشبندیہ کی سب سے پہلے اشاعت فرمائی[1] یہ سلسلہ سب سے قدیم ہے مگر ہندوستان میں سب سے آخر میں جلوہ فرما ہوا۔ حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پہلے لاہور میں نواب مرتضیٰ خاں فرید بخاری ناظم لاہور (متوفی ۱۰۲۶ھ/۱۶۱۶ء) کے مہمان ہوئے پھر دہلی میں حضرت قطب عالم رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کی چشتی خانقاہ میں قیام فرمایا۔ ان کے ابتدائی مریدوں میں نواب فرید بخاری، خان خاناں، مرزا نظام الدین احمد بخشی اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں۔ شیخ عبدالحق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے حجاز سے واپس آکر ۱۰۰۱ھ/۱۵۹۲/۹۳ء میں حدیث کا مدرسہ دہلی میں جاری کیا تاکہ الحاد و لادینی کی مدافعت ہو۔ مسلمانوں کی اصلاح کی کوشش حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے مریدوں نے خوبی و مستعدی سے کی۔ اس زمانہ میں عام طور پر شریعت کو طریقت سے علیحدہ سمجھا جاتا تھا۔ خواجہ صاحب نے اس کی تردید کی۔ وحدت الشہود کی اشاعت فرمائی اور اکبر کے دینِ الٰہی کی مدافعت اپنے مختصر قیام میں بڑے کمال کے ساتھ کی مگر ان کا وصال اکبر کی حیات میں قیامِ دہلی کے چھ سات سال بعد ۱۰۱۲ھ/۱۶۰۳ء میں ہوگیا۔ لہٰذا وہ خود اپنی تعلیم و تبلیغ کو زیادہ عرصہ جاری نہ رکھ سکے ان کے وصال سے ایک سال پہلے ۱۰۱۱ھ/۱۶۰۲ء میں ابوالفضل قتل کیا جاچکا تھا۔ حضرت شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۱۰۳۴ھ/۱۶۲۴/۲۵ء) اپنے والد کے وصال کے دوسرے سال

---

[1] حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کابل میں ۹۷۱ھ/۱۵۶۴ء میں تولد ہوتے تھے۔

۱۰۰۸ھ/۱۶۰۰-۱۵۹۹ء میں خواجہ باقی باللہ کی خدمت میں بمقام دہلی حاضر ہوئے تھے۔ بیعت کے بعد مقامات سلوک طے کئے اور خواجہ صاحب کے وصال سے کچھ پہلے خلافت پائی۔ گویا مرشد کی خدمت و صحبت میں چار پانچ سال گزارے۔ پھر سرہند میں اکبر کی وفات تک مریدوں کی تعلیم و تربیت میں مصروف رہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ اکبر کا عہد ان کی مجددیت کی طیاری کا زمانہ تھا۔ خواجہ صاحب نے ان کے متعلق عظیم الشان بشارتیں دی تھیں۔ اپنے حلقۂ توجہ میں ان کو سرِ حلقہ بنا کر بٹھالا اور مریدوں کو حکم دیا کہ ان کی موجودگی میں کوئی شخص میری طرف متوجہ نہ ہو۔ مجدد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ابتدا میں ظاہری و باطنی تعلیم اپنے والد سے پائی تھی اور ان سے فوائدِ باطنیہ کثیرۃً بقول خود حاصل کئے تھے اور یہ وہی حضرت شیخ العالم رودلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تعلیم تھی غالباً اسی تعلیم کے اثر کو دیکھ کر خواجہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مجدد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر زیادہ توجہ فرمائی اور اپنا خلیفۂ اعظم بنایا۔ اکبر کے انتقال ۱۰۱۴ھ/۱۶۰۶-۱۶۰۵ء کے بعد جہانگیر کی تخت نشینی پر انہوں نے اپنا اصلاحی کام شروع کیا۔ اکبر کے دینِ الٰہی کے اثرات ختم کر دینے کا سہرا یقیناً ان ہی کے سر ہے۔ اکبری عہد کے صوفیہ جو وحدت الوجود کے قائل تھے وہ صرف زبانی جمع خرچ کرتے تھے اور جہلاء غلط استعمال سے قبیح حرکات کے عادی ہو گئے تھے۔ لیکن جو لوگ شیخ اکبر سے واقعی متاثر تھے وہ زہد و تقویٰ کے میدان میں پیش پیش تھے لہٰذا ان بطّال صوفیوں اور ان مقدس حضرات میں امتیاز کرنے کی ضرورت ہے۔ سب کو ایک نظر سے دیکھنا درست نہیں۔ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے ان بطّال صوفیوں کی اصلاح، تعلیم وحدت الشہود سے کی۔ اور ساتھ ہی نقشبندیوں میں جو بدعات اس قلیل عرصہ میں رائج ہو گئی تھیں ان کو بھی دور کیا۔ جیسا کہ مکتوب نمبر ۱۳۱ سے معلوم ہوتا ہے ترویج شریعت پر اپنے والد اور اپنے مرشد کے مطابق زور دیا ہے تاکہ جذبات و کیفیات میں


Marfat.com

کوئی حرکت شریعت کے خلاف نہ ہونے پائے۔

وحدت الشہود کی تعلیم علاءالدین سمنانی کی ایجاد کردہ ہے ابن تیمیہ نے اسے پروان چڑھایا۔ اور عبدالوہاب نجدی نے اسے شہ دی وحدت الشہود کے مسئلہ میں مجدد رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کُلی طور پر نجدیوں سے متفق نہیں ہیں ایلا وحدت الوجود اور وحدت الشہود کا اختلاف تو وہ محض لفظی واصطلاحی ہے۔ حضرت مجدد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ پر نقشبندی نسبت کا غلبہ تھا ورنہ وحدت الوجود کے منکر یا مخالف نہیں تھے بلکہ خود اس کے ماہر تھے۔ انہوں نے اپنے والد اور شاہ سکندر کیتھلی قادری سے وحدت الوجود کی تعلیم پائی تھی۔ چنانچہ جب تیسری مرتبہ حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے یہاں سے سرہند واپس آئے یعنی خواجہ صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے بعد تو بہت سے لوگ ان کے حلقۂ ارادت میں شامل ہوئے۔ اسی زمانہ میں مولانا جمال تلوی نے جو منکرِ وحدت الوجود تھے مجدد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے وحدت الوجود کے متعلق استفسار کیا تھا۔ تو "شیخ سرگوش مولانا بردہ کلمۂ چند فرمودند" یعنی کان میں چپکے سے وحدت الوجود کی تشریح فرما دی۔ مولانا تلوی رونے لگے اور اس درجہ متاثر ہوئے کہ مرید ہو گئے حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ان کی بہت قدر کیا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ مجدد رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ حضرت ابن عربی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا احترام کرتے تھے اور ان کا ذکر انہوں نے "زبدۃ المقامات" میں ادب کے ساتھ کیا ہے۔ حضرت کے خلیفہ حسن برکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے مکتوب میں اصطلاح صوفیہ پر اعتراض کئے تھے۔ وہ حضرت کو ناگوار ہوئے اور جواب میں لکھا کہ "خبردار بے سمجھی سے ایسی باتیں آئندہ نہ کرنا۔ اور غیرتِ خداوندی سے ڈرتے رہنا شاید تم کو نقلی و جعلی صوفیوں نے برانگیختہ کیا ہوگا...... مگر بزرگوں کا خیال رکھنا چاہیئے.... مدعیانِ طریقت کی بدعات پر نکتہ چینی کرو تو اس کی گنجائش ہے اور وہ بالکل


Marfat.com

ٹھیک ہے۔ لیکن جو چیزیں صوفیہ میں مقرر و ضروری ہیں ان پہ کلام کرنا سخت نامناسب بات ہے[1]۔" وحدت الوجود کے منازل اور وحدت الشہود کے مدارج۔ اصطلاحوں کے فرق کے علاوہ کم و بیش ایک ہی ہیں۔ مجددیوں کے یہاں جس آخری منزل کا نام "قیومیت" ہے اس کو اچھی طرح سمجھنے کی ضرورت ہے۔ پروفیسر غلام مصطفٰے صاحب نے (جو اس کے ماہر ہیں) اپنی کتاب مجدد الف ثانی، کے صفحہ ۸۱ و ۸۲ پر قیومیت کی تعریف بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "قیومیت" ولایت کا ایک بلند مرتبہ ہے جب ولی اس مقام پہ فائز ہوتا ہے تو اس کے افعال اللہ سے منسوب ہو جاتے ہیں نہ اس کی سماعت رہتی ہے نہ دید۔ نہ اس کی گرفت رہتی ہے نہ حرکت اس وقت

" وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ رَمٰى اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ۔

کے اسرار واضح ہو جاتے ہیں"۔ زبدۃ المقامات میں قیومیت کی وضاحت جو کی گئی ہے اس کا ملخص یہ ہے کہ

(۱)۔ اس عالم میں پروردگار جل شانہٗ کا خلیفہ و نائب قیوم ہے۔

(۲)۔ عالم کے تمام افراد کے لیے جو اسماء و صفات کے مظاہر و ظلال ہیں ایک ایسی ہستی و وجود کی ضرورت ہے جو تجلیات ذاتیہ سے بہرہ مند ہو تا کہ اس کا قیام اس سے ہو۔

(۳)۔ ایسی برگزیدہ ہستی کا وجود نئی بات نہیں اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً کے مطابق ایسا فرد کامل ہوتا چلا آیا ہے یہی سنتِ الٰہی ہے۔

(۴)۔ جو بھی اس مبارک مقام پہ فائز ہوتا ہے وہ قبلۂ عالمیان اور سردار اقطاب و افراد و

---

[1] منقول از تذکرہ مجدد الف ثانی مصنفہ مولانا منظور احمد نعمانی صاحب صفحہ ۲۴۲


Marfat.com

ابدال واوتاد ہوتا ہے۔

اصل یہ ہے کہ ولایت کے لیے خشیت و تقویٰ کی ضرورت ہے نہ کہ کشف و کرامات کی۔ اب اگر وجودیوں کی انتہائی معراج پر غور کیا جائے تو اس کی تفصیل ہو بہو وہی ہے جو قیومیت کی ہے دونوں کا استدلال اسی آیت پاک پر ہے جس کا اوپر حوالہ دیا گیا ہے۔ وجود کے معنی اگر وجد کے لیے جائیں تو دونوں مکتب خیال ایک ہو جاتے ہیں۔ اور وجودیوں اور شہودیوں میں کوئی فرق نہیں رہتا۔ لیکن اگر وجود سے موجود کا مطلب لیا جائے تو دونوں میں اختلاف ہو جاتا ہے۔ وجودی کہتے ہیں کہ کلمہ طیب کا مفہوم یہی ہے کہ سوائے اللہ تعالیٰ کے نہ کوئی معبود ہے نہ مقصود ہے اور نہ موجود ہے اس طرح اللہ جل شانہٗ کی انفرادیت کے ساتھ عالم کا وجود خود ثابت ہو جاتا ہے۔ یعنی یہ کہ عالم محض مظہر حق ہی نہیں ہے۔ بلکہ عین حق بھی ہے۔ زمین و آسمان کی تخلیق حق سے ہے اور خدا کا مشاہدہ خارجی عالم اور انسانی ذات دونوں میں ہو سکتا ہے۔ گویا انفس و آفاق حق تعالیٰ کی نشانیاں ہیں اس لیے ان سب کا وجود عین حق جل مجدہٗ کا وجود ہے لیکن ہر شئے بذات خود خدا نہیں ہو سکتی۔ نوعیت اصل ہے اور تنوع اس کا مظاہرہ ہے۔ وحدت الوجود کا بنیادی اصول بس یہی ہے۔ وجدان کا تعلق عالم غیب سے ہے۔ وجود و شہود کا صحیح مطلب کشود کے ذریعے ہی سمجھا جا سکتا ہے ورنہ یہ سب سخن آرائی ہے۔ منطق و فلسفہ کو اس کی ہوا بھی نہیں لگی ہے اور نہ وہ واضح کر سکتے ہیں۔ وحدت الوجود یعنی ہمہ اوست توحید صفاتی ہے اور وحدت الشہود یعنی ہمہ از وست توحید فعلی ہے۔ حضرت مجدد سرہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی ذات اور وجود میں ظل اور اصل کے مدعی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی صفات میں بھی اصلیت و ظلیت کے قائل ہیں۔ ظل کے معنی خواہ سایہ کے لیے جائیں خواہ لطائف مبارکہ کے سمجھے جائیں ہر دو صورت میں دوئی یا ثنویت پائی جاتی ہے۔ لیکن وجودی جس


Marfat.com

وجود کو عینِ ذات سمجھتے ہیں اس میں اصل و ظل کی شرط نہیں لگاتے اور وہ صفات کو بھی غیر ذات سمجھتے ہیں۔ ان دونوں کے لفظی اختلاف و فرق میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے سمجھوتہ کرایا ہے۔ فرماتے ہیں کہ "کفرِ شریعت دو معبود پنداشتن است و کفر حقیقت دو موجود دانستن است یعنی صُوَرِ علمیہ ما متحقق اند۔ و آں ہمہ علم ماست کہ بہ چندرنگ آمدہ بشبہ نیست کہ ایں صُوَر را عین علم نتواں گفت۔ زیرا کہ ایں تلوّنات را قیوم و منشاء بُود"[1] اس طرح انہوں اختلاف و تضاد کو ختم کر دیا ہے۔ خداوند کریم حضرت مجدد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے درجات میں زیادہ سے زیادہ روز افزوں ترقی فرمائے۔ ان کا وصال ۶۳ سال کی عمر میں ۱۹ صفر ۱۰۳۴ھ / ۲۵ ۱۶۲۴ء کو ہوا۔ وصال سے کچھ پہلے اجمیر شریف تشریف لے گئے تھے۔ چاہتے تھے کہ جہانگیر کے لشکر کی اصلاح کو ختم کر کے بقیہ عمر سکون کے ساتھ وطن میں گزاریں۔ اسی غرض کے لیے حضرتِ غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مزار پاک پر مراقبہ کیا تھا "مدتے مجازی آں صدرِ اولیا، مراقب نشستند" روحانی ہدایت ہوئی کہ "در خلاصی خود از یں عسکر سعی نہ کنند" یعنی لشکر میں تبلیغ و اصلاح کا کام جاری رکھیں۔ جب باہر آئے تو خدام نے غلاف مزار ان کی نذر کیا۔ انہوں نے اسے لیکر بحفاظت تمام اپنے کفن کے لیے رکھ لیا۔ عجب کوائف ہیں۔ مجدد علیہ الرحمۃ کی ابتدائی تعلیم طریقہ چشتیہ میں ہوئی۔ پھر سلوک قادریہ کی تعلیم پائی، اس کے بعد نقشبندیہ میں وہ کمال حاصل کیا کہ مجدد مشہور ہوئے اور آخری حقیقت یہ ہے کہ حضور غریب نواز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ہدایت و انعام حاصل کیے۔ معلوم ہوا کہ وحدت الوجود اور وحدت الشہود دونوں ایک ہیں، مخالفت متوازی سے نہیں بلکہ ایک ہی سمت سے دونوں مختلف جگہوں پر کھڑے ہوئے منظرِ آفتاب سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔ یہ مَن و تو کا قضیہ بر بنائے جہالت ہے اور بس۔

---

[1] انفاس العارفین ص ۸۲


Marfat.com

قصہ مختصر اس سے انکار ممکن نہیں کہ حضرت عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے بعد صابری سلسلہ کی مرکزیت جاتی رہی تھی۔ پھر ڈیڑھ سو سال بعد امروہہ میں مرکزیت کا اعادہ ہوا اور وہ ۱۶۸ سال قائم رہی۔ آخر میں ۸۵۶ھ ۱۴۵۲ء کے بعد حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مرکزیت کو بحال کرنا چاہا مگر ان کے خلفاء اسے نہیں نبھاہ سکے۔ خود ان میں تفرقہ پڑ گیا لہٰذا معاشرے میں ابتذال پیدا ہونا لابُد تھا جو ہو کر رہا۔ البتہ شیخ عبدالقدوس رحمۃ اللہ علیہ کے بعض خلفاء نے انفرادی طور پر جو خدمت کی تھی وہ مرکز کی کارگزاریوں سے کم اہم نہیں خیال کی جا سکتی۔ انہوں نے ہندوستان سے باہر جا کر یہاں کے جملہ سلاسل سے پہلے اپنے سلسلہ کی اشاعت کی۔ حضرت نظام الدین بلخی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور شیخ محمدی رحمۃ اللہ علیہ کے کارناموں سے یہی ثابت ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ حضرت عبدالقدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلفاء کی یہ خصوصیت و حقیقت بھی قابل ملاحظہ ہے کہ اپنے شیخ کے اتباع میں حالاتِ زمانہ کے مدنظر انہوں نے امراء و سلاطین سے ربط وضبط کو مناسب نہیں سمجھا[له]۔ لوگوں نے اراضی کا قبضہ طے کرنے کو جلال الدین تھانیسری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو آگرہ بلایا تھا۔ اس سلسلہ میں انہوں نے "رسالہ تحقیق اراضی ہند" تصنیف کیا تھا جس میں ثابت کیا ہے کہ بادشاہ کو اختیار ہے کہ جس کو چاہے زمین دے۔ پھر وہ اس کا حق ہو جاتی ہے۔ اکبر بادشاہ کو وہ بہت پسند آیا اور ان سے اپنے یہاں رہنے کے لیے بیحد اصرار کیا۔ مگر وہ راضی نہیں ہوئے اور تبلیغ سلسلہ کی غرض سے وطن چلے آئے۔ ان کی توجہ بجائے امراء کے عوام کی اصلاح کی طرف رہی اور یہ زمانہ اسی کا مقتضی تھا۔

---

له مرشد سے یہ اختلاف ایسا تھا کہ جیسا امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے شاگردوں کے درمیان میں تھا اور ویسا نہیں تھا جیسا کہ آگے چل کر حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے خلفاء کے درمیان ہوا۔


Marfat.com

حضرت جلال الدین تھانیسری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ابتداء میں زاہد خشک تھے اور
ع کے قطعی مخالف تھے۔ شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مریدوں سے کہا کرتے تھے کہ
دا پیر ٹچکیا ہے۔ حضرت نے جواب میں کہلا بھیجا کہ عبد القدوس محض رقاص ہی نہیں ہے بلکہ
اص گر بھی ہے۔ جب حضرت شیخ عبد القدوس رحمۃ اللہ علیہ تھانیسر پہنچے اور مولانا کے مدرسے
ں تشریف لے گئے تو اپنے جواب کو سچ کر دکھایا۔ مولانا ایک نظر کی تاب نہ لا سکے۔ لوٹ
ٹ ہو گئے اور حال بدل گیا۔ بہر حال بیعت سے مشرف ہوئے اور خلافت کے مستحق ٹھہرے
ر کے دینِ الٰہی سے انہیں سابقہ پڑا۔ اکبر کا دربار فلسفہ و حکمت سے معمور تھا۔ اکبر نے یہ
ن کر کہ غیاث منصور ایرانی کے ایک شاگرد فتح اللہ شیرازی بیجا پور میں ہیں وہاں کے نواب
دل خاں دکھنی سے ان کو طلب کیا چنانچہ وہ فتح پور سیکری آ گئے۔ وہ مذاہب امامیہ
کھتے تھے اکبر نے انہیں ہاتھوں ہاتھ لیا۔ یہ نیرنجات کے بھی ماہر تھے۔ ان کی نئی نئی ایجادیں
ر شعبدے مشہور ہیں اس عہد میں انہوں نے معقولیت و شیعیت کو خوب پروان چڑھایا
پھر پارسی حکیم کامران نے فلسفہ مشائین کو رائج کیا۔ اس نے اپنی کتاب دبستان المذاہب میں جملہ مذاہب
کا خواب مضحکہ اڑایا ہے۔ اکبر کے دینِ الٰہی کے خلاف بنگال و بہار میں بغاوتیں بھی ہوئیں مگر وہ
ملکومت کے تشدد کی وجہ سے دب کر رہ گئیں۔ اکبر کا دین الٰہی کچھ بھی ہو مگر تھا بے حقیقت اس
کو ملکی مصلحت ہی تصور کیا جا سکتا ہے۔ وہ اس قابل نہیں کہ اس پر کوئی خاص توجہ کی جائے۔ یہ
دربار کے چند جاہ طلبوں تک ہی محدود رہا۔ صرف نو یا دس چیلے یا مرید میسر آ سکے ان کے
سوائے بیربل کے باقی سب مسلمان تھے۔ اس نو ایجاد فرضی مذہب کے علاوہ اس زمانہ
میں خود ہی الحاد کا زور تھا۔ علمائے دربار گندم نما جو فروش تھے ان سے بیزار ہو کر اپنے مغلئی
رسم و رواج اور چنگیز خاں تقلید میں اکبر نے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی تھی۔ اس کے انتقال

کے بعد اس کا دین الٰہی دم توڑ گیا۔ پھر حضرت مجدد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس دین کے اثرا
بھی زائل کر دیئے۔ ملائے بدایونی چودہ برس اکبری دربار میں رہے۔ اس مذہب کی ان
نے تائید نہیں کی۔ سزا کے خوف سے تین مرتبہ گھر بیٹھ رہے مگر ہر مرتبہ کسی نہ کسی طرح بُلا لیے گ
مگر حیرت ہے کہ ایسے ماحول میں رہنا انہوں نے پسند کیسے کیا۔ راجہ مان سنگھ۔ شہباز خاں کمبو
اور قطب الدین محمد[1] نے اس مذہب کو قبول کرنے سے اکبر کے منہ پر صاف انکار کر دیا
اپنے اپنے عہدوں پر بحال رہے اور معتوب نہیں کیئے گئے۔ مدعا یہ کہ اکبر کو خود اس مذہب
پر اصرار نہیں تھا۔ وہ سیاسی طور پر مصلحتاً صلح کل ہونے کے خیال سے اپنے اثرات کو بڑھا
کر اپنی حکومت کا استحکام چاہتا تھا۔ اور بس۔

حضرت مجدد سرہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سلسلہ چشتیہ میں اپنے والد کے مرید تھے
پھر قادری خلافت شاہ کمال کیتھلی سے حاصل کی تھی۔ آخر میں سلسلہ نقشبندیہ کے مجدد ہوئے۔
ان کی تعلیم میں ان دونوں سلسلوں کی خوشبو پائی جاتی ہے۔ اسی حقیقت کو بانداز دگر "نظامِ تعلیم و تربیت"
کے صفحہ ۲۰۳ پر مولانا مناظر احسن گیلانی مرحوم نے لکھا ہے کہ "اور تو اور سیدنا الامام حضرت
مجدد سرہندی قدس سرہٗ نے حالانکہ جو کچھ لکھا ہے عقلیت کے خلاف ان کا سارا کلام جیسا
کہ پڑھنے والوں پر مخفی نہیں سراسر عقلی رنگ میں ڈوبا ہوا ہے"۔ اگر مولانا مرحوم ذرا بھی غور فرماتے
تو سمجھ لیتے کہ مجدد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت شیخ العالم ردولوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی طرح
طریقت کو شریعت کے لباس میں پیش کرتے تھے۔ لہٰذا عقلیت کی تردید عقل سے اس لیے
کی کہ لوہا لوہے کو کاٹا کرتا ہے۔ اگر طریقت کے اصول پر تردید فرماتے تو عقلیت والے
اسے کیا سمجھتے۔ چونکہ صابری اور مجددی طرزِ تعلیم ایک سا ہے اسی لیے مجددی حضرات مخدوم

---

[1] پتہ نہیں کہ قطب الدین کوکہ تھے یا کوئی اور تھے۔ منتخب التواریخ میں یہی نام لکھا گیا ہے۔


Marfat.com

رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے سلسلہ کا خاص طور پر احترام بھی کیا کرتے ہیں۔
نظام الدین بلخی تھانیسری (متوفی ۱۰۳۶ھ/۱۶۲۶/۲۷ء) حضرت جلال تھانیسری کے بھتیجے
اور خلیفہ تھے۔ جہانگیر کو ان سے عقیدت تھی مگر اس شبہ پر کہ انہوں نے باغی شہزادہ خسرو کو
دی تھی بادشاہ نے ان کو جلاوطن کر دیا تھا۔ وہ حرمین شریفین کی زیارت کے بعد بلخ میں
مقیم ہو گئے تھے۔ ان ہی کا دم ہے کہ اس دیار میں صابری سلسلہ کی اشاعت کی ان کا وصال
میں ہوا۔ وہیں مدفون ہوئے ان کے خلیفہ حضرت محب اللہ الہ آبادی صابری رحمۃ اللہ تعالیٰ
علیہ (متوفی ۱۰۵۸ھ/۱۶۴۸ء) نے ہمیشہ امیروں سے بے نیازی برتی۔ شاہجہاں نے ہر چند انہیں بلایا
انہوں نے معذرت کر لی۔ البتہ اپنے قیام الہ آباد میں شہزادہ دارا شکوہ ان سے فیضیاب
ہوا تھا اور سفینۃ الاولیاء میں اس نے اس کا ذکر بھی کیا ہے اورنگ زیب کو حضرت محب اللہ
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے کچھ پرخاش تھی۔ ان کے خلیفہ شاہ محمدی امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (متوفی
۱۱۹۷ھ) کی جب شہرت ہوئی تو اورنگ زیب نے اپنی خام خیالی کی وجہ سے انہیں مکہ
شریف چلے جانے کا حکم دیا۔ وہاں انہوں نے صابری سلسلہ کی اشاعت ملک روم تک کی۔
۱۰۹۹ھ/۱۶۸۷/۸۸ء کے بعد جب وہ واپس آئے تو پانچ سال تک انہیں قلعہ اورنگ آباد میں
قید رکھا گیا۔ پھر اکبر آباد میں ان کا وصال ہوا۔ ان کے خلیفہ شاہ عضد الدین امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ
علیہ (متوفی ۱۱۷۲ھ/۱۷۵۸/۵۹ء) کو ان کی تصنیف "مقاصد العارفین" پر روہیلہ نواب نے انعام و وظیفہ پیش کیا
مگر انہوں نے قبول نہیں کیا اور متوکل رہے ان کی پیشین گوئی کے مطابق مدت بعد شاہ عالم کے مرہٹوں
نے ۱۱۸۵ھ/۱۷۷۱/۷۲ء میں ضابطہ خاں روہیلہ کو شکست دی تھی۔ شیخ المشائخ حضرت عبدالباری امروہوی
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، شاہ عضد الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلیفہ تھے۔ ان کا وصال ۱۲۲۶ھ/۱۸۱۱ء میں
ہوا۔ شاہ عبدالباری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے خلیفہ حاجی عبدالرحیم فاطمی ولایتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھے۔


Marfat.com

ان صابری حضرات کے حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ صاحبان سرکار و دربار سے بے تعلق رہے
سلطنت مغلیہ کے زوال اور انگریزوں کے عروج کی داستان سے تاریخ بھری
ہے۔ مگر ان ہنگاموں میں صابری بزرگوں کی کسی نوعیت سے بھی شرکت و شمولیت نہیں پائی جا
البتہ حضرت عبدالباری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وصال کے بعد ان کے خلیفہ حاجی عبدالرحیم رحمۃ اللہ
سیاسی طور پہ نہیں بلکہ علماء کے فتوی کی بناء پر سید احمد بریلوی کے ساتھ
سکھوں کے خلاف جہاد میں شریک ہو گئے تھے۔ اور ان کی شہادت بالاکوٹ میں ہوئی تھی ان
بعد حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں انگریزوں سے بر
ہوئے تھے۔ حاجی عبدالرحیم فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق سید احمد را
کے خلفاء نے نہایت وثوق سے فخریہ اعلان کیا ہے کہ حضرت فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو رحم علی
نادری سے فیض حاصل نہیں ہوا اور نہ شاہ عبدالباری امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے خلافت ملی
بلا شرکتِ غیرے وہ سید احمد صاحب رائے بریلوی کے خلیفہ تھے۔ گویا وہ نقشبندی تھے[1] اگر یہ صح
ہے تو حاجی عبدالرحیم اور ان کی شاخ کا تعلق صابری سلسلہ سے کبھی ہرگز نہیں ہو سکتا اور ان کو
حق نہیں کہ اپنے آپ کو صابری مشہور کریں، مگر خدا جانے یہ لوگ نقشبندی بننے سے کیوں شرماتے
ہیں۔ "شمائم امدادیہ" کے صفحہ ۱۶۳ پر یہ ایک روایت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مشہو
شاعر مومن خاں مومن سے نقل کی ہے[2] کہ ایک روز شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علی

---

[1] حضرت فاطمی کے سید احمدی ہونے کا دعویٰ حسب ذیل کتب میں ہے۔ (۱) مخزن احمدی (۲) سوانح احمد
(۳) ارواح ثلاثہ (۴) سوانح قاسمی (۵) "سید احمد شہید" مصنف مولانا غلام رسول مہر
صاحب۔ وغیرہ

[2] یہی روایت "امداد المشتاق" میں بھی ہے۔


Marfat.com

نے اکابر دین کا تذکرہ کرتے ہوئے مردان کامل کا ذکر کیا تھا۔ ایک شاگرد نے عرض کیا کہ آجکل مردِ کامل نظر نہیں آتے۔ فرمایا کہ "پرسوں فلاں سمت سے فلاں وقت ایک شخص مسئلہ پوچھنے یہاں آئے گا اسے دیکھ لینا وہ مرد کامل ہے"۔ چنانچہ موعودہ وقت پر جو صاحب آئے وہ حضرت حاجی عبدالرحیم فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھے۔ مرد کامل نے اس طرح مرد کامل کو دکھا دیا اب ملاحظہ ہو کہ شاہ عبدالباری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا وصال ۱۲۲۶ھ ۱۸۱۱ء میں ہوا اور ان کی وصیت کے مطابق صاحبزادے کی تعلیم و تربیت کے لیے حاجی عبدالرحیم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ دو برس تک امروہہ میں رہے۔ لہٰذا شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں وہ یا تو اس دو برس کے دوران میں آئے یا ۱۸۱۱ء کے بعد آئے۔ سید شہیدؒ اس زمانہ میں نواب امیر خاں کے لشکر میں بمقام مالوہ تھے[۱] وہاں سے دہلی آنے پر انہیں شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خلافت ۱۸۱۸ء میں دی تھی۔ سید صاحب کی پہلی ملاقات ان کے تذکروں کے مطابق حضرت فاطمی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ سے سہارنپور کی بونبی والی مسجد میں ہوئی تھی جب کہ تبلیغی دورہ کے سلسلہ میں سید صاحب وہاں گئے تھے نتیجہ یہ کہ جب حضرت فاطمی مسئلہ دریافت کرنے شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے تو وہ مرد کامل تھے اور سید احمد صاحب اس وقت نواب امیر خاں کے لشکر میں محض معمولی سپاہی تھے اور شاہ صاحب سے انہیں خلافت بھی نہیں ملی تھی۔ لہٰذا حضرت فاطمی کا

---

[۱] مالوہ کے لشکر میں ہر افسر نواب کہلاتا تھا ورنہ واقعی نواب کوئی نہیں تھا۔ نواب اشرف علی خاں رئیس کونہ ضلع علی گڑھ نے اپنے تذکرے "اشرف نامہ" میں لکھا ہے کہ وہ اسی زمانہ میں نواب امیر خاں کے مہمان مختلف وقفوں میں تین مرتبہ عرصہ تک رہے ہیں اور وہ فقیر دوست بھی تھے۔ مگر انہوں نے سید صاحب کا نہ ذکر کیا ہے اور نہ ان سے ان کی ملاقات ہوئی لہٰذا یہ سخت حیرت کی بات ہے۔ یعنی اگر سید صاحب وہاں تھے تو گمنام و بے نشان تھے۔


Marfat.com

کمال سیّد احمد صاحب کا عطیہ کبھی ہرگز نہیں ہو سکتا۔ اس لیے حضرت فاطمی کے متعلق سیّد صاحب کے خلفاء۔ اور حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ کے خلفاء۔ کا دعویٰ غلط اور مہا غلط ہے۔ حاجی صاحب کی ایک روایت سے اس دعویٰ کی تردید ہو جاتی ہے اور وہ روایت امداد المشتاق کے صفحہ نمبر ۲۸۳ پر ہے جو انہوں نے زیارت حرمین کے موقع پر ۱۲۶۱ھ ۱۸۴۵ء میں سُنی تھی وہ یہ ہے کہ شاہ عبدالرحیم اور شیخ محمد جان نے ہندوستان آکر پہلے حضرت رحم علی شاہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے سلسلۂ قادریہ میں بیعت کی تھی۔ ان کے انتقال کے بعد یہ دونوں امروہہ پہنچے۔ شاہ عبدالباری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ "شیخ محمد جان سے کہہ دو کہ تمہارا حصہ شاہ غلام علی دہلوی کے پاس ہے اور شاہ عبدالرحیم کو میرے پاس لاؤ" اس کے بعد شاہ عبدالباری رحمۃ اللہ علیہ سے فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا مطلب پُورا ہو گیا۔ یعنی مرید کر کے توجہ فرما دی۔ حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی اس مستند روایت کا علم رکھنے کے بعد معلوم نہیں ان لوگوں کو کیا خبط و جنون ہے جو فاطمی رحمۃ اللہ علیہ کو سید شہید صاحب کا خلیفہ کہتے ہیں غالباً ایسا شبہہ حضرت فاطمی کی شرکت جہاد کی وجہ سے ہوا۔ انہوں نے بیشک سیّد صاحب سے بیعتِ جہاد کی مگر بیعتِ جہاد اور بیعتِ ارادت میں فرق ہے ممکن ہے کہ سیّد صاحب نے اپنی اعزازی خلافت بھی مرحمت فرما دی ہو۔ اگرچہ اس کا کہیں ذکر نہیں ہے۔ مگر یہ بھی بیعتِ ارادت کا مرتبہ نہیں رکھتی۔ سلسلہ اصلی سے چلا کرتا ہے۔ پھر یہ بھی پتہ نہیں چلتا کہ سیّد صاحب نے جہاد محض سکھوں سے کیا تھا یا انگریزوں سے بھی کیا تھا۔ واقعات حالات اور خصوصاً سید صاحب کے بیانات سے ظاہر نہیں ہوتا کہ انہوں نے جہاد انگریزوں سے کیا تھا[1] اسی طرح حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کا جہاد انگریزوں کے خلاف مشکوک ہے۔ اس کی حقیقت یہ ہے کہ بہ اتباع سیّد احمد صاحب ان کی جماعت علماء۔ حاکمِ وقت سے جنگ کرنے کو جائز نہیں سمجھتی تھی مگر ہُوا

---

[1] ملاحظہ ہو احقر کی کتاب "سید احمد شہید کی صحیح تصویر"

یہ کہ میجر اسپینکی نے تھانہ بھون کے قاضی عبدالرحیم اور ان کے ساتھیوں کو بلا تحقیق بغاوت کے شبہ پر سہارنپور میں پھانسی دے دی تھی۔ لہٰذا یہ حضرات انگریزوں سے بدلہ لینے پر آمادہ ہو گئے۔ مجلس شوریٰ طلب کی گئی۔ اس میں متقدر علماء نے جنگ کی مخالفت کی اور مولوی رشید احمد صاحب نے برملا کہا کہ یہ جذبۂ انتقام ہے اس کو کسی طرح جہاد سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا۔[1] مگر پھر بھی فتویٰ جہاد جاری کر دیا گیا اور حاجی امداد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو امیر مقرر کیا گیا۔ جب مقابلہ ہوا تو کچھ علماء شہید ہوئے باقی سب پسپا ہو کر روپوش ہو گئے۔ اور امیر جہاد حاجی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خفیہ طور پر ۱۸۵۹ء میں مکہ مکرمہ کو ہجرت فرمائی۔ مختصر یہ کہ یہ جہاد بھی مشکوک ہے اسے انتقامی جنگ ہی کہا جا سکتا ہے۔

جناب سید احمد رائے بریلوی اور شاہ اسمٰعیل دہلوی کی صحبت و تعلیم کی وجہ سے حضرت فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی دیوبندی شاخ کو ایک نعمتِ غیر مترقبہ حاصل ہوئی یعنی ان صاحبان کو بشارت و ہدایت دینے کے لیے عالمِ رویاء میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ خود قدم رنجہ فرمانے لگے لیکن خوابوں کی حقیقت یہ ہے کہ بعض اوقات توہمات و تخیلات جو تحت شعور میں پوشیدہ ہوتے ہیں کسی مہیج کی وجہ سے خواب میں اُبھر آتے ہیں ان کو اصل نہیں سمجھنا چاہیئے۔ یہ صحیح ہے کہ حضرت سرور کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شبیہ مبارک خوابوں میں ابلیسِ لعین اختیار نہیں کر سکتا مگر اسے دھوکا دینے میں کمال ہے خواب میں اجنبی صورت کو کسی اور سے موسوم کر دینا اس کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے اب ان حضرات سے جنہیں خوابوں میں حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ کی زیارت نصیب ہوئی ہے۔ جلیہ مبارک دریافت کیا جائے تو ہر ایک مختلف شمائل بتلائے گا۔ اس کی تاویل یہ کی جاتی ہے

---

[1] منقول از "مولانا محمد احسن نانوتوی" مصنفہ جناب محمد ایوب قادری صاحب ایم۔ اے کراچی

Marfat.com

کہ ہر شخص کو اس کے ظرف کے مطابق دیدار ہوا کرتا ہے۔ اس کے کھلے معنی ہیں کہ اس قسم کے خو
میں اکثر توہمات و تخیلات کا دخل ہوتا ہے اور اصلیت نہیں ہوتی لیکن اگر سچ بھی ہو ا
تحدیث نعمت کے طور پر ان کا تذکرہ جائز ہو سکتا ہے مگر اس شرف کے جا و بیجا اظہار
برکت جاتی رہتی ہے اور سعادت کا دروازہ بند ہو جاتا ہے اور یہ بھی ہے کہ غیرتِ حسن اعلا
کی روداد نہیں ہوتی پھر روحانیت و نورانیت تو اس سے بھی زیادہ حساس ہوتی ہیں جن کو حضو
رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی خوابوں میں زیارت ہوتی ہے وہ قیل و قال میں نہیں پڑا کر
اور نورانیت سے لطف اٹھایا کرتے ہیں۔ احادیث سے ثابت ہے کہ خوابوں کے احکام لائق
تعلیم نہیں ہوتے[1] اس میں شک نہیں کہ رویائے صادقہ نبوت کا چالیسواں حصہ ہیں لیکن
رویائے صادقہ فضل رحمانی پر منحصر ہیں۔ اور ہر کس و ناکس کا مقسوم نہیں۔ رویائے صادقہ و کاذبہ
میں امتیاز کرنے کے لیے بتایا گیا ہے کہ خواب دیکھ کر اس کی تین دفعہ نفی کی جائے۔ اگر ہر سہ
مرتبہ تین راتوں وہی خواب تکرار کرے تو صادقہ ہے ورنہ کاذبہ ہے نفسانی نقوش اور اغولے
شیطانی کو رویائے صادقہ سمجھ لینا مخلصین کا شیوہ نہیں ہے۔

حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کسی تعارف کے محتاج نہیں۔
رب العالمین نے انہیں تین نعمتیں عطا فرمائیں ایک یہ کہ ان کے مرید نامی گرامی علماء ہوتے۔
دوسرے یہ کہ قیام کے لیے بیت اللہ میں جگہ ملی تیسری یہ کہ دہلی کے مدرسہ رحیمیہ کی طرح دارالعلوم
دیوبند کی بنیاد ڈالی[2] حضرت کا سال پیدائش ۱۲۳۳ھ/۱۸۱۷ء ہے اور انکا وصال مکہ معظمہ میں ۱۳۱۷ھ/۱۸۹۹ء میں ہوا

[1] فضائل صحابہ و اہل بیت ص۲۲۲ ماخوذ از مکتوبات شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔
[2] یہ تحریک حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سید عابد حسین نے ۱۲۹۷ھ/۱۸۶۷ء میں دارالعلوم کا دیوبند میں اجرا کیا۔ مہتمم مولانا قاسم اور نائب مہتمم مولوی رشید احمد بنائے گئے معاونین میں مولانا مہتاب علی اور حاجی صاحب کے بڑے بھائی ذوالفقار علی اور
(باقی نوٹ اگلے صفحہ پر)


Marfat.com

اٹھارہ سال کی عمر میں شیخ نصیر الدین حنفی دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے مرید ہوئے اور سلسلہ نقشبندیہ کی خلافت حاصل کی پھر حضرت نور محمد جھنجھانوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے سلسلہ صابریہ کی خلافت پائی اور اسی خاندان کے ہو رہے حج کے لیے ۱۸۴۱ء میں گئے اور ۱۸۴۳ء میں واپس آئے ۱۸۵۷ء میں انگریزوں سے شکست کھائی اس کے بعد ۱۸۵۹ء میں مولوی محمد یعقوب اور عبدالغنی کی معیت میں براہ سندھ خفیہ طور پر ہجرت فرمائی حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ مرنجاں مرنج اور منکسر المزاج تھے ہر شخص کی خاطر و طبیعت کا لحاظ و پاس رکھتے تھے۔ اگر کوئی ان کی رائے نہیں مانتا تو فرما دیتے کہ تمہاری خوشی مختلف قسم کے عقائد رکھنے والے ان کے مرید تھے ایک غیر مقلد نے مرید ہونے کے بعد آمین بالجہر اور رفع یدین کو ترک کر دیا۔ حاجی صاحب نے اس سے اس کی وجہ دریافت کی اور فرمایا کہ اگر ہماری وجہ سے ترک کیا ہے تو نہ کرو میں ترک سنت کا باعث کیوں بنوں سنت یہ بھی ہے اور وہ بھی اور اگر اپنی مرضی سے ترک کیا ہے تو خیر تم جانو۔ غرض حاجی صاحب کی وسعت قلبی اور رواداری بے مثل خصوصیت تھی۔ ان کی تواضع کا مزید ثبوت یہ ہے کہ جب ان کے خلفا کسی پہ کفر کا فتویٰ لگاتے تو حضرت تاویل فرمایا کرتے تھے[1] ایک مرتبہ کسی نے حاجی صاحب کی تکفیر کی تو فرمایا کہ میں عند اللہ اگر مومن ہوں تو مجھ کو کسی کی تکفیر مضر نہیں۔ اور اگر خدا نخواستہ کافر ہوں تو برا ماننے کی کیا بات ہے۔

حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنا حصہ جائداد اپنے منجھلے بھائی فدا حسین

---

بقیہ نوٹ پچھلا صفحہ

دیگر حضرات جو شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں کے تعلیم یافتہ تھے، قابل ذکر ہیں مسجد چھتہ میں مدرسہ جاری کیا گیا۔ جامع مسجد کی بنیاد ۱۲۸۲ھ میں رکھی بعد کو کمیٹی میں اختلافات شروع ہوئے تو سید عابد علی صاحب حج کو تشریف لے گئے انکی عدم موجودگی میں تنازعات فسادات اور بڑھے۔ حج سے واپس آکر سید صاحب کمیٹی سے مستعفی ہو گئے۔ سید صاحب کی پیدائش ۱۲۵۰ھ میں اور وفات ۱۳۳۱ھ میں ہوئی۔

[1] امداد المشتاق ص ۳۷۸


Marfat.com

کو ہبہ کر دیا تھا۔ جب مرید ہونے کے لیے کثرت سے علماء آنے لگے تو ان کے قیام و طعام
میں دقت واقع ہوئی۔ لہٰذا فدا حسین کی اہلیہ نے مہمان نوازی کی ذمہ داری لی کچھ دن کے بعد حا
صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے خواب میں دیکھا کہ ان کی بھاوج کھانا پکا رہی ہیں اتنے میں حضو
سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مع صحابہ کے تشریف لائے اور فدا حسین کی بیوی سے فرمایا ک
اس قابل نہیں کہ امداد اللہ کے مہمانوں کے لیے کھانا پکائے ان کے مہمان علماء ہیں۔ ان کیلئے کھ
ہم خود پکائیں گے[1] تعبیر یہ لی گئی کہ علماء کثرت سے مرید ہوں گے۔

اس خواب کی تعبیر کے بعد جو عالم و فاضل مُرید ہوئے اُن میں سب سے اول مولو
رشید احمد صاحب گنگوہی تھے[5]۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ مولوی صاحب پہلی مرتبہ کسی مولوی سے
مناظرہ میں کامیابی کی دعا کے لیے حاجی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ حاجی صاحب
نے انہیں سمجھایا کہ مناظرہ کرنا اچھا نہیں ہوتا اس سے دل سیاہ ہوتا ہے[2]۔ اس پہلی حاضری کے
بعد مولوی صاحب نے بارہا مرید کر لیے جانے کی درخواست کی مگر مسموع نہیں ہوئی لیکن جب
حافظ ضامن علی صاحب نے سفارش کی تو انہیں مرید کر لیا۔ اس تعویق کی وجہ یہ بتائی گئی کہ
شوق و طلب کو بڑھانا اور پختہ کرنا منظور تھا۔ وقت بیعت مولوی صاحب نے یہ شرط پیش
کی تھی کہ "ذکر و شغل اور محنت و مجاہدہ مجھ سے کچھ نہ ہو سکے گا۔" حاجی صاحب نے ہنس کر فرمایا
کیا مضائقہ ہے[3]۔ عرصہ کے بعد مولوی اشرف علی نے دریافت کیا کہ شرط قبول کرنے کے
بعد تعلیم کی کیا صورت رہی جواب دیا کہ "بس مرمٹا۔ میری چارپائی اپنے برابر بچھوائی گئی۔ رات

---

۱؎ ارواح ثلٰثہ و امداد المشتاق ص۲۳ و ص۲۴ ۲؎ امداد المشتاق ص۱۸ و ص۳۷۶ و
فیض الاکابر ص۹۹ تا ص۱۰۰ ۳؎ امداد المشتاق ص۲۲/۱۹ و تذکرۃ الرشید ص۵۷
امداد المشتاق ص۲۰


Marfat.com

کو وہ اپنے ورد و وظائف میں ہوتے تھے اور میں سونا چاہتا تھا مگر نیند نہیں آتی تھی۔ لہذا رفتہ رفتہ میں بھی ذکر و فکر کرنے لگا۔ ایک رات کو میں نے از خود ذکر بالجہر کیا تو صبح کو فرمایا تم نے تو ایسا ذکر کیا جیسے کوئی بڑا مشاق کیا کرتا ہے۔ غرض اس طرح ہمت افزائیاں کر کے مجھ سے مجاہدات کروا لیے اور میری شرط کو کالعدم کر دیا۔[1]

امداد المشتاق مصنفہ مولوی اشرف علی تھانوی صاحب کے صفحہ ۲۶ کے فٹ نوٹ میں لکھا ہے کہ بعض مسائل میں علماء میں اختلاف تھا مگر اس اختلاف سے اصل مقصود میں قدح لازم نہیں آتا۔ پھر یہ بھی تحریر فرمایا ہے کہ "ہمارے حاجی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ علماء تنازع کر کے العلم حجاب الاکبر کے مصداق بن جاتے ہیں"۔ اشرف علی صاحب کی اس تحریر کے معنی جو کچھ بھی ہوں مگر حقیقت یہ ہے کہ اختلاف بعض خلفاء اور حاجی صاحب کے درمیان میں تھا۔ چنانچہ حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کا ارشاد ہے کہ میرے خلفاء دو قسم کے ہیں۔ ایک وہ جنہیں میں نے از خود خلافت دی ہے۔ دوسرے وہ جن کو تبلیغِ دین کے لیے ان کی درخواست پر اجازت دیدی ہے۔[2] جن خلفاء کو از خود خلافت دی انہوں نے پوری طرح حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کا اتباع کیا، مثلاً مولوی لطف اللہ علی گڑھی۔ مولوی احمد حسن کانپوری مولوی محمد حسین الہ آبادی اور مولوی عبد السمیع رام پوری جن خلفاء نے حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے اختلاف کیا ان میں مولوی محمد قاسم نانوتوی۔ مولوی رشید احمد گنگوہی اور مولانا اشرف علی تھانوی کے اسماء گرامی سرفہرست ہیں۔

یہ اختلاف اپنی نوعیت کے لحاظ سے عجیب و غریب اور رکیک و مبتذل

---

[1] امداد المشتاق صنہ۲

[2] " " " " "


Marfat.com

ہے۔ متعدد مرتبہ علماء دیوبند کی شکایتیں حاجی صاحب سے کی گئیں مگر انہوں نے فرمایا کہ مولوی رشید احمد صاحب کی تحقیقات للّٰہیت پر مبنی ہے اور اس میں نفسانیت کا شائبہ نہیں اس بحث وتکرار میں عمر تلف نہیں کرنا چاہیئے۔ اس سے محبوب حقیقی سے حجاب ہو جاتا ہے [1] پھر یہ فرمایا کہ جو ہمارا معتقد ہے وہ ہم سے منحرف نہیں ہو سکتا۔ بعد میں رفع فساد کے لیے حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے دو رسالے "وحدت الوجود" اور "فیصلہ ہفت مسئلہ" لکھ کر بھیج دیئے [2] [3] جن میں اپنے مشرب طریقت وشریعت کی وضاحت کی۔ رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ بھیجنے کے بعد مولانا محمد حسین الٰہ آبادی سے بذریعہ خط دریافت کیا وہ تحقیق کر کے بتائیں کہ ہمارے لوگوں نے "دیوبند وغیرہ" اس رسالے کو کس نظر سے دیکھا اور اس کو پسند کیا یا نہیں [4] علمائے دیوبند نے اپنی تحقیقات کی بنا پر ان رسالوں کو نگاہ غلط انداز سے بھی نہیں دیکھا بلکہ فیصلہ ہفت مسئلہ کو نذرِ آتش کروا دیا۔ ان اختلافات کی حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی نذر میں رتی برابر بھی اہمیت نہیں تھی کیونکہ وہ سب ہی فروعی تھے۔ سمجھانا ان کا کام تھا۔ ماننا یا نہ ماننا ان لوگوں کا کام تھا۔ مبلغ مرشد اور رسول کا فرض حق کو پہنچا دینا ہوتا ہے اور بس وہ مجبور نہیں کر سکتے۔ ہدایت اللہ کی طرف سے ہوتی ہے۔ ایسا یکطرفہ اختلاف یا تخیل گویا اپنی ڈفلی پر اپنے راگ کی مثال تھا چنانچہ حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی پیشانی پر بل تک نہیں آیا۔ البتہ یہ نصیحت فرمائی کہ اختلاف منظر عام پر نہ لایا جائے تاکہ فتنہ وفساد نہ پھیلے مگر علمائے دیوبند ماننے والے کب تھے۔ بایں ہمہ حاجی صاحب

---

[1] امداد المشتاق ص۱۷۱ و قصص الاکابر ص۲۷ و فیصلہ حقیقت مسئلہ

[2] رسالہ وحدت الوجود ص۲ وشمائم امدادیہ ص۷ یہ رسالہ ۱۲۹۹ھ ۱۸۸۱ء میں تصنیف فرمایا تھا

[3] فیصلہ ہفت مسئلہ رجب ۱۳۱۲ھ ۱۸۹۴ء میں بھیجا تھا۔

[4] سوانح حیات شاہ محمد حسین الٰہ آبادی ص۳۰۳

رحمۃ اللہ علیہ نے ہر ہر موقع پر ان صاحبان کی قدر و منزلت کا برابر اظہار کیا ہے۔ مولوی رشید احمد صاحب کے اس شبہ کے متعلق کہ شاید حاجی صاحب کبیدہ خاطر ہو گئے اپنے خط میں اس کی تردید کرتے ہوئے آخر میں لکھا کہ "فقیر نے مسائل مختلف فیہا کے باب میں آپ کی کوئی تحریر نہیں دیکھی نہ پڑھی اور نہ اس کی تفتیش کی۔ فقیر تو آپ کے سب اقوال کو موافق شرع ہی جانتا ہے۔ مزید برآں اگر بعض مسائل میں موافقت نہ ہو تو فقیر ایسے اختلاف کو صحابہ کا اختلاف سمجھتا ہے اور آپ کے ہر قول کی تاویل و توجیہ میرے دل میں نہایت جمعیت بخش و تسلی دہ ہے[1] حاجی صاحب نے اپنی تواضع اور اپنے اخلاق کریمانہ سے ان کی جو تعریف اور عزت افزائی کی اس میں اصلاح کی کوشش موجود ہے جسے تالیف قلوب بھی کہا جا سکتا ہے بقول شخصے "عاقلاں را اشارہ کافی است" افسوس یہ حضرات اپنی مشیخت میں پھوٹے نہیں سماتے اپنی رائے پر اڑے رہے پایان کار اپنی تحقیقات کے لئے ڈھول بجائے کہ اس کی آواز ابھی تک گونج رہی ہے۔ مولوی رشید احمد صاحب نے اعلان کیا کہ "جس فن کے امام حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں ہم ان کے مقلد ہیں۔ باقی ان فرعیات کے امام ہم ہیں حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو چاہیئے کہ ہم سے پوچھ پوچھ کر عمل کریں" اور مولوی قاسم نے فرمایا کہ "ہماری معلومات زائد ہیں اور حاجی صاحب کا علم زائد ہے"[2] ان ارشادات کے معنی جو کچھ بھی سمجھے جائیں۔ مگر یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ ان کے نزدیک طریقت، شریعت سے جُدا فن ہے۔ بلکہ حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا کہنا ہے کہ اقرار باللسان اشارہ طرف شریعت کے ہے۔ تصدیق بالجنان

---

[1] امداد المشتاق صـ ۱۹۶ (تاویل کا لفظ غور طلب ہے۔ تاویل اسی بات کی جاتی ہے جو مشکوک اور صحیح نہ ہو۔)

[2] امداد المشتاق صـ ۱۹۶

سے مطلب طریقت ہے۔ اقرار بدون تصدیق کے نفاق ہے اور تصدیق بلا اقرار کے بیکار ہے[1] ان صاحبان نے اس اختلاف کی حضرت امام ابو حنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ اور ان کے شاگردوں اور حضرات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے اختلاف سے مثال دی اور مولوی اشرف علی صاحب نے تو اس اختلاف کو جائز قرار دینے کے لیے اپنی ساری قابلیت صرف کر دی مگر ساتھ ہی از راہ انصاف یہ بھی تحریر کیا ہے کہ بقول شخصے " تا نباشد چیزکے مردم نگویند چیز ہا "

اعلیٰ حضرت کو وہ تشدد پسند نہ تھا جس کو امام ربانی نے اصلاح خلق و احیاء سنت کے لیے دانتوں سے مضبوط پکڑ رکھا تھا ...... مسئلہ مسلمہ کی بنا پر اعلیٰ حضرت کی طرف سے اہلیت و استعداد تام کا پروانہ ملے پیچھے صاحب نسبت مجاز طریقت بن کر اعلیٰ حضرت کے اس خیال سے امام ربانی کا موافقت نہ فرمانا شریعت میں تو کیا طریقت میں بھی کسی الزام کا باعث نہیں ہو سکتا ..... جو کچھ بھی ہو بد نفس معاندین کے لیے اس مبحث میں پڑنا سبب ضلال ہو گیا اور جس نے جو چاہا کہا مگر خدا شاہد ہے۔ بات یہ تھی کہ لا ریب حضرت امام ربانی قدس سرہٗ کو قدوۃ العلماء اور جامع شریعت والطریقت نائب رسول بن کر اس طریق کا اختیار فرمانا جو بظاہر شیخ کے قول و عمل سے ظاہر ہو رہا تھا۔ زبردست لغزش تھی جو آپ کو اس مرتبہ عالیہ تک پہنچنے کے لیے وہ مضبوط دیوار بن کر روکنے والی تھی۔

بے ادب را اندریں رہ بار نیست جائے اُو بر دار شد و دار نیست
از خدا خواہیم توفیق ادب بے ادب محروم گشت از فضل رب

آپ کی استقامت کا دُر فریدبال سے زیادہ باریک راستہ میں آفتاب نصف

---

[1] قصص الاکابر نمبر ۲۲ و ۰ ۷ و ضیاء القلوب ص ۹۷


Marfat.com

نہار کی طرح ایسا چمکا کہ عالم نے دیکھ لیا ....؛"

یہ استدلال ذوالوجہین ہے[1] تشدد و بے ادبی کا اقرار بھی ہے اور انکار بھی۔ ان تشبیہوں میں بھی مغالطہ ہے۔ امام صاحب اور ان کے شاگردوں کا اختلاف فقہی امور میں تھا اور ان کا اختلاف عقائد کے متعلق ہے۔ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا مختلف الرائے ہونا ایک حقیقت منظر کو دو مختلف سمتوں سے معائنہ کرنے کی وجہ سے تھا۔ دونوں کے مشاہدات پر شبہ کیا جا سکتا ہے۔ مگر دونوں صحیح ہیں اسی وجہ سے ان کے اختلاف کو رحمت سے تعبیر کیا گیا۔ یہ اختلاف ناظرِ حقیقت کی لامحدود وسعت اور بے مثل خوبی کا اظہار ہے۔ یہ کہ کس صحابی کے مشاہدہ کو زیادہ پسند کیا جاتا ہے یہ اپنے اپنے نقطۂ نظر پر منحصر ہے۔ مگر یہاں معاملہ دگرگوں ہے حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنے خلفاء کے نقطۂ نظر کی ہمیشہ تاویل کی۔ ظن نیک سے کام لیا ان کو غلط نہیں کیا۔ مگر ان کے خلفاء نے حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ کے نظریہ پر برابر اعتراض کیے۔ اس اختلاف کے جواز میں مولوی اشرف علی صاحب نے کافی ثبوت فراہم کیے ہیں مگر ان میں تضاد ہے ان کے تمام دلائل منطقی ہیں۔ ان میں صلاحیتِ قلب و روح کا شائبہ بھی نہیں۔ درحقیقت حاجی صاحب نے واضح طور پر بتایا کہ "فقیر وہ ہے جو حنفی المذہب و صوفی المشرب ہو۔ جو کوئی اس سے تجاوز کرے گا میرے رابطہ و واسطہ سے اسے کچھ حصہ نہ ملے گا۔ اور جو فقیر سے اخلاص رکھتا ہو اس پر لازم ہے کہ صوفی المشرب و حنفی المذہب ہو۔ غیر مقلد حدیث دانی اور اہل حدیث ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں۔ حاشا و کلا حقانیت سے بہرہ نہیں رکھتے۔ لہٰذا وہ اہل حدیث کے زمرہ میں شامل نہیں ہو سکتے۔ بلکہ ایسے لوگ دین کے رہزن ہیں ان کے اختلاط سے احتیاط چاہیئے"۔[2]

---

[1] امدادالمشتاق ص۱۹۳ و ۱۹۴ ۔ [2] ملفوظات مرتبہ محمد احسن صاحب ص۵۰ ۔


Marfat.com

اس بحث و استدلال پر توجہ کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ نزاعی مسائل ک
سمجھ لیا جائے تاکہ ان کے دلائل کی حقیقت واضح ہو سکے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو۔ حاجی صاح
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی کتاب "ضیاء القلوب" میں ذکر و فکر اور اشغال مجاہدات کے ط
لکھے ہیں تاکہ روحانیت کے مدارج آسانی سے طے کئے جا سکیں۔ مگر یہ حضرات ضیاء القلو
ماؤل سمجھتے ہیں۔ طریقت کا ہر سلسلہ مجاہدات کو لازمی و ضروری قرار دیتا ہے۔ مجاہدات کو وا
عامہ سے موسوم کیا ہے۔ اب اگر ان صاحبان کو مجاہدات کے متعلق چون و چرا ہے تو اس ک
وجہ وہی شرط ہو سکتی ہے جو پہلے ہی دن بیعت کے وقت مولوی رشید احمد صاحب نے پیش کی تھ
کہ مجھ سے محنت و مجاہدات وغیرہ کچھ نہ ہو سکیں گے یہ صاحبان تصور شیخ کو ناجائز اور بت پرست
سمجھتے ہیں۔ حالانکہ مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی نے خود اقرار کیا ہے کہ تین سال تک
حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا چہرہ پیشِ نظر رہا اور میں نے بغیر اس سے پوچھے ہوئے کوئ
کام نہیں کیا۔[1] مولوی اشرف علی صاحب نے قطعی طور پر اعلان کر دیا کہ چشتیوں میں تصور
شیخ جائز نہیں ہے۔ انہوں نے اپنی ذات کو کل چشتیوں سے موسوم کر دیا۔ انہیں یہ لکھنا
چاہیئے تھا کہ تصور شیخ کو میں جائز نہیں سمجھتا اگرچہ چشتی جائز سمجھتے ہیں۔ مسئلہ وحدت الوجود کے یہ بالکل مخالف
ہیں اور اس کو کفر و شرک خیال کرتے ہیں۔ چونکہ یہ دیوبندی علماء طریقت کو علم معقول سے
سمجھنے کے عادی ہیں اس لیے ایسا اختلاف وجود میں آنا ضروری تھا اور اس پر انہیں ناز ہے
شریعت کے جن مسائل میں ان کو اختلاف ہے وہ سات ہیں۔ ان میں سے پانچ عملی اور بقیہ
دو علمی ہیں۔ وہ پانچ مسائل یہ ہیں۔ (۱) مولود شریف[2] (۲) عرس (۳) سماع (۴) ندائے غیر اللہ

---

[1] ارواح ثلاثہ صفحہ ۲۹
[2] حاجی صاحب مکہ معظمہ میں نہ صرف مولود شریف کرتے تھے بلکہ رجبی شریف کی محافل بھی منعقد کرتے تھے ان ہی کی تقلید میں یہاں آکر شاہ محمد حسین الہ آبادی نے رجبی شریف کی مجلس کو رائج کیا تھا۔

(ماخوذ از سوانح حیات شاہ محمد حسین الہ آبادی)


Marfat.com

(۵) جماعت ثانیہ ان امور کے متعلق جو رائے انہوں نے قائم کی اس سے کوئی فائدہ مترتب نہیں ہوتا، بہر حال اپنی اپنی نظر اور اپنی اپنی رائے ہے لیکن یہ کیسے غضب کی بات ہے کہ ان فرعیات کو اصل اصول سے کہیں زیادہ اہمیت دی گئی اور اس طرح اس فخر و ناز سے ملت اسلامیہ میں تازہ فتنہ و فرقہ بندی کی بنیاد پڑ گئی۔ اب رہے دو علمی مسائل (۱) امکان کذب (۲) امکان نظیر تو یہ محض قیاسی بھی ولاطائل مسائل ہیں جن کا حاصل حصول کچھ نہیں اور جن کو اغوائے شیطانی کے علاوہ اور کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ بحث کی گئی ہے کہ اللہ جل شانہٗ حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کا نظیر پیدا کر سکتا ہے یا نہیں۔ اور یہ کہ اللہ تعالیٰ سے جھوٹ سرزد ہو سکتا ہے یا نہیں۔ العظمۃ للہ اب اگر ان حضرات سے ایسے ہی لاطائل سوال کئے جائیں تو کیا جواب دیں گے آیا ایک مقدس و معتبر مولوی گناہ پر قدرت رکھتا ہے یا نہیں اور یہ کہ اللہ تعالیٰ جو حی و قیوم ہے اپنے مارنے اور خود کو فنا کرنے پر قادر ہے یا نہیں۔ بہر حال یہ بحثیں الٰہیات و مابعد الطبیعیات اور فقہی جزئیات کی ہیں ان بحثوں کا طریقت سے تو دور کا بھی واسطہ نہیں اور شریعت بھی ان کی روادار نہیں ہو سکتی۔ جب ان مسائل کی یہی حقیقت ہے اور ان کی شریعت و طریقت میں کوئی اہمیت نہیں تو ملاحظہ طلب یہ ہے کہ ان حضرات نے مرشد سے اختلاف کر کے دین و دنیا میں کون سے چاند لگائے۔ یہ اختلاف غالباً ضد، خود نمائی اور خود ستائی پر مبنی ہے اور اس کی وجہ یہی ہو سکتی ہے کہ وہ چاہتے تھے کہ جس طرح طریقت کا امام حاجی صاحب رحمت اللہ تعالیٰ علیہ کو ہم تسلیم کرتے ہیں اسی طرح حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرعیات کا امام ہمیں مان لیں اور ہماری پیروی کریں۔ اس قسم کی ضد خود نمائی اور پندار اہل طریقت قدم اول پر فنا کر دیتے ہیں۔ نفی نفس طریقت میں ضروری سمجھی گئی ہے تاکہ اس قسم کے شیطانی وہم وسوسے پیدا نہ ہونے پائیں۔ یہ خلفاء جن فروعی عقائد پر نازاں ہیں ان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عملاً


Marfat.com

شاہ اسمٰعیل دہلوی کے مُتبعِ ومقلد تھے۔ ان میں نہ حاجی صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عقائد پا
جلتے ہیں۔ نہ ان میں حاجی صاحب کی تعلیم وتربیت واشغال کی روح ملتی ہے اور نہ جذب وسلو
کے مراتب دکھائی دیتے ہیں۔ یہ حضرات جب شاہ عبدالرحیم فاطمی ولایتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ک
حضرت سید احمد صاحب کا خالص خلیفہ ثابت کرتے ہیں تو کیا وجہ کہ اپنے آپ کو نقشبندی نہیں
کہتے اور صابری کیوں بنتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

یہ مرثیہ یہیں ختم نہیں ہوتا آجکل ہر جگہ فیروزی واکبری عہد سے زیادہ مذہبی بے حِ
کا دور دورہ ہے۔ منم کی نمائش ہے۔ ذاتیات کا مظاہرہ کیا جاتا ہے اور حقیقت وخودی مصلوب
ہو چکی ہیں۔ اصلاح وتدبیر کی طرف توجہ کم ہے ہر شخص اپنے آپ کو دوسروں سے اعلیٰ وبالا سمجھتا
یگانگت واتحاد عنقا ہیں۔ عموماً تمامی مساعی جمیلہ جلسہ وجلوس۔ احتجاج وفریاد اور چندے جمع کرنے
پر ختم ہو جاتی ہے صابری تعلیم نے ظاہری لباس پہن کر فروغ حاصل کیا تھا لیکن موجودہ فیش
کی پوشاک اسے راس نہیں آئی۔ سماع جو چند شرائط کے ساتھ خلوت میں ہوتا تھا۔ اب آزادی
اختیار کرکے مجلسی بن گیا ہے۔ اکبر کے زمانہ میں وحدت الوجود کی جو گت بنی تھی وہی آجکل سماع
کا حال ہے۔ یہاں تقریباً پچیس تیس صابری خانقاہیں ہیں وہ لکیر کو پیٹ رہی ہیں ان
کا مصرف وہ نہیں رہا جو کبھی تھا۔ حالانکہ دعویٰ وہی ہے۔ اس گری ہوئی حالت میں اگر اصل
مقصد کے لیے متحدہ کوشش کی جائے تو عرسوں میں کوئی وجہ نہیں کہ اتحاد وتاثیر نہ ہو بہر حال
رحمت حق بہانہ می جوید


Marfat.com

# خلاصہ

(۱) سلسلہ صابری اپنے دوسرے خلیفہ حضرت کبیر الاولیاء تک نقاب پوش رہا۔

(۲) جب سہروردیوں اور نظامیوں میں اختلاف ہوا تو تیسرے خلیفہ شیخ العالم حضرت احمد عبد الحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ نے نقاب الٹ دی اور صابری تعلیم کی علانیہ تبلیغ کی اور یہی حضرت صابری سلسلہ کے مجدد ہیں۔

(۳) شیخ عبد القدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جدید طرز تعلیم کی بہترین طریقہ سے اشاعت کی اور معقولات کی وجہ سے تصوف کی جو مخالفت کی جاتی تھی اس کا دفعیہ بڑے کمال سے کیا۔

(۴) شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اس مقولہ کے کہ "من ایں سلسلہ را رنگ دیگر دادہ ام" کے یہ معنی نہیں کہ جلال و جمال میں اعتدال پیدا کیا بلکہ یہ معنی ہیں کہ امرا سے ربط و ضبط میں مبالغہ کیا اور تعلیم وحدت الوجود کو عام کیا۔ مگر ان کے خلفاء نے امراء سے تعلقات نہیں بڑھائے اور چشتیوں کی قدیمی روش اختیار کی۔

(۵) شیخ گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بعد مرکزیت جاتی رہی تھی۔ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مرکزیت کو جاری کرنا چاہا مگر ان کے خلفاء نے اس کو پھر ختم کر دیا۔

(۶) حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے بعض خلفاء نے بعض مسائل میں اختلاف کیا پھر اس کے متعلق انہوں نے جب حاجی صاحب سے استفسار کیا تو حاجی صاحب نے جواب میں لکھا کہ آپ کے اختلافات کی مجھے خبر نہیں۔ نہ آپ کی تحریریں میری نظر سے


Marfat.com

گزریں اور نہ میں نے ان کے متعلق تفتیش کی۔

(۷) جب فیصلہ ہفت مسئلہ لکھ کر بھیجا تو حاجی صاحب نے اپنے خلیفہ حض
محمد حسین الہ آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے دریافت کیا تھا کہ خلفائے دیوبند نے اس کو
نظر سے دیکھا۔ آیا پسند کیا یا نہیں۔

(۸) جملہ سلاسل سے پیشتر بیرون ہند سلسلہ کی اشاعت حضرت نظام الدین بلخی
رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور شاہ محمد نبی امروہوی نے کی اور سلسلہ صابری کو مقبول بنایا۔

(۹) اپنے قیام الہ آباد میں شہزادہ دارا شکوہ حضرت محب اللہ الہ آبادی سے مستفیض
ہوا تھا اور اس کا ذکر اس نے سفینۃ الاولیاء میں کیا ہے۔

(۱۰) شاہ عضد الدین امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شاہی عطیات قبول نہیں کئے
اور لودیوں کی معزولی کی پیش گوئی کی۔

(۱۱) عبدالرحیم فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ شاہ عبدالباری امروہوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ
کے خلیفہ تھے لہٰذا اختلاف کرنے والے خلفائے حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا دعویٰ
کہ حضرت فاطمی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ حضرت سید احمد رائے بریلوی کے خلیفہ تھے۔ صریحاً غلط ہے

(۱۲) حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اختلاف کرنے والے خلفا کا طرزِ عمل اسمٰعیلیہ ونجدیہ
سے ملتا جلتا ہے۔ صابری تعلیم و تربیت کی روح ان میں نہیں پائی جاتی۔

---


Marfat.com




| | | |
|---|---|---|
| حضرت جمال الدین ہانسوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ | ۱۔ حضرت مخدوم علاء الدین علی احمد صابر رحمۃ اللہ علیہ<br>۲۔ حضرت شمس الدین پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ<br>۳۔ حضرت جلال الدین کبیر الاولیاء۔ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ | حضرت سلطان المشائخ سید نظام الدین بدایونی ثم دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| خواجہ شبلی رحمۃ اللہ علیہ | ۴۔ حضرت شیخ العالم احمد عبدالحق ردولوی رحمۃ اللہ علیہ | شیخ نظام سنائی رحمۃ اللہ علیہ   شیخ ببرولوی رحمۃ اللہ علیہ |
| شیخ بختیار رحمۃ اللہ علیہ   شیخ جان جونپوری رحمۃ اللہ علیہ | ۵۔ حضرت شیخ محمد عارف ردولوی رحمۃ اللہ علیہ<br>۶۔ حضرت شیخ محمد ردولوی رحمۃ اللہ علیہ | عبدالغفور اعظم گڈھی رحمۃ اللہ علیہ ؎۱ |

(؎۱ بزرگوں سے اگر سلسلہ چلا ہے تو ان کے خلفاء کے نام اور پتے مطلوب ہیں۔)

شیخ رکن الدین — ۷۔ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ — شیخ مدھار رحمۃ اللہ علیہ[۱]

شیخ عبدالاحد (والد جناب مجدد سرہندی) رحمۃ اللہ علیہ

۸۔ حضرت جلال الدین تھانیسری رحمۃ اللہ علیہ

۹۔ حضرت خواجہ نظام الدین بلخی رحمۃ اللہ علیہ

۱۰۔ حضرت شیخ ابوسعید گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ

شیخ محمد صادق گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ — ابراہیم رامپوری رحمۃ اللہ علیہ — ۱۱۔ حضرت محب اللہ الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ — ابراہیم پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ — شاہ درگاہی رامپوری رحمۃ اللہ علیہ

شیخ محمد رحمۃ اللہ علیہ، شیخ داؤد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ — سید محمد دہلوی رحمۃ اللہ علیہ — ۱۲۔ شاہ محمدی امروہوی رحمۃ اللہ علیہ

عزیز اللہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ، — عبدالجلیل الہ آبادی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ — شاہ ابوالمعالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ — سید نصیر الدین رحمۃ اللہ علیہ — ۱۳۔ شاہ محمد مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

شیخ محمد اعظم ربوی رحمۃ اللہ علیہ

میران بھیک رحمۃ اللہ علیہ

سید غلام سادات علی رحمۃ اللہ علیہ

۱۴۔ شاہ عضدالدین امروہوی رحمۃ اللہ علیہ

شاہ محمد جمال ربوی رحمۃ اللہ علیہ

شاہ عنایت علی رحمۃ اللہ علیہ

غلام علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ

شیخ عبدالکریم ملا فقیر احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ

۱۵۔ شاہ عبدالہادی امروہوی

[۱] (اپنے بزرگوں سے اگر سلسلہ چلا ہے تو ان کے نام و پتے مطلوب ہیں)

غلام علی شاہ — ۵ شیخ عبدالکریم رحمۃ اللہ علیہ — سید غلام سادات علی رحمۃ اللہ علیہ — ۱۵- شاہ عبدالہادی امروہوی رحمۃ اللہ علیہ

غلام احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ — حافظ عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ — سید صابر علی رحمۃ اللہ علیہ — شاہ نوازش علی رحمۃ اللہ علیہ — ۱۶- شاہ عبدالباری امروہوی رحمۃ اللہ علیہ

امین الدین رحمۃ اللہ علیہ شاہ آبادی — شیخ امام علی رامپوری رحمۃ اللہ علیہ — ۱۷- شاہ عبدالرحیم فاطمی ولایتی رحمۃ اللہ علیہ

شاہ غلام حسین رحمۃ اللہ علیہ — ۱۸- میانجی نور محمد جھنجھانوی رحمۃ اللہ علیہ

محمد حسین انصاری رحمۃ اللہ علیہ — محمود شاہ رحمۃ اللہ علیہ — محمد فقیر شاہ رحمۃ اللہ علیہ — ۱۹- حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ — ضامن علی شہید رحمۃ اللہ علیہ — شیخ محمد رحمۃ اللہ علیہ

میانجی کریم بخش رامپوری — شاہ علی حسین رحمۃ اللہ علیہ

سید محمد عابد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ — صوفی محمد حسین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ

ہمچنیں مسلسل — ہمچنیں مسلسل — ہمچنیں مسلسل

مولوی رشید احمد گنگوہی — مولوی قاسم نانوتوی — محمد یعقوب — اشرف علی تھانوی

شاہ محمد حسین الہ آبادی — شاہ احمد حسین کانپوری

مولوی عبدالسمیع رامپوری — مولوی لطف اللہ علی گڑھی

ہمچنیں مسلسل[1] — ہمچنیں مسلسل[1]

[1] حاجی صاحب کی یہ دیوبندی شاخ حضرت سید احمد بریلوی اور شاہ اسمٰعیل دہلوی سے مستفیض و متاثر ہونے کے علاوہ شاہ عبدالرحیم فاطمی کو سید احمد رائے بریلوی کا خالص خلیفہ مانتی ہے۔

# درگاہ و عُرس

رُڑکی کے ریلوے اسٹیشن سے صابری درگاہ تک تقریباً پانچ میل کا فاصلہ ہے سڑک نہر کے برابر چلتی ہے۔ راستہ خوش گوار اور منظر دلفریب ہے۔ آدھے راستے پر سولانی ندی ہے۔ ندی کا پُل پچاس فٹ بلند ہے ندی کا نیچے بہنا اور پُل کے اوپر نہر کا چلنا انجنیئری کا کمال ہے۔ نہر کے برابر سڑک اپنی بہار دکھاتی ہے۔ پُل زیادہ چوڑا نہیں ہے اس لیے راستہ یک سمتی ہے۔ نہر کے سرے کے ادھر ادھر دونوں جانب شیروں کے مُہیب بُت نصب ہیں۔ آگے بڑھ کر چار فرلانگ سے بائیں ہاتھ کی طرف روضہ شریف کا گُنبد اپنی طرف متوجہ کرتا ہے۔ یہ روضہ ۱۰۲۳ھ میں تعمیر ہوا تھا۔

نہر اور سڑک کے بائیں جانب درگاہ کے احاطہ تک خالی میدان ہے۔ یہاں ٹانگے اور لاریاں وغیرہ کھڑی ہوتی ہیں۔ اسی طرف درگاہ کے متصل بریلی و رامپور کے زائرین کی پختہ قیام گاہیں ہیں۔ نہر ۱۸۴۹ء میں جاری ہوئی تھی ۱۸۸۵ء میں اودھ روہیلکھنڈ ریلوے نکلی تھی۔ جس کی وجہ سے آمد و رفت میں آسانی ہوئی۔ اور عرس کی رونق میں اضافہ ہوا۔ درگاہ کے قریب نہر کا ایک پُل ہے۔ اس پُل سے ایک سڑک مشرق میں امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے روضہ کی طرف جاتی ہے اور اسی جانب کلیر کی آبادی ہے۔ یہی سڑک پل سے دوسری طرف مغرب میں حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی درگاہ تک پہنچتی ہے۔ اس درگاہ والی


Marfat.com

سڑک کی دو شاخیں ہیں۔ ایک شاخ سیدھی مغرب کو چلی جاتی ہے اور دوسری شاخ جنوبی سمت
درگاہ کے مشرقی دروازہ تک پہنچاتی ہے۔ اس جنوبی سڑک کے مشرق میں صابری اسٹور
صابری ہوٹل ہے اور اس کے بعد نقار خانہ ہے۔ اس سڑک کے مغربی سمت میں باورچی خانہ
بیرونی دیوار ہے اور ایک چبوترہ ہے۔ چبوترہ پر مست ملنگ اپنا بستر جماتے ہیں اور چرس
وغیرہ میں چور رہتے ہیں۔ اس کے بعد اگربتی۔ پھول اور مٹھائی کی دکانیں ہیں۔

مشرقی دروازہ عالی شان ہے۔ اس کے دونوں طرف حجرے ہیں۔ داخل ہوتے ہی سامنے روضہ پر نظر پڑتی ہے۔ روضہ کے اندر حضرت کا مزار مبارک ہے یہ روضہ گلزاری کے جھونپڑے کی جگہ پر ہے جہاں کلیر تشریف لا کر مخدوم پاک گولڑ کے درخت کے نیچے قیام پذیر ہوئے تھے روضہ سے پہلے سنگ مرمر کا مختصر سا حوض اپنی طرف متوجہ کرتا ہے۔ یہ اس گولڑ کے درخت کی جگہ ہے جس کی شاخ پکڑ کر حضرت استغراق میں کھڑے رہتے تھے۔ اصل درخت اب نہیں رہا۔ مگر اس کے دو تین بچے باقی ہیں جن سے اس گولڑ کا نام چل رہا ہے۔ اسی احاطہ میں شمال کی جانب ایک سایہ دار گولڑ کا درخت ہے۔ لوگ تبرک کے طور پر اس کے پھل پتے اور چھال لے جایا کرتے ہیں۔ چند درخت پلکھن اور مولسری کے بھی ہیں۔ اصل گولڑ کے مرمریں حوض سے روضہ تک سطح زمین کی برابر سجادہ نشین صاحبان کے مزارات ہیں۔

عرس کی ابتدا۔ ربیع الاوّل شریف کی چاندرات سے ہو جاتی ہے۔ بعد مغرب پنج درہ کے سامنے زائرین جمع ہوتے ہیں اور صاحب سجادہ کے ہمراہ شرقی دروازے سے کلیر میں ان کے مکان پر پہنچتے ہیں۔ وہاں قوالی ہوتی ہے۔ جب زنان خانہ سے دو خوان آتے ہیں۔ سجادہ صاحب ایک خوان کو اپنے سر پہ رکھتے ہیں اور دوسرا ان کے فرزند اکبر کے سر کی زینت بنتا ہے۔ قوالی کے ساتھ یہ جلوس درگاہ تک جاتا ہے۔ راستہ میں بعض بزرگ


Marfat.com

ان خوانوں کو باری باری اپنے سروں پر لے لیتے ہیں۔ روضہ میں داخل ہوکر رسم مہندی ادا کی جاتی ہے اور فاتحہ کے بعد تبرک تقسیم کیا جاتا ہے۔ اصل عرس بارھویں ربیع الاوّل شریف کو ہوتا ہے۔ گیارھویں اور بارھویں شب میں روشنی کی جاتی ہے اور روضہ بقعۂ نور بن جاتا ہے تیرھویں کی صبح کو دس بجے کے قریب قُل ہوتا ہے۔ چودھویں کو غسل ہوتا ہے۔ غسل کا گلاب اور پانی تبرک کے طور پر زائرین لیتے ہیں۔ تیرھویں کو قل کے بعد اکثر صاحبان حضرت خواجہ بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے عرس میں شرکت کے لیے دہلی روانہ ہو جاتے ہیں اور وہاں چودھویں تاریخ کی صبح کو قل میں شرکت کی سعادت حاصل کرتے ہیں۔ کلیر میں اکثر زائرین عرس کی ابتدا سے کئی دن پہلے بھی آجاتے ہیں اور بعد قل واپس جاتے ہیں۔ کچھ ہجوم ۲۰ تاریخ تک بھی رہتا ہے۔ جنگل میں منگل ہو جاتا ہے گویا چند دن کے لیے ایک خوشنما اور وسیع شہر زمین سے اُبل پڑتا ہے۔

نہر کے پُل سے شمالی دروازے تک دو رویہ دکانیں سجی بنی ہوتی ہیں۔ اور درگاہ کے چاروں طرف خیموں اور چھولداریوں کی آبادی ہو جاتی ہے۔ مسجد اور روضہ کے اندر قرآن خوانی ہوتی رہتی ہے۔ رات کے وقت مجاہدین نعروں اور ضربوں سے آسمان سر پر اُٹھا لیتے ہیں مشہور قوال اپنے اپنے جوہر دکھاتے ہیں اور سامعین وجد میں آکر ان کی جھولیاں بھر دیتے ہیں۔ قل یا ختم کے بعد صاحب سجادہ الائچی دانے لٹاتے ہیں۔ اس کے بعد رنگ گایا جاتا ہے اب بڑی مشکل سے بھیڑ کو چیرتے ہوتے پنج دروازہ دیوان خانہ میں جاتے ہیں۔ اسی روز بعد نماز ظہر صاحب سجادہ امام صاحب کے مزار پر حاضر ہوتے ہیں۔ جیٹھ کے مہینے میں دو جمعراتیں شاندار طریقے سے منائی جاتی ہیں اور عرس کا سا منظر ہو جاتا ہے۔

روضہ کے اندر مزار شریف حجرے میں ہے۔ حجرے کی دیواریں سنگ مرمر کی ہیں اور فرش میں سنگ موسٰی اور مرمر کی آمیزش ہے۔ مزار کے چاروں طرف مرمریں کٹہرا


Marfat.com

ہے۔[1] سب سے پہلے حضرت ترک پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مزار بنوایا تھا۔ امام صاحب کی درگاہ سے قلعہ کے ٹوٹے ہوئے دو پتھر لا کر رکھ دیئے تھے اور اوپر سے مٹی چڑھا دی تھی۔ عرصہ کے بعد ایک سنیاسی نے مزار میں شگاف کر دیا تھا تو مجاوروں نے مرمت کر دی تھی۔ ۹۲۷ھ میں شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے مزار پختہ بنوایا تھا۔ لیکن ایک روایت یہ بھی ہے کہ ۹۳۳ھ میں پختہ مزار جہانگیر بادشاہ نے بنوایا تھا۔ اکبر بادشاہ کے عہد میں روضہ کی تعمیر از سر نو ۱۰۳۳ھ میں کی گئی تھی۔ بقول صاحب سیر الاقطاب جہانگیر نے بھی اس میں کچھ اضافہ کیا تھا۔ سو برس کے قریب ہوئے تو انگریزی سرکار نے احمد اللہ سب جج کی ہدایت میں کمیٹی کے ذریعہ مزار اور روضہ کی تعمیر کے متعلق تحقیق کروائی تھی۔ مولانا ظہیر العلماء سہسوانی نے اپنی کتاب "حیات صابر" میں اس کمیٹی کی رپورٹ کا خلاصہ لکھا تھا۔ یہ کتاب ملک چنن الدین کے لاہوری پریس سے شائع کی گئی تھی۔ مگر اب اس کا پتہ نہیں چلتا۔ مزار کے حجرے کے چاروں طرف برآمدہ ہے اور سنگ مرمر کی جالیوں سے محدود ہے۔ اس کے ہر سمت آہنی کواڑ ہیں۔ عام طور پر آمد و رفت مشرق کے آہنی دروازے سے ہوتی ہے۔ حجرے کے دو دروازے شرق رویہ ہیں جن پر چاندی پتر منڈھی ہوئی ہے۔ ان میں سے جو دروازہ (معمرہ ۱۳۳۱ھ) مشرق و جنوب میں ہے اس سے مزار تک رسائی ہوتی ہے۔

احاطہ درگاہ بہت وسیع ہے۔ اس میں بیس تیس ہزار آدمی سما سکتے ہیں۔ احاطہ

---

[1] ۱۹۱۸ء میں بھوپال کی بیگم صاحبہ نے روضہ پر سنگ مرمر کا کام کروایا۔ مزار کے چاروں طرف میرٹھ کے نواب اسحاق خان صاحب نے مرمر و موسیٰ کا فرش لگوایا تھا۔ اندرونی پا انداز بابو گوری شنکر وکیل آگرہ نے سنگ مرمر و موسیٰ کا بنوایا۔ غلام گردش کے باہر جالی اور چہار دیواری جنرل عبید خاں بھوپال نے بنوائی۔ درگاہ کا فرش سنگ سرخ سے صاحب سجادہ عبدالرحیم صاحب نے مولوی عبدالرب ڈپٹی کلکٹر کی نگرانی میں بنوایا۔ مزار پر گل کاری بمبئی کے سیٹھ ابراہیم عرب نے کروائی۔


Marfat.com

ے ہر سمت میں سہ دریاں ہیں۔ گوشہ شمال و مغرب میں شاندار مسجد ہے۔ بیگم صاحبہ بھوپال نے مسجد
ے اندرونی حصہ کو وسیع بنوادیا تھا۔ وضو کے لیے چبوترا پر ٹین کا سائبان ہے۔ سقاوہ ماسٹر امراؤ
سن قادری صابری نے بنوایا تھا۔ جانب شمال ٹیوب ویل ہے اور اس کنوئیں کے باہر کی طرف
انی کی ٹینکیاں ہیں۔ مسجد کے قریب سماع خانہ ہے درگاہ کے مغرب میں دیوان عبدالرحیم خاں
ماحب کا باغ ہے اور اس میں کوٹھی بنی ہے۔ یہ باغ ۱۳۳۰ھ میں لگایا گیا تھا۔ شمالی دروازے
کے شرقی جانب کی سہ دری مولانا شاہ عظمت علی صابری دیوبندی نے بنوائی تھی۔ عرس کے ایام
یں یہاں لنگر تقسیم کیا جاتا ہے۔ اس کے برابر ہی مشرق میں باورچی خانہ ہے۔ جنوبی دروازے
ے نکلنے کے بعد ایک لمبا چبوترہ ہے اس میں مختلف مزار ہیں۔ یہاں ایک پنجابی بزرگ مرزا
ماحب کا مزار ہے۔ یہ فنافی الفرید تھے۔ انہوں نے پاک پٹن شریف سے آکر یہاں سکونت
ختیار کر لی تھی۔ نام معلوم نہ ہوسکا۔ ان کی ایک ٹانگ کسی قدر چھوٹی تھی[1] اس چبوترا کے سامنے
ہی ایک سہ دری ہے۔ احاطہ درگاہ کے اندر جنوبی و مغربی حصہ میں حضرت ضامن علی جلال آبادی
رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ (متوفی ۱۲۹۶ھ) کا مزار ہے۔ یہاں کبوتر کثرت سے رہتے ہیں اور مشہور
ہے کہ یہ کبوتر حضرت مخدوم پاک رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے زمانے کے ہیں۔ ضامن علی صاحب
کی قبر کے مغرب میں دو پختہ مزار ہیں۔ یہ نواب بھمبو خان[2] کی ہمشیرہ اور اہلیہ کے ہیں۔ ان
دونوں قبروں کے اور نواب بھمبو خان کی قبر جالی دار ہے ان نواب صاحب نے ۱۸۱۳ء
میں سب سے پہلے درگاہ کی چار دیواری مع شرقی۔ جنوبی اور شمالی دروازوں کے بنوائی تھی۔ پھر

---

[1] مرزا صاحب احقر پر خاص کرم فرماتے تھے۔ دو تین مرتبہ میرے یہاں شیخوپور بھی آئے تھے۔

[2] نواب کا نام معین الدین خان تھا۔ روہیلہ تھے اور نجیب آباد ضلع بجنور کے رئیس اعظم تھے۔ حضرت مخدوم پاک کی دعا سے ان کے دو صاحبزادے محمود خان اور جلال الدین خان پیدا ہوئے تھے۔


Marfat.com

سہ دریاں حجرے اور سماع خانہ کو بنوایا تھا۔ مشرقی دروازہ کے باہر جو احاطہ ہے وہ بھی ان کا
تعمیر کردہ ہے۔ مکاشفہ کے مطابق مسجد کے جنوب میں ایک اور حجرہ بنوایا تھا۔ اس حجرہ میں
مشہور بزرگوں نے اعتکاف کیے ہیں۔ اعتکاف کرنیوالوں میں حضرت حاجی وارث علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا اسم گرامی بھی شامل ہے

نہر کے اس پل کے مشرق میں دو فرلانگ پر چالیس فٹ کی بلندی پر حضرت امام الدین دمشقی رحمۃ اللہ علیہ کی
درگاہ ہے۔ یہ خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ ہیں۔ یہاں تبلیغ کیلئے بھیجے گئے تھے اور جنگ کلیر میں شہادت پائی تھی
مزار قلعہ کلیر کے برج پر واقع ہے۔ اس درگاہ کی چہار دیواری ڈھائی فٹ اونچی ہے۔ چبوترے
پر مغرب میں جو حجرہ ہے اسی میں ان کا مزار ہے اور گوجر کی لڑکی کی بھی جسکا نام گوہر تھا۔ قبر اسی حجرے
میں ہے۔ یہ لڑکی برضا عقیدت مسلمان ہوگئی تھی اور امام صاحب نے اسے اپنی دینی بہن بنالیا
تھا۔ اردگرد سنگ سرخ کی بارہ دری ہے جو بی بی خورشید بیگم تعلقہ دار ساڈھورہ نے ۱۳۲۷ھ میں بنوائی
تھی۔ یہاں کا منظر دلفریب اور خوشنما ہے۔ درگاہ کے مشرق میں مختصر سی آبادی ہے اسی کو کلیر کہتے ہیں
یہاں ہی وہ مسجد ہونی چاہیے جس کے متعلق افواہ ہے کہ پانسو پالکی سوار جمعہ کی نماز پڑھنے آتے
تھے اور جس کو مخدوم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے شہید کر دیا۔ اسی سمت میں لب نہر خام راستہ پر پیر غیب
کا مزار ہے جو معدوم ہوگیا تھا مگر جب نہر جاری ہوئی تو پانی نے اس جگہ پہنچ کر ٹھوکر کھائی اور
آگے بہنے سے انکار کر دیا۔ نہر کے انجنیئر کاٹلے صاحب کو بشارت ہوئی کہ مزار بنوا دو تو پانی
آگے کو بڑھے گا۔[1] چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اس مزار کے جنوب میں ایک فرلانگ پر کلکلی رحمۃ اللہ علیہ

---

[1] نہر ۱۸۳۹ء میں نکالی گئی تھی۔ جب پانی پہلی مرتبہ چھوڑا گیا تو آگے آگے گھوڑے پر انجنیئر
صاحب دونوں طرف روپیہ کی بوچھاڑ کرتے ہوئے رواں دواں تھے اور ان کے پیچھے پیچھے پانی
چلتا تھا۔ کسی شاعر کے قصیدہ کا ایک مصرع یہ ہے۔

کاٹلے صاحب نے گنگا کاٹ لی


Marfat.com

کا مزار ہے اور اس کے قریب مسجد ہے یہ صاحب بھی جنگ کلیر میں شہید ہوئے تھے۔

دیوان صاحب کے باغ کی جانب نصف فرلانگ پر علیم اللہ ابدال کا مزار ہے

ان ابدال صاحب کے مزار سے آگے بڑھ کر ایک سرحدی بزرگ مقیم ہیں۔ اپنے مرشد کا فوٹو آنکھوں کے سامنے رکھتے ہیں پہلے یہ درگاہ میں مقیم تھے۔ سجادہ صاحب سے نزاع ہو جانے پر اس جگہ رہنے لگے ہیں۔ ان کے معتقدین نے کچھ زمین بھی انہیں ہبہ کر دی ہے جس میں انہوں نے باغ لگا دیا ہے اور کنواں بھی بنوا دیا ہے۔ عرصہ کا یہ ذکر ہے۔ اب پتہ نہیں ان کے کیا احوال ہیں یا کیا حشر ہوا۔

عرس میں پنجاب کے زائرین بہت آتے تھے لیکن تقسیم ہند کے بعد پاسپورٹ اور ویزا لے کر کم تعداد آتی ہے۔ لیکن عرس کی رونق میں کسی قسم کی کمی واقع نہیں ہوئی ہے۔

الٰہی آفتاب چشتیاں زخشندہ بادا




Marfat.com

# صابری سجادہ نشین

(۱) **حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ** ۸۶۰ھ/۱۴۲۳ء تا ۹۴۴ھ/۱۵۲۶ء ان کی شادی حضرت عارف رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی سے ہوئی۔ ردولی میں ۲۵ سال مجاہدات کئے۔ ۳۵ سال شاہ آباد ضلع انبالہ میں گزارے باقی ۴۴ سال گنگوہ میں کٹے۔

(۲) **شیخ عبدالحمید** سنہ تا ۱۵۵۲ء کلیر اور گنگوہ دونوں سجادوں پر متمکن رہے یہ بڑے صاحبزادے تھے اور پیدائش ردولی میں ہوئی تھی۔

(۳) **شیخ عبدالصمد** سنہ تا ۱۵۸۲ء کلیر اور گنگوہ کے سجادہ پر رہے۔

(۴) **شیخ فتح اللہ** سنہ تا ۱۶۱۳ء ان کے زمانہ میں کلیر اور گنگوہ کے سجادے علیحدہ ہو گئے

(۵) **شیخ محمد صادق** سنہ تا ۱۶۱۴ء یہ محض کلیر کے صاحب سجادہ تھے اور شیخ ابوسعید گنگوہی کے بھتیجے اور خلیفہ تھے۔ بافیض بزرگ تھے شاہجہان کے عہد میں ۱۰۵۸ھ/۱۶۴۰ء میں انتقال ہوا۔

(۶) **شیخ محمد** سنہ تا ۱۶۵۶ء کلیر کے سجادہ نشین تھے۔ صابری مسجد انہوں نے بنوائی اب اس کے آثار باقی ہیں اور روضہ کی بھی مرمت کروائی۔


Marfat.com

(۷) **شیخ احمد عرف شاہ بڑے** سنہ تا ۱۷۱۰ء شاہجہان نے موضع کلیر وقف کیا اور اورنگ زیب نے اس وقت میں بارہ مواضعات کا اضافہ کیا۔ اس شرط پر کہ مطیع رہیں گے سَو بگھہ زمین کا اقرار نامہ مجاوروں کے نام لکھ دیا تھا۔

(۸) **شاہ علی رضا** سنہ تا ۱۷۶۲ء ، ۱۷۵۹ء میں قرار پایا کہ چڑھاوے کے موٹے کپڑے اور پیسے مجاوروں کو دیئے جائیں باقی سب چڑھاوا صاحب سجادہ کا حصہ ہوگا۔

(۹) **شیخ احسان علی** تا سنہ ۱۸۰۷ء روضہ کے پاس ان کا مزار سنگ مرمر کا ہے۔

(۱۰) **شاہ علی بخش** تا سنہ ۱۸۳۵ء یہ جوالہ پور میں رہتے تھے۔ ان کے زمانہ میں نواب بھمبوخان نے عمارتیں ۱۲۳۱ھ ۱۸۱۶ء میں بنوائیں۔

(۱۱) **شاہ نیاز علی** تا سنہ ۱۸۵۵ء سال بھر کے بعد مجذوب ہوگئے تو ان کے صاحبزادے کے بالغ ہونے تک ان کے بھائی محمد حسین نے نیابت کی۔ اور ۱۸۹۱ء میں چڑھاوے کے متعلق مجاوروں سے مقدمہ بازی شروع ہوئی۔

(۱۲) **شاہ ابوالحسن** تا سنہ ۱۸۹۹ء قیام جوالہ پور میں رہتا تھا۔ صرف جمعرات کو درگاہ میں آتے تھے۔ درگاہ پر مجاوروں نے قبضہ کر لیا تھا۔ غدر کے بعد ملکہ وکٹوریہ کے زمانہ میں اوقاف کی جانچ پڑتال کی گئی تو انہوں نے بارہ مواضعات کا فرمان چھپا لیا اس خیال سے کہ ضبط نہ کر لیا جائے اور محض کلیر کے وقف کا فرمان پیش کیا۔ چنانچہ وہی بحال رہا۔ موضع منسوب پور پر مجاور قابض ہو گئے تھے اور انہوں


Marfat.com

نے اس موضع کو فروخت کر دیا تھا۔ ایک آم کے درخت پر مجاوروں سے مقدمہ ہوا۔ سجادہ صاحب کی ڈگری ہوئی اور اس کا معاوضہ مبلغ چالیس روپے لوا دیا گیا۔

(۱۳) **شاہ ظہور الحسن** تا ۱۹۰۳ء درگاہ کے متعلق مجاوروں سے جو مقدمہ بازی ہوئی تھی تو حکم مجاوروں کے خلاف ہوا اور سجادہ کو کامیابی ہوئی۔ کامیاب ہونے پر مجاوروں کو درگاہ میں آنے کی ممانعت کر دی۔ اس دشمنی کا نتیجہ یہ ہوا کہ مجاوروں نے انہیں قتل کر دیا۔

(۱۴) **خان بہادر شاہ عبدالرحیم** تا سنہ ء سرکار پرست تھے اور گورنر صوبہ لارڈ میٹن کے منظور نظر تھے۔ انہوں نے درگاہ اور اس کے فرش میں بھی وسعت دی رڑکی سے درگاہ تک پختہ سڑک بنوائی۔ سنہ ۱۹۴۷ء میں خان بہادری کا خطاب دیا گیا۔ آنریری مجسٹریٹ بھی بنے اور سنہ ۱۹۴۸ء میں بجلی کی روشنی بھی کروائی۔

(۱۵) **شاہ مسعود احمد عرف اکھن میاں** سنہ ۱۹۷۶ء تک بحمداللہ بقید حیات ہیں ان کی شادی ردولی شریف کے صاحب سجادہ کی صاحبزادی سے ہوئی ہے۔ عربی کے علاوہ انگریزی کی بھی تعلیم ہے۔




Marfat.com

# صابری خانقاہیں

۱۔ خانقاہ پانی پت : ۔ شاہ عبدالحق پاکستان چلے گئے۔ اب ان کے جانشین شفاراللہ صاحب ہیں۔

۲۔ خانقاہ تھانیسر : ۔ جمیل احمد صاحب پاکستان کو ہجرت کر گئے۔

۳۔ درگاہ شیخ محب اللہ رحمۃ اللہ علیہ محلہ دریا گنج الہ آباد مہتمم مولوی عبداللہ صاحب

۴۔ خانقاہ شاہ عبدالجلیل رحمۃ اللہ علیہ دریا گنج الہ آباد مہتمم محمد میاں صاحب سابق ایم۔ ایل۔ اے

۵۔ درگاہ شاہ عضدالدین رحمۃ اللہ علیہ امروہہ۔ سجادہ نشین حضرت بابو میاں صاحب

۶۔ درگاہ شاہ عبدالباری رحمۃ اللہ علیہ امروہہ۔ سجادہ نشین حکیم محمد اسلام الحق صاحب

۷۔ درگاہ بابا فریدی رجب پور مراد آباد۔

۸۔ درگاہ ریاست رامپور۔ سجادہ نشین شاہ فضل حسین صابری صاحب

۹۔ درگاہ قادری باغ۔ ڈبائی ضلع بلند شہر۔ صاحب سجادہ محبوب علی صاحب

۱۰۔ درگاہ پیر پور ڈاکخانہ کلیر شریف۔ صاحب سجادہ چراغ علی شاہ صاحب

۱۱۔ درگاہ حافظ لطافت علی۔ دیوبند، صاحب سجادہ۔ حکیم محمد معظم صاحب۔

۱۲۔ درگاہ حاجی عظمت علی شاہ، محلہ محل دیوبند، شاہ محمد طاہر صاحب


Marfat.com

۱۳ - درگاہ پیر محمد مجرانہ مظفر نگر، شاہ اظہار احمد صاحب

۱۴- ٫٫حضرت ابوالمعالی، انبیٹھ سہارنپور ، شاہ مودود علی صاحب پاکستان چلے گئے۔

۱۵- ٫٫ سید ابراہیم رامپور منہاران سہارنپور، شاہ عزیز حسین صاحب

۱۶- ٫٫شاہ خاموش، حیدر آباد دکن، شاہ قطب الدین صاحب

۱۷- ٫٫شاہ محمد حسن صاحب حقیقت گلزار صابری، ریاست رامپور بلن میاں ملک صاحب

۱۸- ٫٫صابریہ - دریا گنج دہلی، سید نادر حسین صاحب

۱۹- ٫٫انعام الرحمٰن قدوس، محلہ شاہ بہلول، عطاالرحمٰن صاحب

۲۰- ٫٫ شیخ العالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ردولی شریف بارہ بنکی شاہ آفاق احمد صاحب

۲۱- ٫٫گھرے والے میاں صاحب، گھیرہ ضلع پیلی بھیت شاہ فدا حسین صاحب

۲۲- ٫٫شاہ سلیمان صاحب، پھلواری شریف پٹنہ، خواجہ حسنین سلمان صاحب

۲۳ ٫٫خانقاہ صابری، پیلی بھیت ـــــ صوفی انور علی صاحب۔




Marfat.com

# کتابیات


فوائدالفواد
سیرالاولیاء
راحت القلوب
خیرالمجالس
سیرالعارفین
اقتباس الانوار
گلزارابرار
مراۃالاسرار
جواہرفریدی
حقیقت گلزارصابری
اسرارعترت فریدی
خزینۃ الاصفیاء
اخبارالاخیار
تاریخ مشائخ چشت جلد پنجم
سلاطین دہلی کے مذہبی رجحانات
سوانح خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ
مکتوبات قدوسی
نظامِ تعلیم وتربیت
رسالہ اردو کراچی بابت اکتوبر ۱۹۶۷ء
انوارالعاشقین
انوارالعیون
درمکنون
تاریخ ہند




Marfat.com

